کے ضلع گورداسپور مین بہی ہادی برحق کے فضل سے تین چار مثالین اظہر من الشمس موجود ہین خدا سب کو ہدایت دیوے۔

**قولہ** پرمیشور اُنکے نزدیک ایک ایسا شخص ہے جو اپنی بہادری یا اتفاق سے سلطنت کو پہونچگیا ہے اور اپنی جیسی چیزون پر حکومت کرتا ہے اور انہین کے سہارے اور آسرے سے اُسکی پرمیشوری بنی ہوئی ہے۔ ورنہ اگر وہ چیزین نہ ہوتین تو پھر خیر نہ تھی ۰

**اقول** مرزا صاحب کو جہوٹھ بولنے سے ذرہ بھی عار نہین۔ بلکہ دینی شعار جانکر اُسپر عملدرآمد باعث افتخار جانتے ہین۔ اپنے طبعزاد خیال مختلف پیرایہ مین اکثر لوگونکو دکھلاتے ہین۔ اور داناؤن کو اپنی نالائقی پر ہنساتے ہین چونکہ ہمارا یہہ اعتقاد نہین اور نہ کسی ویدک اپدیشک کا یہہ ارشاد ہے۔ پس انکا دعوی یا اعتراض محض بے بنیاد ہی۔ ہان یہہ **قرآن شریف** کے حق مین موزون ہے جسمین بعینہٖ اسی قسم کا مضمون ہے۔

سورہ بقر۔ واذ قال ربك للملائكة انی جاعل فی الارض خليفة قالوا اتجعل فيها من يفسد فيها ويسفك الدماء ونحن نسبح بحمدك ونقدس لك قال انی اعلم ما لا تعلمون ٭ وعلم آدم الاسماء كلها ثم عرضهم على الملئكة فقال انبؤنی باسماء هؤلاء ان كنتم صادقين ٭ قالوا سبحنك لا علم لنا الا ما علمتنا انك انت العليم الحكيم ٭ قال يا آدم انبئهم باسمائهم فلما انبأهم باسمائهم قال الم اقل لكم انی اعلم غيب السموات والارض واعلم ما تبدون وما كنتم تكتمون واذ قلنا للملئكة اسجدوا لآدم فسجدوا الا ابليس ابى واستكبر وكان من الكافرين وقلنا يا آدم اسكن انت وزوجك الجنة وكلا منها رغدا حيث شئتما ولا تقربا هذه الشجرة فتكونا من الظلمين فازلهما الشيطن عنها فاخرجهما۔ **ترجمہ** اور جب تیرے رب نے فرشتون کو کہا کہ مین پیدا کرنیوالا ہون زمین مین نائب اپنا

فرشتون نے کہا کہ تو رکھیگا اُسمین اُس آدمیکو جو فساد اور خون کرے اور ہم تیری ثنا پھیرتے ہین۔ اور یاد کرتے ہین تیری ذات پاک کو خدا نے کہا کہ مجھکو معلوم ہے جو تم نہین جانتے۔ خدا نے آدم کو نام تمام سکہلائے مخلوقات کے۔ پہر فرشتون کو خدا نے کہا کہ بتاؤ مجھکو نام اُنکے اگر تم سچے ہو۔ فرشتون نے کہا کہ تو سب سے نرالا ہے۔ ہمکو کچھ عقل نہین ہے مگر جو کچھ کہ تو نے سکہلایا ہے۔ تحقیقاً تو دانا حکمت والا ہے۔ خدا نے کہا اے آدم بتا دی انکو نام انکے پہر جب اُسنے بتائی نام اُنکے۔ کہا خدا نے مینے کہا تھا تمکو کہ مجھکو معلوم ہین پردے زمین اور آسمانون کے۔ اور معلوم ہے جو تم ظاہر کرتے ہو اور چھپاتے ہو۔ اور جب ہمنے کہا فرشتون کو سجدہ کرو آدم کو۔ دے سجدہ پر گر پڑے۔ مگر ابلیس نے قبول نہ کیا۔ اور تکبر کیا۔ اور وہ تہا کافرون مین اور کہا ہمنے آدم کو رہ تو اور زوجہ تیری بہشت مین اور کہاؤ بہشت سے بہت کہانے جہان سے چاہو۔ اور نزدیک مت جاؤ اس درخت کے جو ظالمون اور گنہگارون سے ہو جاؤ گے۔ پس پہسلایا اُن ہردو کو شیطان نے اس جگہ سے اور ان نعمتون سے۔

اور اسی طرح سورۃ اعراف مین ہے۔

ولقد خلقنکم ثم صورتکم ثم قلنا للملئکۃ اسجدوا لادم فسجدوا الا ابلیس لم یکن من السجدین قال ما منعک الا تسجد اذ امرتک قال انا خیر منہ خلقتنی من نار وخلقتہ من طین قال فاھبط منھا فما یکون لک ان تتکبر فیھا فاخرج انک من الصغرین قال انظرنی الی یوم یبعثون قال انک من المنظرین قال فبما اغویتنی لاقعدن لھم صراطک المستقیم ثم لاتینھم من بین ایدیھم ومن خلفھم وعن ایمانھم وعن شمائلھم ولا تجد اکثرھم شکرین قال اخرج منھا مذءوما مدحورا لمن تبعک منھم لاملئن جھنم منکم اجمعین ویادم اسکن انت وزوجک الجنۃ فکلا من حیث شئتما ولا تقربا ھذہ الشجرۃ فتکونا من الظلمین فوسوس لھما الشیطن لیبدی لھما ما وری عنھما من سوءاتھما وقال ما نھکما ربکما

عن هذه الشجرة الا ان تكونا ملكين او تكونا من الخالدين وقاسمهما اني لكما
لمن الناصحين۔ فدلهما بغرور فلما ذاقا الشجرة بدت لهما سواٰتهما وطفقا يخصفن
عليهما من ورق الجنة وناداهما ربهما الم انهكما عن تلكما الشجرة واقل لكما ان الشيطن لكما
عدو مبين **ترجمہ:** تحقیق پیدا کیا ہمنے پہر صورت دی تمکو۔ پہر کہا فرشتون کو کہ سجدہ
کرو آدم کو سبنے سجدہ کیا مگر شیطان نہ تہا سجدہ کرنیوالون سے۔ کہا (خدانے) تمکو کس
چیز نے منع کیا کہ سجدہ نکیا۔ جب مینے حکم دیا۔ شیطان نے کہا۔ کہ مین اس سے بہتر ہون
مجہکو بنایا تونے آگ سے اور اسکو بنایا کیچڑ سے۔ کہا نیچے اوتر جا آسمان سی کہ تجہی لائق نہین کہ
اُسمین سرکشی کری۔ پس باہر جا تحقیقًا تو خوار ہے۔ کہا اے خدا مجہے فرصت دی جبن تک
جی اُٹہین (یعنے قیامت تک) کہا خدانے تحقیقًا تجہے فرصت دی گئی۔ شیطان نے کہا کہ
اس سبب سے کہ تونے مجہے گمراہ کیا ہے مین بھی آدمیونکے سیدہے راستہ مین بیٹہون گا
پہر انپر آونگا۔ آگے سے پیچہے سے داہین سے بائین سے اور نہ پاویگا تو اُن مین سی اکثر
کو شکر گذار۔ کہا نکل جا یہان سے مردود راندہ ہوا۔ جو کوئی ان مین تیری راہ چلا مین بہر دونگا
دوزخ مین تم سبکو یکجا۔ اے آدم پس تو اور زوجہ تیری جنت مین رہو۔ پہر کہاؤ جہان سے
چاہو۔ اور نہ پاس جاؤ اس درخت کے پہر ہوگے تم گنہگارون سے۔ پہر بہکایا اُنکو شیطان نے
تاکھولے اُنپر جو پوشیدہ ہے۔ اُن سی اُنکے عیب اور وہ بولا تمکو جو منع کیا ہی رب تمہاری نے
اس درخت سی مگر اسواسطے کہ کبہی ہو جاؤ فرشتہ یا ہو جاؤ ہمیشہ جینے والے اور قسم کہائی کہ
مین تمہارا نصیحت کرنیوالا ہون۔ پہر گرایا اُنکو فریب سے پہر جب چکہا دونون نے درخت
کہلگئے اُنپر عیب اُنکے اور لگے جوڑنے اپنے اوپر برگ درختون کے۔ اور پکارا اُنکو اُنکے
رب نے کہ مینے منع نکیا تہا تمکو اس درخت سے اور نہ کہا تہا کہ شیطان دشمن تمہارا
صاف ہے"۔

اور یہی داستان سورہ بنی اسرائیل مین لکہی ہے۔ وہی لفظ وہی معنے اور وہی

مطلب وا اُسی پیسے ہوی کو چہارم بار سورۃ کہف مین پیا گیا ہے۔ اور بقول لیکہ دروغ گو را حافظہ نباشد سورۃ ص مین بہی ہان آتش در کا سیا فتم مگر اسکو ایک مطلب کے لئی ہوبہو درج کرتا ہون تا کہ اہل خلاف کو موقعہ لاف زنی کا نرہے۔

**سورۃ ص** اذ قال ربك للملئكة انّی خالق بشرا من طین فاذا سویته ونفخت فیه من الروحی فقعوا له سجدین ٥ فسجد الملئكة کلهم اجمعون الا ابلیس استکبر وکان من الکافرین ٥ قال یا ابلیس ما منعك ان تسجد لما خلقت بیدی استکبرت ام کنت من العلمین قال انا خیر منه خلقتنی من نار وخلقته من طین ٥ قال فاخرج منها فانك رجیم ٥ وان علیك لعنتی الی یوم الدین ٥ قال رب فانظرنی الی یوم یبعثون ٥ قال فانك من المنظرین ٥ الی یوم الوقت المعلوم ٥ قال فبعزتك لاغوینهم اجمعین ٥ **ترجمہ** خدا نے فرشتون کو کہا تحقیق مینے پیدا کیا آدمی کو کیچڑ سے پس جب مین پیدا کرون اور پہونکون اُسمین اپنی روح کو پس گر پڑو اُسکو سجدہ کرتے ہوئے۔ پس تمام فرشتون نے سجدہ کیا۔ لیکن شیطان نے سرکشی کی اور کافرون سے تہا کہا خدا نے شیطان کس چیز نے منع کیا تجہی اُس چیز کے سجدہ کرنے سے جسکو مینے اپنے دونو ہاتہون سے بنایا ہی۔ آیا تو نے تکبر کیا۔ یا تو تحقیقاً بلند قدر والا ہے کہا مین بہتر ہون اُس سے مجہکو آگ سے اُسکو کیچڑ سے پیدا کیا۔ کہا باہر جا بہشت سی تحقیقاً تو ہانکا گیا ہے۔ اور تیرے پر میری طرف سے لعنت ہو وی قیامت تک۔ کہا مجہکو قیامت تک مہلت دی۔ کہا تجہکو مہلت دیگئی مقررہ وقت تک (یعنے قیامت تک) کہا کہ مجہکو تیری عزت کی قسم کہ بالضرور سب آدمیونکو گمراہ کرونگا۔ یہہ ہے **مباحثہ** شیطانی اور رحمانی جو قرآنی خدا کی جلال اور بزرگی کی لاثانی نشانی ہے اور اس گناہ اور مہلتِ اغوا پر بنیاد مسلمانی قایم ہے۔ اور یہہ شجر بہی ما قبل کے نیکی و بدی کے پہچان کے درخت کی مانند باغِ عدن مین موجود ہوگا۔ اس الم غلم و لا انسلم مسخرآمیز داستان سی جو خدای محمدیان و حضرت شیطانکی درمیان واقعہ ہوئی ہی مطالب ذیل برآمد ہوتے ہین

(۱) خدائے محمدیان متعلم اور نافہم اور مکار اور دھوکہ باز اور فریبی بلکہ حیلہ پرداز بھی
ہے اور وجہ ہر ایک کی ظاہر ہے (اول) خدا کا فرشتوں سے آدم کے پیدا کرنے کے واسطے
صلاح پوچھنا مشورت لینا۔ جس سے صاف ظاہر ہے کہ عالم الغیب و انتریامی ہر ایک کام
اپنے گیان سے کرتا ہے نہ کہ لوگوں کی صلاح سے۔ جیسا کہ خدائے محمدیان نے اپنا نائب بنانیکی وقت
صلاح پوچھی پس اگر یہ بیان راست ہے تو وہ ضرور متعلم ہے جو اپنی عقل نہیں رکھتا اور لوگوں کی
صلاح پر چلتا ہے وہ کسیطرح خدائی کے لائق نہیں (دوم) فرشتوں سے صلاح پوچھنا۔ اور
فرشتوں کا خدا کو نہایت معقول و فاضلانہ جواب دینا بلکہ آدم کی تمام آیندہ بدچلنیوں اور برائیوں
سے خدا کو آگاہ کرنا انکے عالم الغیب ہونیکا ثبوت ہے۔ مگر خدا کی عقل دیکھیے وہ انکے
سمجھانے سے بھی نہ سمجھا اور بدستور اسکے نائب بنانے پر ہٹ کرتا رہا آخر الامر وہی ہوا۔
جو فرشتوں نے پیشین گوئی کی تھی اسواسطے خدائے محمدیان نافہم ہے (سوم) خدا نے فرشتوں سے
مکر کیا۔ اور اسکی تفصیل یہہ ہے۔ جب فرشتوں نے خدا کو شرمندہ کیا اور کہا نسبح بحمدک
ونقدس لک ہم جو تیری حمد اور تقدیس کرتے ہیں۔ کیا خون اور فساد کرنیوالے آدم کو تو ہم سے باستثنا
ہمارے نائب بنا کریگا جو تیری ذات اور شان کے بالکل برخلاف ہے تب خدا نے پوشیدہ آدم کو
تمام مخلوقات کے نام سکھلائے۔ اور پھر پارلیمنٹ میں انکو ممبران پارلیمنٹ یعنے فرشتوں کو کہا
کہ اگر تم بزرگ ہو میری حمد کرتے ہو اور اپنی عقل پر فخر کرتے ہو تو تمام مخلوقات کے نام بتلاؤ
خدا کے اس سوال کا جواب فرشتوں سے نہ بن آیا تب خدا نے اپنی پالتو طوطی کو کہا کہ اے
آدم بتادے انکو نام انکے۔ جب آدم نے تمام نام بتلادیئے فرشتے حیران ہوئے کہ یہہ ہمارے
سے کیسے فاضل ہو گیا۔ تب خدائے خیر الماکرین فرماتا ہے کہ میں نے تمکو نہ کہا تھا کہ مجھکو چھپی زمین
اور آسمان کے معلوم ہیں" ہر ایک حق پسند آدمی جان سکتا ہے کہ اس اپنی اور آدم کی بزرگی
ثابت کرنے اور فرشتوں کو ملزم گروانے میں خدا نے صریحاً و توضیحاً مکر کیا۔ فریب کیا۔
دھوکہ دیا۔ داؤ کھیلا۔ پس خدا انہیں صفات سے موصوف ہے ●

(۲) شیطان کی پیدایش خدا کے ارادہ سے نہین ہوئی بلکہ اُسکے احاطہ اقتدار سے باہر اور
اُسکی مرضی کے خلاف وقوع مین آئی اور نہ خدا کو معلوم ہے وجہ اسکی ظاہر ہے۔ کہ اگر ہوتا خدا
کو اُسکی پیدایش کا حال معلوم۔ یا اُسکے ارادہ سے وہ مخلوق ہوتا۔ اور اسیطرح اگر احاطہ قدرت
اُسکے سے باہر نہوتا تو سب سے اول بلا سوچ سمجھے اُسکو اپنے مقربین ملایک کا معلم نہ بناتا اور
جب ہمہ شیطانیت کی تعلیم دے چکا تو اُسوقت کہہ کر ان کی نیند سے خدائے محمدیان بیدار نہوتا
سے ازین معنی کہ حیرت نزاید۔ معلم کارِ شیطانی نماید۔ خدا صاحب کو آیندہ سوچ اور سمجھ کر
کارروائی کرنی چاہیے گذشتہ الصلوۃ۔ آیندہ را احتیاط پر عملدرآمد کرین۔ اور جلوہ اقتدار
سے باہر قدم نہ دہرین۔ اب پچھتائے ہوت کیا جب چڑیان چُگ گئین کہیت۔

(۳) قرآنی خدا عالم الغیب بھی نہین ہے اگر ہوتا غیب کی جاننے والا اور اپنی عقل بھی رکھتا
ہوتا اور اگرچہ حور و غلمان کی صحبت سے آزاد ہوتا تو وقت پر یا وقت سے آگے سوچتا اور غور فرماتا
مگر وہ تو شہزادہ نکیلے کیطرح یا واجد علی شاہ کیطرح حرم خانہ مین بیٹھا ہوا تہا اگر اُسکو پہلے معلوم ہوتا یہ حال
کہ شیطان آدم کو سجدہ نکریگا اور مجھے شرمندہ ہونا پڑیگا تو ہرگز یہ لفظ کہ قال یا ابلیس
مامنعک ان تسجد۔ یعنی اے شیطان کس چیز نے منع کیا سجدہ سے زبان الہام بیان سے نفرماتا
بقول شخصے چو دانی و پرسی سوالت خطاست

(۴) خدائے محمدیان علم مباحثہ سے ناواقف اور کم زبان ہے اور ساتھ ہی زود رنج۔ اور
تعصب والا بھی ہے کہ جو اسکو معقول باتون سے جھٹلادے یا اُسکی بطالت جتاوے اُسپر لعن و
طعن کرنے لگتا ہے جیسا کہ ظاہر ہے خدا نے کہا کہ آدم کے بُت یا جسم کو سب فرشتی سجدہ کرو۔ چونکہ وہ
فرشتی صرف کاٹھ کے پتلے تھے۔ جون ہی آدم کا بُت کھڑا ہوا سب اسکو جھوٹا خدا یا دوسرا خدا سمجھ کر
سجدہ مین گر پڑے شیطان نے سوچا کہ اس بُت کو سجدہ کرنا کفر ہے اور میرے سے اسمین کوئی فضیلت
نہین ہے۔ اسی وہان مین سست کھڑا رہا۔ خدا نے کہا کہ اے ابلیس تجھے سجدہ کرنیسے کس نے
منع کیا۔ شیطان نے جواب دیا کہ اپنی عقل نے خدا نے کہا عقل تجھے کس نے دی کہا کہ تو نے

خدا نے کہا کہ آدم کو مخلوق کے نام آنیکے سبب سے بزرگی ہے شیطان نے کہا کہ مجھکو تیرے عشق مین محو رہنے سے بزرگی ہے۔ خدا نے کہا کہ آدم خاکی ہے اور خاک پاک ہے اسواسطے وہ بزرگ ہے اُسکو سجدہ کر شیطان نے کہا کہ وہ عرض کثیف سے پیدا ہوا ہے اور مین جوہر لطیف سے۔ پس کثافت سے لطافت کو ہمیشہ بزرگی ہے۔ خدا نے کہا کہ اسکو مینے دونو ہاتھون سے بنایا ہے۔ تو اسے سجدہ کر۔ شیطان نے کہا مجھکو تو نے قدرت سے بنایا ہے بناوٹی قدرتی چیز ہمیشہ عمدہ ہوتی ہے مین اُسے سجدہ نہین کرتا۔ خدا نے کہا کہ آیا تو درحقیقت عزت والا ہی یا تو نے تکبر کیا شیطان نے کہا کہ مین بسبب اُس علم و کمال کے جو آدم کے کبھی نصیب نہو گا عزت والا ہون اور آدمی سے افضل۔ خدا نے کہا کہ یہان سرکشی مت کر چلا جا تو کافرون سے ہے میرے ساتھ مباحثہ کرتا ہی **شیطان کا** کافرون سے ہونا معلوم ہوتا ہے کہ شیطان سے پہلے لوگ بھی کافر ہو چکے تھے ؀

(۵) خدا سے شیطان زور آور بھی ہی۔ کیونکہ خدا شیطان کو گالیان دیتا اور لعنتین کرتا ہے تو شیطان کا بال بیکا نہین ہوتا۔ شیطان کا قول ہی کہ " عاجز و کمزور گالیان نکالتے ہین۔ اور بزدل اور بمقدار حیلہ بازی سے ٹالتے ہین جب تک میرا ہاتھ چلتا رہیگا۔ تیرے بندونکو گمراہ کرتا رہونگا۔ دیکھ اب تو مباحثہ مین بھی بند ہوا اور برخلاف صداقت کے جواب در وسند اور علاوہ بران اب روتا ہے اور گالیان دیکر اپنی حرمت کہوتا ہے چونکہ یہ مکان تیرا ہے اسواسطے مین بموجب دفعہ ۴۴۸ تعزیرات ہند کے مداخلت بیجا اور تکرار بیجا نہین کرتا اور قدم باہر دہرتا ہون مین تیری طرح تہوڑی تہمیلدون پر نہین آتا۔ اور نہ گالیان سناتا ہون۔ خود ہی مجھکو گمراہ بنایا اور خود ہی گالیان سناتا ہے اور اپنے مکر و فریب سے نہین شرماتا۔ مین اسجگہ تو دست اندازی نہین کرتا مگر یاد رکھ کہ جسطرح تو نے مجھکو گمراہی کا خطاب دیا اسکے مطابق مین آدم اور اُسکی اولاد کو (جسکی خاطر کیواسطے تو نے مجھکو جنت سے نکالا) یہان سے نکالونگا اور گمراہی اور جہالت مین ڈالونگا ؀

اب یہان پر جواب ترکی بہ ترکی دینا واجب ہے یعنے ہمکو بھی بقول مرزا غلام احمد کے کہنا پڑا کہ مسلمانون کے نزدیک خدا ایک ایسا شخص ہے جو کر و فریب سے یا اتفاق وقت سے سلطنت کو پہونچگیا ہے مگر علم و عقل سے بالکل عاری ہے اور ناواقفون اور سادہ لوحون پر یا اُسکے اپنے جیسے لوگون پر اُسکی حکومت جاری ہے۔ بہادری کا اُسمین نام و نشان نہین اور خدائی کرنیکا اُسکو ذرہ بھی گیان نہین فرشتون کے سہارے اور آسرے سے اُسکی خدائی بنی ہوئی ہے ورنہ اگر وہ کافر شتے مع معلم الملکوت حضرت ابلیس کے فرنٹ ہوجاتے اور ہاتھ اُٹھا کر مقابلہ کو آتے تو عرش* کے تخت سے گر پڑتا اور شرمسار ہوتا۔ اور اگر فرشتے اُسکے صلاحکار دراز دار نہوتے تو پھر خیر نہ تھی گویا خدائے محمدیان سراسر فرشتونکا محتاج ہے اور انہین کے سر پر اُسکا راج ہے ورنہ اُسکی خدائی آج کل ضرور تاراج ہے۔ پس ایسا شخص کسی طرح خدائی کے سزا وار نہین۔ کیونکہ ایک تو وہ دانا نہین دوسرا معاملات ملکی کا تجربہ کار نہین۔ اب جائے غور ہے کہ ہم آریہ لوگ خدا کو کمزور یا بزدل یا بے علم یا مکار مانتے مین یا محمدی لوگ۔ اور ہمارا ایشر یا تیرا محتاج بالغیر ہے یا اُنکا۔

---

* قرآن کی سورۃ حاقہ مین مذکور ہے والملک علی ارجائہا ویحمل عرش ربک فوقہم یومئذ ثمنیۃ (ترجمہ) اور فرشتے اُسکے (آسمان) کے کنارہ ہونگے اور اُٹھاوینگے تیرے خدا کے تخت کو اُس روز آٹھ آدمی" تفسیر حسینی مین بحوالہ معالم کے لکھا ہے کہ آجکل حامل عرش کے چار ہین مگر اُس روز چار اور لگینگے کل آٹھ ہونگے۔ شاہ ولی اللہ بھی یہی بیان کرتا ہے۔ اکثر تفسیرون مین ہے ایک فرشتے کی شکل مانند شیر ہے دوسرے کی مانند گاؤ تیسرے کی مانند عقاب اور چوتھے کی مانند جاموس کے ہے جنہون نے عرش کو اپنے کاندھے پر اُٹھایا ہوا ہے مگر تفسیر حسینی والا اُنکی شکل مانند بزکوہی کے تحریر کرتا ہے۔ اب ہے ناظرین خیال کرین کہ جس تخت کو چار فرشتون نے اُٹھایا ہوا ہے اور اُسپر خدا تعالیٰ بیٹھا ہوا ہے۔ وہ ضرور محدود چیز ہے اور محدود کے اندر غیر محدود چیز نہین آسکتی۔ پس محدود تخت جسپر خدائے محمدیان بیٹھا ہوا ہے ثابت کرتا ہے کہ خدا محدود ہے پس وہ سرب بیاپک حاضر ناظر و قادر مطلق نہین ہوسکتا افسوس کہ لوگون کو ایسے مذاہب سے کیون نفرت نہین آتی اور کیون وہ اس جہالت آمیز اعتقاد سے اجتناب نہین کرتے اور کیا ایسا مذہب جسکو بدولت خدا سے ایسے کل وحدت لائی جائے طرح طرح کے الزام لگتے ہین خدا پاک کیطرف سے ہو سکتا ہے۔ ہرگز نہین۔ کوئی سلیم العقل و مستقل مزاج انسان جو خدا کو مانیگا وہ ایسے الزامی و مصنوعی ایمان المبر مذہب سے بہت جلد نکلنے کی کوشش کریگا کیونکہ ان لوگون نے خدا تعالیٰ کو محدود آپکیہ نادان مکار ظالم قہار جبار وغیرہ ناموں سے ملقب کیا ہوا ہے۔ اسی پر محمدی فاضلو ذرہ تو دل مین بچار کرو کہ کیا تمام دنیا کا پرمیشور تمام خدائی کا مالک جہان سے غافل و بیخبر ہوکر ایک جگہ عرش پر فرشتون کے کاندھے چڑھکر

**قولہ** اور وہ سب چیزین یعنے ارواح اور اجزای اجسام اپنے وجود اور بقامین بالکل پرمیشور سے بے تعلق ہین۔ یہان تک کہ اگر پرمیشور کا مرنا بھی فرض کر لیا جاوے۔ تو اُن کا کچھ ہرج نہین ہے۔

**اقول** معترض صاحب آریہ دہرم کے اصولات سے محض نا آشنا ہے اسیطرح جہوٹے الزامات بنانیمین بھی یکتا ہے۔ اعتراض کرتے وقت تمام دار ومدار اُسکا فرضی باتون پر ہوتا ہے اور یہی فرض اُسکو فرض حقیقی سے کہوتا ہے۔ آریہ سماج کے کسی ممبر کا یہہ اعتقاد نہین ہے کہ تمام ارواح اور اجزاء اجسام اپنے وجود اور بقامین بالکل پرمیشور سے بے تعلق ہین۔ بلکہ ہم آریہ لوگ بسبب ہدایات وید مقدس کے اس بات کو اپنا پرم دہرم سمجھتے ہین کہ پرمیشور تمام ارواح اور اجزاء اجسام وغیرہ عالم کا مالک ہے اور قدرت انادی سے انادی زمانہ سے ہی یہہ انادی چیزین اُسکی ملکیت مین موجود ہین۔ اُسکے علم بید وحکمت غیر متناہی کے سبب اُسکے گیان سے کوئی دور و مفقود نہین مگر ہم اُسکو کسی چیز کا محتاج نہین مانتے بلکہ عقلاً ویقیناً جانتے ہین کہ اُسکے قدرتی بھنڈار مین انادی زمانہ سے یہہ کارخانہ موجود ہے۔ نہ کبھی خدا کا ناش ہوا اور نہ ہوگا" علے ہذا القیاس۔ موصوف کے ساتھہ ہی انادی کال سے صفت اکال ہے۔ خدا کے انادی علم اور انادی ارادہ سے انادی معلومات اور انادی روحین موجود رہتی ہین اور روحون کی انادیت سے سلسلہ اعمال بھی پرواہ روپ سے انادی روان ہے۔ جگت کا کارن یعنی پرکرتی ویرانو بھی اُس پرماتما کے قبضہ قدرت مین انادی زمانہ سے موجود ہین۔ یہہ تمام جز جگت اُسی بیجان پرکرتی سے ایشور نے پیدا کیا اور کرتا ہے۔ منکران خدا و ناستکان کبریا کو یہی تو مقام ہے

حاشیہ: بیٹھا ہوا ہے اور کیا اُسکے جسیم ہونے مین کسی تعلیم یافتہ کو انکار ہو سکتا ہے۔ پس ایسا جسمانی خدا ضرور فانی ہے۔ باقی اور جاودانی نہین ہے۔ خدا کو حاضر ناظر جانکر اسے محمدی فاضلو! بھائیو اسقدر کرو

ع تعصب بلا است بیحاصلی۔ جو پیوند ناگسلی واصلی۔

جہان چلکر کہانا پڑتا ہے اور یہی منزل جہان سے مذبذب ہوکر پرماتما کی طرف رجوع لاتا۔ جزو مین چیشٹا و انتظام محال المحال ہے اور یہہ بہی ایک ثبوت اعلی ہستی ذوالجلال پرمال ہے یہہ تمام چیزین پرماتما کی برکت وقدرت وانتظام وکاملیت کی محتاج ہین اور اپنی مرض کمزوری مین لاعلاج - جتنا اُنکا تعلق پرمیشور سے ہے اتنا کسی دوسری چیز کا بہی نہین ہے چنانچہ وید مین ایشور رفرماتا ہے

यो भूतं च भव्यं च सर्वं यश्चाधितिष्ठति स्वर्यस्य च केवलं तस्मै ज्येष्ठाय ब्रह्मणे नमः॥ अ॰ का॰ १० प्र॰

برہم- پرماتما- بہوت- بہوکہشت ورتمان ان تینون زمانون کے اوپر براجمان اور تمام جگت کو اپنے وگیان ہی سے جاننے والا اور رچنے والا اور پالنے والا اور پرکرتی مین سے کرنیوالا سنسار کی سب پدارتھون کا ادہشٹاتا یعنے مالک ہے - جکا سکہہ ہی کیول سروپ ہے جو سب سکھون کا دینے والا ہے - اور جو سب سے بڑا یعنے جیشٹ ہے - اُسکو نمسکار کرنی یوگ ہے کسی اور کو نہین اور نہ کوئی اُسکے سوا مالک ہے -

اس منتر سے پرماتما نے من کل الوجوہ مبرہن کردیا ہے - کہ تمام ارواح اور اجرام اجسام وغیرہ جگت کا مالک ہی اپنی انادی قدرت سے تمام جگت کے پدارتھون یعنی جڑہ جگت کو جاننے والا اور رچنے والا - اور روحونکو اُنکے کرمون انوسار عدالت کاملہ سے پہل دینے والا اور پرورش کرنیوالا ہے - اُسمین کبہی دوکہ نہین کبہی بہول نہین ہے - وہ راستی کا منبع اور گیان کا مجمع ہے - دنیا کا ایک ذرہ بہی اُسکے احاطہ قدرت سے باہر نہین ہے - تمام انسانون کو اُسکی عبادت اُسکی پرارتہنا کرنی چاہیے - نہ کہ کسی اور کی - کیونکہ جگت کا سوامی یا ادہشٹاتا اور کوئی نہین ہے -

جب یہہ منتر خود ہی مخالفون کے مصنوعی و بناوٹی اعتراضون کا تسلی بخش کامل جواب ہے تو ہمین زیادہ ضرورت نہین ہے کہ کچہہ اور زیادہ کرین - جو ہی بات کو غلط پیرایہ

مین بیان کرکے لوگون کو راستی سے بدگمان و روگردان کرانا چاہے وہ داناؤن کے نزدیک جہوٹہا ہے اور قران کہتا ہے لعنت اللہ علی الکاذبین اور مین ماکرین و مفسدین کو بھی شامل کرتا ہون۔ باقی رہی یہہ بات کہ "اگر پیشور کا مزا بھی فرض کرلیا جاسے تو انکا کچھ ہرج نہین ہے" اسکا جواب یہہ ہے۔

اسے ناظرین! مخالف بدبین و کوتاہ اندیش جفا کیش نے کسقدر بہاری الزام وموہنہ پہٹ کلام مین گہڑت بنایا ہے نہ خدا سے ڈرا اور نہ جہوٹہ بولنے سے شرمایا ہی خاموش رہنا صداقت سے دور ہے اور جواب ترکی بہ ترکی دینا ضرور ہے کہ اگر آپ اپنے کو ہی جہوٹہا فرض کرلیوین۔ تو تمام دعوی ہی غلط ہوجاوی اور خلقت خدا کی فریب دہی کا انہام آپ پر نہ آوی۔ اور اگر ہم اپکو زندہ درگور فرض کرلیوین تو بھی ہمارا کچھہ ہرج نہین صرف براہین الاحمدیہ کے خریدارون کا نقصان ہے۔ اور آپکے قرضخواہون کا زیان و تاوان۔ حضرت فرض کا میدان فرض ہے۔ بالفرض والتقدیر اگر آپکا نبی پیدا نہوتا تو ہمارا کیا ہرج تہا۔ کروڑون خون نہوتے۔ لاکہون لونڈی غلام نہ بنتے۔ کروڑون گہر تباہ نہوتے اور نہ ملک کا ستیاناس ہوتا۔ اور اسی کے حسب حال ایک ایرانی شاعر صداقت کا ماہر فرماتا ہے ؎

زشیر شتر خوردن و سوسمار عرب را بجاسے رسیداست کار
کہ ملک عجم را کنند آرزو تفو بر تو اسے چرخ گردان تفو

خفا نہوجئے۔ نہ اسمین کچہہ خود غرضی ہے۔ بلکہ یہ سب ہماری گفتگو فرضی ہے۔ تسلیم یا عدم تسلیم آپ کی مرضی ہے۔ مرزا صاحب اگر بالفرض والتقدیر ایسا اتفاق ہووے کہ جن فرشتون نے خدا کا ڈولہ اٹہایا ہوا ہی وہ سب مثل شیطان کے فرشتہ یا باغی ہوجاوین اور مقابلہ کو آوین اور تخت کے چولون سی کاندہی سرکاوین۔ تو پہر آپ ذرہ یہہ تبلاوین کہ خدا سے محمدیان کو کس غار مین گراوین اور اُس کر پڑنے مین بالفرض اگر خدا مر جاوسے۔ تو آپ کا مولا

کون کہلادے ۔ بُرا نہ مانیئے یہ آپ ہی کی مرضی ہے ورنہ ہمارا دعوی حقیقی نہین بلکہ فرضی ہے۔

# شیطان کے مقدمہ کا قطعی فیصلہ

بقول محمدیان شیطان نے خدا کا دیدار بھی دیکھا ۔ اور خدا سے باتین بھی کرتا رہا ۔ اور فرشتون کا معلم اول بھی تھا ۔ باوجود انہمہ سواے خدا کے کسیکو نہ مانتا تہا ۔ گویا موحد تہا یا صوفی مذہب تہا ۔ عالم اجل ہونا اسکا محتاج بیان نہین ۔ فضیلت مین اُسکے ہم پلہ کوئی ملایک یا انسان نہین پس کچھ شک نہین ہے کہ اُسکی نجات ہو چکی ہوگی ۔ اور روضہ رضوان مین سیر کرتا ہوگا ۔ سب سے بہاری وجہ نجات کی یہہ ہے کہ مجیب الدعوات ہے (دیکھو ایوب کی کتاب) اور برا رندہ حاجات ۔ پس عقل کسی طرح نہین مان سکتی کہ اتنے خوش نصیب شخصکو خدا ملعون بنادے اور گالی گلوچ سے مطعون ۔ اور خصوصاً پسران آدم کو اُسکا مرہون ہونا چاہیے ۔ کیونکہ وہی باعث ایجاد اولاد آدم ہوا ۔ اگر وہ آدم کو دانہ گندم نہ کہلاتا ۔ اور نیکی بدی کی پہچان نہ کراتا ۔ تو بس اللہ اللہ وخیر صلا تہی اُنکو اس عالم مین کون لاتا ۔ درحقیقت اگر یہہ کارروائی تو صدق رکہتی ہے ۔ تو حضرت شیطان ایک مقدس بندہ رحمان ہوگا ۔ اب برہان قاطع اسکی تصدیق واجب ہے آیا قران کے روسے یہہ بات درست ہے یا بر خلاف واقعہ ۔

چونکہ شیطان بذاتہ کوئی شخص نہین ہے ۔ اور نہ کوئی ثبوت دے سکتا ہے لیکن بالفرض محال اگر شیطان ہی تو جب آدم اور اولاد آدم کو شیطان نے بہکایا تو پہر شیطان کو کسنے بہکایا اور خدا سے مقابلہ کرایا ۔ حالانکہ خدانخواستہ بقول محمدیان مجرم اول وہی ہے حل طلب اور قابل غور دو امر ہین ۔ اوّل پرمیشور دانائے کل ہے یا نہ ۔ دویم کسی مخلوق کو سجدہ کرنا کفر ہے یا نہ ۔ جب یہہ امر بہر نوع ثابت ہے کہ پرماتما دانائے کل ہے کسی کا کوئی ساز اُس سے پوشیدہ نہین اور سبکا سوامی یعنے غالب کل بھی ہے اور قطع النظر اسکے سجدہ کرنا کسی غیر کو

سوا اُسکی مقدس ذات کے کفر و شرک ہے۔ جب کفر کا کرنیوالا کافر ٹہرا پہر کفر کا حکم دینیوالا یا کفر کرانیوالا کافر و مشرک کیون نہین؟ ؎

ببین دانائی بانی اسلام　　عبث الزام شیطان بر خدا بست
بسے غالب بقول اوست شیطان　　خداوند گانش را کند پست

اے مومنو! یہہ سخت حیرت کا مقام ہے اور قابل الزام کلام۔ کہ خداوند پاک کفر کا حکم دیوے اور جو اُسکے کفر کا حکم سنانے اُسے مطعون ٹہراوے اور لعنتی گردانے۔ چونکہ وہ پرمیشور ان الزامات و توہمات و شرکات سے منزہ ہے اسواسطے خرد خردہ مین فتوی دیتی ہے کہ یہہ حکم اُسکا نہین ہے۔ اور نہ شیطان کوئی فرشتہ مامور کیطرف سے کہین ہے۔ چوری کرنے والیکا نام چور ہے اور کشتی کھیلنے والیکا نام شہزور ہے۔ جو چوری سے تارک وہ نیکوکار ہے اور زانی کا نام بدکار ہے۔ چنانچہ اسی کی تائید مین ایک مولوی صاحب فرماتے ہین ؎

ہنسی آتی ہے مجھے بس حضرتِ انسان پر
فعلِ بد تو خود کرے لعنت کرے شیطان پر

کتاب وقایع نعمت خان عالی جسکا مصنف ایک عالی طبع مسلمان ہے وہ بھی ہماری تائید مین اسطرح گوہر فشان ہے۔

## حکایت

شیخ در خواب دید شیطان را　　رہزنِ دین و دزد ایمان را
از صفا بسکہ دل چو آئینہ ساخت　　آن لعین را ہمین کہ دید شناخت
بملامت عتاب پیش گرفت　　بر سرش زد بسی و ریش گرفت
کہ چہا میکنی تو اے مردود　　شدہ از درگہ خدا مطرود
ایکہ گمراہ کردہ مردم را　　طوقِ اضلال حلقۂ دم را
این ہمہ طاعت و رکوع و سجود　　بہر اغوائے خلق و مردم بود

ہم دیگر چو شیخ برد بکار ٭ شد ازان ضرب دست خود بیدار
چون ترشروز خواب شیرین جست ٭ ویدریش خویش بدست خود ہست
جنگ با دیو نفس آمد یاد ٭ خندۂ زد و ریش خود سر داد
گرنہ کشف است چیست این آخر ٭ ہر کہ شک آورد شود کافر

درحقیقت یہہ بات درست ہے کہ نفس و شیطان ہر دو یک تن بودہ اند مگر اب اہل انصاف سے اس مقام پر میری ایک گذارش ہے۔ کہ دو آدمی یار غمگسار ہوں جنمیں سے ایک مجرد اور ایک عیالدار ہو۔ بترغیب اپنے مجرد دوست کے اگر عیالدار زوجہ خود کو مجرد یار سے ہمبستری کا حکم دیوے۔ تو عورت (اس شرطیکہ پاکدامن اور حیادار ہو) کون دو امرون سے کیا کرنا بہتر اور واجب ہے۔ اول کیا یہہ جب فرمانے اپنے بیحیا خاوند کے اُسکے یار کے پاس چلی جاوے اور ہمبستر ہووے یا اُس سے کہے کہ اے کم عقل بیحیا پاگل پن مت کر اور ایسا حکم ناجایز مت دے بلکہ ایسے حکم کی تعمیل کی امید مجھ سے مت رکھ۔ یہ بات سراسر بُری ہے ورنہ میرا گلا اور چھری ہے کسی اہل حیا اور دانشمند سے امید نہیں ہے۔ کہ امر اول کی تاکید کرے بلکہ عوام الناس سے بھی دریافت کیا جاوے تو یہی جواب ملیگا کہ اگر اُسکو اس حکم کے نہ ماننے سے قتل کر دیوے یا علیحدہ کر دیوے چھوڑ دیوے تو بھی یہہ قابل پذیرائی نہیں ہے۔ کسی طرح منظور نہ کرے یہہ حیا کہ لعنت ملامت بقول حضرت سرمد صاحب

سرمد اکار عشق حرم و دیر مکن ٭ در کوچہ فسق چو گمراہان سیر مکن
گر صدق تبوست رہبری ز شیطان آموز ٭ یک قبلہ گزین و سجدہ با غیر مکن

اب ایک صریح کفر کا اثبات کرتا ہوں اور وہ یہہ ہے کہ عام **محمدیون** کا عقیدہ ہے کہ **خدا** سے خیر اور **شیطان** سے شر آفریدہ ہے۔ یعنے خیر کا خالق **رحمان** اور شر کا خالق **شیطان** ہے۔ دیکھو **سورۃ مائدہ** مین لکھا ہے۔

انما یرید الشیطن ان یوقع بینکم العداوۃ والبغضاء فی الخمر والمیسر و یصدکم

عن ذکر اللہ وعن الصلوٰۃ فھل انتم منتھون سوای اسکے نہین ہی کہ چاہتا ہے شیطان
جو درمیان تمہارے ڈالے دشمنی اور ناخوشی بسبب شراب اور قمار بازی کے اور ہٹا رکھے
تمکو خدا کی یاد و نماز سی پس تحقیقا اسوقت تم ہٹ جاؤ **سورہ یٰسین** مین ہے
الم اعھد الیکم یبنی آدم ان لاتعبدوا الشیطن انہ لکم عدو مبین ۝
ولقد اضل منکم جبلا کثیرا - افلم تکونوا تعقلون ۝ آیا مین نے
نہ بھیجا تمہاری طرف ای اولاد آدم کی کہ مت پوجو شیطان کو - تحقیقا وہ تمہارا دشمن ظاہری
ہے اور تحقیقا گمراہ کیا شیطان نے تمہاری طرف سے بہت مخلوق کو کیا تم نہین جانتے تھے
علی ہذا القیاس -

اسی طرح صدہا آیتین قران مین موجود ہین اور ہماری مدعا کے ہو المقصود - کیا یہ ممکن ہے
کہ کارخانہ الٰہی مین اسقدر اندھیر ہو - اور دیدہ و دانستہ معاملہ چشم پوشی برتا جاوے - نادان
بیوقوف کرلو بارہ - اور وہ ناحق پرست پشیمانی اٹھاوی - درحقیقت شیطان کی شیطانی کارروائی
نے دنیا کی خونریزی کردی اور اس سنسار نمونہ گلزار مین لہو کی ندی بہادی -

از آدم تا ایندم سوای پیغمبرون کہ کسی نے شیطان کو نہین دیکھا - اور شیطان کو ہاضمکی گولی
سمجھکر گناہون سے پرہیز چھوڑ دیا اور دلیرانہ گناہ کرکے شیطان کے سر جڑنے لگے - اور اسی
دھوکہ بازی سی شیطان ماننے والی قومون مین گناہ بڑھنے لگے - شیطان کا نام لیتے ہی ڈبل
سارٹیفکٹ (مفتی دین متین سے جھٹ خلاصی اور رستگاری ہے اور آلایش گناہ و
جرایم سے صرف توبہ پکارنے سے آزادی ہے -

**عیسائیون** کے نزدیک سوای پیروان عیسیٰ کے باقی کل فوج شیطان کی ہے -
**محمدیون** کے نزدیک سوائے پیروان محمد کے باقی کل فوج شیطان کی ہے -
**آتش پرستون** کے نزدیک سوائے پیروان زردشت کی باقی کل فوج اہرمن یعنی
شیطان کی ہے اور ہم **آریہ** لوگ تو اسکی ذات سے منکر ہین - اسواسطی کسی کو شکر

شیطان نہین بناتے۔ مگر جب دل مین خیال دوڑاتے ہین تو صاف ثابت ہوتا ہے کہ خدا کی
فوج سے شیطان کی فوج فراوان ہے۔ اور شاید یہی سبب ہی کہ قرآن مین خدا سے ہمدیان اُسکے
مقابلہ کرنے مین ترسان ہے۔ پس یہان دوبارہ ہمین بقول مرزا غلام احمد کے
کہنا پڑا کہ مسلمانون کے نزدیک دو خدا ہین۔ ایک خدائی خیر دوسرا خدائی شرّ۔ اور دونو ہر ایک
جگہ حاضر و ناظر ہین اور دونو مسلمانون سے غالب وزور آور۔ عالم کل بھی دونو ہین و
لیس کمثلہ شیء یعنے لاثانی بھی دونون ہین۔ رب العالمین بھی دونو ہین اور
خیر الماکرین بھی دونو خالق بھی دونو ہین اور رازق بھی دونو۔ اور نظر بران شیطان کی فوج کی ارواح
واجزا اجسام وغیرہ اپنے وجود او بقا مین بالکل خدا سے ہمدیان سے نے تعلق ہین یہانتک کہ
اگر خدا کا مرنا بھی فرض کیا جاوی تو بھی مسلمانون کا کچھ ہرج نہین اور نہ نقصان ہے بلکہ
بفضل قایم مقام اُسکا موجود ہے جسکا نام شیطان ہے۔ **لطیفہ**

(از مثنوی مولانا روم)

| | |
|---|---|
| مہمنے را گفت مردی کای فلان | ہین مسلمان شو بباش از مومنان |
| گفت گر خواہد خدا مومن شوم | ور فزاید فضل ہم موقن شوم |
| گفت میخواہد خدا ایمان تو | تا رہد از دست دوزخ جان تو |
| لیک نفس زشت و شیطان لعین | میکشندت جانب کفران و کین |
| گفت ای منصف چو ایشان غالب اند | یار او باشم کہ باشد زورمند |
| نفس و شیطان خواہش خود پیش برد | وان عنایت قہر گشت و خرد مرد |

---

## براہین الاحمدیہ جلد اول صفحہ ۶۵ سے ۶۶ تک اشتہار مین ہے

ہم بطور تمثیل کے اس جگہ اسی قسم کی ایک دلیل و دلایل مرکبہ مثبتہ حقیقت فرقان مجید
سے تحریر کرتے ہین اور وہ یہہ ہے جو تعلیم اصولی فرقان مجید کی دلائل حکمیہ پر مبنی اور مشتمل ہے

یعنے فرقان مجید ہر ایک اصول اعتقادی کو جو مدار نجات کا ہے محققانہ طور سے ثابت کرتا ہی اور قوی اور مضبوط فلسفی دلیلون سے بپایہ صداقت پہونچاتا ہے جیسے وجود صانع عالم کا ثابت کرنا۔ توحید کو بپایہ ثبوت پہونچانا۔ ضرورت الہام پر دلایل قاطع کا لکھنا۔ اور کسی احقاق حق و ابطال باطل سے قاصر نرہنا۔ پس یہہ امر فرقان مجید کے منجانب اللہ ہونے پر بڑی بزرگ دلیل ہے جس سے حقیقت و افضیلت اُسکی بوجہ کمال ثابت ہوتی ہے"

اور پہر براھین احمدیہ کی جلد ۴ کے صفحہ ۳۰۹ پر تحریر کرتے ہین کہ

"بنسبت مقابلہ و موازنہ وید و قرآن کے جو نظر ڈالیگا اُسے فی الفور دکھائی دیگا کہ وید اپنی عبارت مین ایسا کچا اور ناتمام ہے کہ پڑھنے والے کے دل مین طرح طرح کے شکوک پیدا کرتا ہے۔ اور خدا تعالی کی نسبت انواع و اقسام کی بدگمانیون مین ڈالتا ہے اور کسی جگہ اس دعوی کو طاقت بیانی سے واضح کرکے نہین دکہاتا اور نہ پایہ ثبوت تک پہونچاتا ہی بلکہ یہہ خود معلوم ہی نہین ہوتا کہ اُسکا دعوی کیا ہے اور اگر کچہہ معلوم بہی ہوتا ہے تو بس یہی۔ کہ وہ اگنی اور سورج اور اندر کی پرستش کرانا چاہتا ہے اور پہر اُسپر کوئی حجت اور دلیل پیش نہین کرتا کہ کب سے اور کیونکر ان چیزون کو خدائی کا مرتبہ حاصل ہو گیا"

# جواب باصواب موازنہ و مقابلہ وید و قرآن

اے پیارے ناظرین! آریہ سماج کا چوتہا نیم ہے کہ "سچ کے اختیار کرنے اور جہوٹہہ کے چہوڑنے مین سروتہا اُوت یعنی ہمیشہ تیار رہنا چاہئے۔ ہر ایک حق پسند جانتا ہے کہ یہ کسقدر اعلی مدارج کا اصول ہے۔ اور اگر ذرہ عمیق نظر سے دیکہا جاوے تو بہت سے صداقتون اور کمالون پر محمول ہے۔ انسان کے واسطے صدہا روحانی برکتون و نعمتون کا رہنما ہی اور بہت سے کشائش باطن و عقدۂ جہالت کا مشکلکشا۔ ویدوکت دہرم مین اندہا دہند کسیکی تقلید کرنا ناروا ہی اور غلط بات پر اعتراض کرنا سراسر واجب و بجا۔ جس بات

کے سمجھنے سے عقل عاری ہے اُسپر غور کرنا ہر طرح دانائی و ہوشیاری ہے۔ اپنی بات کی اس اصول مین تاکید ہے اور یہہ ہی سبب ہے جس سے آریہ سماج مین ہر ایک بطالت کی علانیہ تردید ہے۔ جس مذہب مین اعتراض کرنا یا شک لانا کفر کا نشان ہے۔ اُس ایمان **بالجبر یا ایمان بالمکر** کا خود اُسکی زبان سے ہی بدیہی البطلان ہے۔ اسی مبارک اور مقدس ارشاد کے مطابق ہمین بصورت واجب ہے کہ راستی کو پاکر بھی سچ کی پرکھا کرتے رہین یعنے صداقت کو سمجھہ کر بھی خاموش نہ بیٹھین بلکہ ناراستی کے دفعیہ پر مستعد رہین۔ بس باوجود صحیح ماننے وید مقدس کے ہمین ہر ایک مذہب کی بنیادی کتاب کو (جنہین وہ الہامی و پاک سمجھتے ہین) دیکھنا و پڑھنا ضروری ہوا بانیوجہ جبتک سچائی کا مقابلہ نہ کیا جاوے اور جھوٹھ اُسکے سامنے لاکر دلائل قاطع سے شکست فاش نہ کھاوے تب تک راستی کے جوہر خاص و عام پر بروجہ الکشاف نہین پاتے اور نہ تسلی کامل پہونچاتے ہین۔

## ابیات

کسوٹی پرکھرے سونے سے کھوٹے کو پرکھتے ہین۔
مقابل وید اقدس اس لئے قرآن کو رکھتے ہین

بھرا ویدون مین ہی ایشر کا گیان اے مہربان دیکھو
صداقت اور توحید الٰہی کے نشان دیکھو!

پُرانے قصون کا مجموعہ ہے قرآن سرتاپا
اساطیر الاولین ہے یہہ خود اُسکا ہی بیان دیکھو

بالفرض محال اگر سوامی جیو مہاراج بحالت زندگی غیر مذاہب والون سے مباحثہ کرکے جا و دانی بہار صداقت وید مقدس نہ دکھاتے تو اسوقت آریہ سماجون کے چمنستان مین یہہ مبارک پودے کبھی دیکھنے مین نہ آتے اور اگر سوا عظین غیر مذاہب

کا سوامی جیو وید و کت یکیتون (دلائل) سے ہمارے سامنے کھنڈن نہ فرماتے تو ممبران آریہ سماج کی روز افزون ترقی نہ دیکھ پاتے۔ آئے دن سماجون اور آریہ دہرم کی برکات مختلف ممالک مین فیضرسان ہین۔ اور کفر و شرکت کی ظلمت و بدی روز بروز رو بتنزل و نقصان۔ ویدون کی تعلیم و تدریس کا خورد و کلان کو خیال ہے اور ویدک صداقتون و خوبیون سے ہر ایک منصف مزاج مسرور و خوشحال۔ ہمارے مرزا صاحب کو اسبات پر بڑا افتخار ہے کہ قرآن چہار دلائل متذکرہ بالا منجانب پروردگار ہی چونکہ اُن چار دلائل کو اُنہون نے ایک ہی دلیل گردانا ہے اور مرکبہ و مثبتہ کی تشریحات سے قرآن کے منجانب اللہ ہونے پر بڑا بھاری ثبوت مانا ہے۔ نظر بر آن ہمین نہایت ضروری ہے کہ انصاف اور راستی سے حسب درخواست مرزا صاحب قرآن اور وید مقدس کا مقابلہ و موازنہ کرین اور اُس سے حق و باطل کا مشاہدہ و معاینہ۔ پس ہم انہین چار دلیلون سے وید و قرآن کا مقابلہ کرتے ہین اور انصاف اُسکا ناظرین کے ذمہ دہرتے ہین۔

# مقابلہ و موازنہ قرآن و وید

| قرآن سے ثبوت ہستی صانع عالم | وید سے ثبوت ہستی صانع عالم |
| --- | --- |
| (۱) سورۃ طٰہٰ | तद्विष्णोः परमं पदं सदा पश्यन्ति सूरयः दिवीव चक्षुराततं ऋ० १।२।७।५। |
| وھل اتٰک حدیث موسیٰ ۝ اذ را نارًا فقال لاھلہ امکثوا انی آنست نارًا لعلی اٰتیکم منھا بقبس او اجد علی النار ھدی ۝ فلما اتٰھا نودی | نجات یا مکتی کے واسطے اصلی مقصود ایم |

| قرآن | وید |
|---|---|
| یموسیٰ ہ انی انا ربک فاخلع نعلیک | اتکرشٹ پد یا سب سکے جاننے یوگ سرب |
| انک بالواد المقدس طوی ہ و انا | بیاپک پرماتما ہے۔ سکو پورے پرتین سے |
| اخترتک فاستمع لما یوحی ہ اننی انا | اُسکے حصول یا پراپتی کے لئے کوشش |
| اللہ لا الہ الا انا فاعبدنی و اقم | اور تین کرنا چاہئے۔ اُسکے گیان سے پرم |
| الصلوۃ لذکری ہ ان الساعۃ اتیۃ | آنند مین رہ سکتے ہین۔ ست و دیا سے |
| اکاد اخفیھا لتجزی کل نفس بما | ہی اُسکا گیان ہوتا ہے۔ اور گیان سے ہی |
| تسعی ہ فلا یصدنک عنہا من لا | پرماتما کا جاننا ہے جسطرح اکاش مین تیز |
| یومن بھا و اتبع ھوٰہ فتردی ہ و | اور سورج کی بیاپتی اور پرکاش آہمن |
| ما تلک بیمینک یموسیٰ قال ھے | آت بیاپت ہے۔ ایسے ہی برہم سب |
| عصای اتوکؤا علیھا و اھش بھا | جگہ پر ہی پورن ایک رس بیاپک ہے |
| علےٰ غنمی ولی فیھا مارب اخریٰ ہ | اُسکی پراپتی سے جیو سب دُکھون سے |
| ترجمہ | چھوٹتا ہے اور کسی طرح نہین۔ |
| آئی ہے تیرے پاس بات موسیٰ کی جبوقت | اس منتر مین پرماتما نے چار اُپدیش |
| دیکھی اُسنے آگ پس کہا واسطے گھر والون | فرمائے ہین۔ |
| اپنے کے کہ ٹھہرو تحقیقاً سینے ایک آگ | (۱) ایشور کے ہی گیان سے مکتی ہے |
| دیکھی ہے مین امید رکھتا ہون کہ لاؤن | اور اُس مکتی سے اعلےٰ سکھ یا حقیقی آنند |
| اُس آگ سے تمہارے پاس آگ سلگا کر | یا زیادہ مدارج ترقی انسان کے واسطے |
| یا پاؤن اُس آگ پر کوئی راہ تکنا رستہ | کوئی نہین ہے۔ |
| جاننے والا۔ جب آیا اُسکے (آگ کے) پاس | (۲) فانی سکھ اور شہوسی یا اگیانی |
| آواز آئی (آگ سے) اے موسیٰ تحقیقاً | لذائذ کا اُسمین نام و نشان بھی نہ ادر دیکر |

| قرآن | وید |
|---|---|
| مین تیرا رب ہون - پس اوتار ڈال جوتیان | (۳) ایشر محسوس نہین ہے اور نہ محدود |
| اپنی تحقیق تو بیچ میدان پاک کے ہے کنام | ہے - اُسکا کوئی خاص مکان یا تخت نہین |
| اُسکا طوی ہے اور مینے پسند کیا تجھکو پس | ہے اور نہ اُسکی حاضری کے واسطے کسی ایر |
| سُن جو کچھ وحی کیا جاتا ہے - تحقیق مین | بگی کی ضرورت ہے بلکہ وہ سرب |
| ہی تیرا خدا ہون - میرے سوا کسی کو | بیاپک ہے - |
| مت پوج - عبادت کر میری اور قائم کر | (۴) ودیا گیان کا ذریعہ اور گیان |
| نماز کو واسطے یاد میری کے - تحقیق قیامت | مُکتی کا - پس مُکتی کا نتیجہ پرماتما کی پراپتی |
| آنیوالی نزدیک ہے - کہ چھپا ڈالون مین | ہے - (مگر اس سوکھم بات کے جاننے کے |
| اُسکو تو کہ بدلا دیا جاوے ہر جی ساتھ اُس | واسطے ایک اس سے بھی سوکھم دلیل کی |
| چیز کے کہ کرتا ہے پس نہین بند کرے تمکو | ضرورت تھے - جو ایشر کیطرف سے ہدایتاً |
| فکر اُسکے سے وہ شخص کہ نہین ایمان | دیگئی) پرنتو آگیا دیتا ہے کہ جسطرح سے |
| ساتھ اُسکے اور پیروی کرتا ہے خواہش | آکاش مین نیتر کی بیاپتی ہے اور محسوس |
| اپنی کی پس ہلاک ہوجائے تو اور کیا ہے | نہین ہوتی - بصارت اپنا کام چلاتی |
| بیچ داہنے ہاتھ تیرے کے اے موسٰے | ہے اور دکھائی نہین دیتی - جسطرح سوریہ |
| بولا یہ میری لاٹھی ہے اسپر ٹیکتا ہون اور | کا پرکاش آکاش مین آتمن تات بیاپت |
| پتے جھاڑتا ہون اس سے اپنی بکریون | ہے اور زیادہ سوکھم ہونے سے آکاس اتھ |
| پر اور میرے اسمین کئی کام ہین - | پدارتھ اُسکی ماہیت کو نہین جانتے ویسے |
| اور تھوڑے سے اختلاف کے ساتھ | ہی ایک مہان شکتی مان پرماتما انتظام |
| یہی قصہ سورۃ قصص مین بھی ہے مگر | عالم کا کر رہی ہے - مگر سورج کیطرح جڑہ نہین - |
| سورۃ النمل مین اسکا بیان بہت عمدہ ہے | اور نہ ایک دیشی (محدود بالمکان) ہے |

| قرآن | وید |
| --- | --- |
| جہاں صاف یہ لکھا ہے۔ فلما جاءھا نودی ان بورک من فی النار ومن حولھا وسبحن اللہ رب العالمین ٥ پس جب آیا اُسکے پاس پکارا گیا یہ کہ برکت دیا گیا جو کچھ کہ بیچ آگ کے ہے اور جو کوئی گرد اُسکے ہے اور پاکی پروردگار عالموں کے کو۔ | چونکہ خالی نہیں اسواسطے محسوس بھی نہیں ہوتا۔ مگر سرب بیاپک چیتن اور سرب شکتیمان ہے۔ |

نوٹ: اب قرآن کے نتائج پر غور فرمائیے۔ اور جھوٹھ یا سچ کو محک امتحان پر لائیے۔ سورہ طہٰ کی اس آیت میں موسیٰ سے آگ نے باتیں کرکے انی انا ربک یعنے اے موسیٰ میں تیرا پروردگار ہوں کہا حالانکہ ان کل آیتوں سے جو بالا میں لکھے گئے آگ کی نشانیاں موجود ہیں عالم کل و محیط کل کو ایک شعلہ نار میں سمجھا۔ وقنا ربنا عذاب النار موسیٰ کی زمین میں جوتیاں اتارنا آگ کی تعظیم کرنا آتش پرستی نہیں ہے تو اور کیا ہے؟ اور اسی واسطے موسیٰ سوختنی قربانیاں کرکے اگنی دیوتا کو خوش کیا کرتا تھا۔ اور اسی کو معبود سمجھکر اُس سے مرادیں مانگتا تھا جس سے من کل الوجوہ ثابت ہے کہ موسیٰ آتش پرست تھا۔ اور یہی آرزو کرتا تھا۔ کہ اے آگ فرعون کو جلا دے۔ اے آگ دریائے نیل کو سکھا دے۔ اے اگنی دیوتا میری قربانی قبول کر۔ اے آگ مرنے کے بعد مجھے خراب نکر۔ اے ناری خدا اپنے پجاریوں کی حفاظت کر۔ اے آتش اتہ میرے گناہوں کو جلا دے۔ اے جلانے والے۔ والا دل جلوں کی فریاد سن۔ سردی سے بچا۔ اور گرمی کی تکلیف سے نگہبانی کر۔ اور آسمان سے نزول کرکے ہمارے میں حلول فرما۔ اے تیز قہار مجھے مصر پر تسلط دے۔

دیکھئے یہاں پر بعوض ثابت کرنیکے قرآن نے ایک نیا گل کھلایا یعنے نار (آگ) کو پروردگار بتلایا اور موسیٰ کو مسجود کرایا جنکو خدا نے آنکھیں دی ہیں۔ وہ یقینی طور پر دیکھ سکتے ہیں کہ یہ صاف آتش پرستی ہے۔ اور اس تعلیم کے رگ و ریشہ سے شرکت پرستی ہے!!

## قرآن

### (۲) سورۃ فاتحہ

یہ اول سورۃ قرآن مے

الحمد للہ رب العالمین الرحمن الرحیم
ملک یوم الدین۔ ایاک نعبد و ایاک
نستعین۔ اھدنا الصراط المستقیم صراط
الذین انعمت علیہم۔ غیر المغضوب
علیہم ولا الضالین۔ (ترجمہ)
تعریف واسطے اللہ کے پروردگار عالمونکا
بخشش کرنیوالا مہربان۔ صاحب قیامت
کے دن کا۔ تجھی کو عبادت کرتے ہین ہم۔
اور تجھی سے مدد چاہتے ہین ہم۔ دکھا ہمکو راہ
سیدہی راہ ان لوگونکی کہ نعمت کی ہے تو نے
اوپر انکے۔ سوائے انکے جو غصہ کیا گیا اوپر
انکے اور نہ راہ گمراہون کی۔

چونکہ مرزا غلام احمد صاحب نے اپنی
کتاب بڑہانے کو اور اس سورۃ کی فضیلت
جتلانے کو براہین الاحمدیہ جلد ۴ کے ۴۰ سی
کچھ زیادہ ورق سیاہ کرکے بہت سے عیسائیون
برہموئون وغیرہ کے قصے انہین بہر دیئے ہین
اور انکا دعوے اس سورۃ کی نسبت مدسے

## وید

ओ३म् भूर्भुवः स्वः त
त्सवितुर्वरेण्यं भर्गो दे
वस्य धीमहि धियो यो नः
प्रचोदयात् य॰ अ॰ ३६
मं॰ ३

یہ منتر یجروید کا ہے

(اوم) سرب جگت کرتا۔ سرب آدہار۔ سرب
سوامی۔ گیان مے۔ سرب بیاپک۔ انترامی
ایشر۔ ہرنیہ گربھ۔ ابناشی۔ (بہو) پرانون
سے پیارا۔ (بہوا) مکت اور سب سکہون کا
داتا۔ (سوا) سبکا دہارن کرنے والا (سوتو)
سب اشبہ کا داتا۔ (وینیم) جو سویکار کرنے
کے لائق اتی سریشٹ (بہرگو) شدھ اور
پوتر کرنے والا۔ (دیوسیہ) سب کے آتماؤن کا
پرکاش کرنیوالا۔ (تت) اس پرماتما کو
(دھیمہی) ہم دہارن کرین (دہیو یونا
پرچودیات) جو سوتیا دیو پرمیشر ہماری
بدہیون کو ست کیطرف پریرن کرے
اور برے کامون سے بچاوے۔

اس منتر مین عالم کل جگدیشور نے اسقدر
خوبیون سے بھری ہوئی پرارتھنا ہمین سکہلائی
ہی۔ جسکے کامل بیان کرنیکو ایک دفتر چاہیئے

## قرآن

بیکران ہے بلکہ انکے خیال مین یہ کل قرآن
کی جان یا جوہر القرآن ہے لنظر بر آن ہم اسکا
امتحان کرتے مین ۔

(الحمد للہ رب العالمین الرحمن الرحیم)

تعریف واسطے اللہ کے پروردگار عالمون کا
بخشش کرنیوالا مہربان۔ اگر خدائے قرآنی
بموجب ان دو آیتون کے موصوف ہوتا تو
غیر مذاہب والون اور حیوانون کو مسلمانون
کے ہاتھ سے ذبح نہ کراتا۔ کیونکہ ذبح و قتل
رحمت و ربوبیت کے برخلاف ہے۔ اورکسی
شخص کو بیگناہ قتل کروانا سراسر بیرحمی و
سفاکی و جلادی ہے۔ نہ کہ رحمانیت و رحمت
جنکے دلمین ذرہ بھی محبت و رحمت کا نشان
ہوگا وہ ضرور کہینگے کہ جو خدا عالمون کا رب
اور رحمان و رحیم ہے قرآن اسکا الہام و تعلیم
نہین کیونکہ (ع)

نے باشد مخالف قول و فعل راستان باہم

اور اس امر کی زیادہ تائید یہ ہے کہ
تمام دنیا کے مسلمان جب کسی حیوان کو ذبح
کرتے ہین تو بوقت بسم اللہ الرحمن الرحیم

## وید

دیا ہے پرمیشور نے جسقدر روایات متعلق
آتمک گیان کے دی ہین انکو منو مہاراج اور
سوامی بیاس جی و سوامی شنکر آچارج و نیز
یاگوولک جی نے معہ شرح معانی کے نہایت
واضح کر کے لکہا ہے۔ مگر ان تمام کی
گنجایش اس مختصر مین دشوار جانکر خلاصتاً چند
فضایل ہدیہ ناظرین کرتا ہون ۔

**فضیلت اوّل** ۔ اس شرتی مین اوم
سرب اوتم نام ہے جو جمع ہے اوصاف
گوناگون و مخزن ہے فضایل بوقلمون کا
اس مین سرب حکمت کرتا اور سرب آدہار
اور سرب سوامی اوصاف موجود مین جنسے
نہایت واضح طور پر ظاہر ہوتا ہے کہ حکمت
کا کرتا اور سبکا آدہار اور سبکا مالک ایک ہی
ہے دوسرا کوئی نہین۔ اس تمام چراچر
جہان جگت کا جو بنانیوالا اور بنا کر آدہار کہنے
والا یعنی اسکو عمدہ انتظام مین چلانیوالا اور
ہمیشہ مہان شکتی سے اسکا سوامی کہلانیوالا
جو تمام برکات کا چشمہ اور جمیع فیوض کا مبدأ
ہے ۔ وہی جاننے یوگ ہے ۔

| وید | قرآن |
| --- | --- |
| **فضیلت دوم** - گیان می - سرب بیاپک - انتریامی - یہ تینون نام اوکا سی پرکاش ہوکر اس ہنتر کی دوسری فضیلت کہلاتے ہین - تمام جگت کی ذرہ ذرہ کا جسی علم ہے کسیکا کوئی فعل سکے گیان سے پوشیدہ نہین - جو تمام جیوؤن کے اپکار نمت اپنے گیان مے ویدون کا ظہور فرماتا ہے جو مجسم اور ایک دیشی یعنے عرش پر یا پانی پر بیٹھا ہوا نہین ہے - اوسی سبب سے طول و عرض و عمق لینے پرماتمے بباعث سرب بیاپک ہونے کے مبرا و منزہ - جو جہل یعنے او دیا سے پاک اور غفلت کمزوری و فریب سے شُدہ ہے - جہانتک لوگ جن اور بدہی مان بچار سکتے ہین - اس سی بھی اسکا گیان نہایت سوکھم - وہ سرب کا انتریامی ہے اسکا انتریامی کوئی نہین - اپنے احکام کا بدلنا گیان مے ہونے سے اسیر الزام ہے - عرش - فرش یا مکان مین ہونا سرب بیاپک پر اتہام ہے - پرماتما سرگیہ علیم کل ہے - تمام الزامات سی برکنا | نہین پڑھتے - بلکہ بسم اللہ - اللہ اکبر کہکر قتل کرتے ہین - گویا اپنے خیال خام مین اُسوقت خدا سے مہربان کو رب العالمین اور رحمان و رحیم نہین مانتے - بلکہ صدق دل سے جانتے ہین کہ وہ صفات اُسکے عارضی اور دکھلاوے کے ہین اصل نام اُسکے جبار و قہار و جلاد و ستمگار و ذبح الجاندار ہین جو اس موقعہ کے سراسر سزاوار ہین - اگر وہ رب العالمین ہوتا تو قتل الکافرین و المنافقین کیون فرماتا - انہون نے اُس کا (خدا کا) کیا بگاڑا تھا - جو خواہ مخواہ ایمان بالجبر نہ لانے کے جرم مین شہید کئے گئے - خدا کی ربوبیت کی بھی یہ بات بالکل برخلاف ہے - عالمون کا رب اور دین کو تلوار اور غضب سے چلاوے - کاشف القلوب ہوکر قتل کا حکم فرماوے صریحًا واضح ہے کہ یہ حکم باہم نقیض ہین - اور ایک غلطیات کو دوسری کی دلیل اثبات گرداننا اُسکو جھوٹا ٹھہراتا ہے - پس اس تنازعہ باہمی سے ہمین قرآن کی صداقت مین شک عظیم |

| قرآن | وید |
|---|---|
| واقعہ ہوکر اُسکو درجۂ صداقتِ الہام سے<br>گرانا پڑا -<br>(ملک یوم الدین) صاحب قیامت کے<br>دن کا - یہہ فقرہ قرآن کا نہایت حیرت افزا<br>ہے - جس سے خدا کی ذات پر ایک نقش<br>(عیب) وارد ہو رہا ہے - کیا پرمیشور ہر روز<br>انصاف نہین کرتا ؟ کیا آدم کیوقت سے<br>مرے ہوئے لوگ ابتک شش و پنج مین ؟<br>مگر نہین معلوم کہ ضمانت پر ہین یا جوڈیشل<br>حوالات مین - علاوہ بران اسی قرآن کی<br>سورۃ بقر مین خدا کا نام سریع الحساب<br>رکھا ہوا ہے - اگر وہ جلد حساب کرنیوالا ہی<br>تو ملک یوم الدین نہین - اور اگر ملک یوم الدین<br>ہے تو سریع الحساب نہین - خاصہ حاکم عادل<br>کا یہی ہے کہ جسوقت مقدمہ کے وقوعہ کی<br>اطلاع ملے فوراً کارروائی شروع کرے<br>اور مجرمون کو سزا دیوے - بقول محمدیان<br>کے اسوقت صفتِ عدلِ خدا کی معطل محض<br>معلوم ہوتی ہے - اور دنیا کا انتظام انصاف<br>شاید کوئی ختم المرسلین کرتا ہوگا - اور شاید | اور ہر قسم کی کمزوریون سے نروکار ہی -<br>**فضیلت سوم** - ہرنیہ گربھہ - ایشور<br>ابناشی یہ نام تیسری فضیلت مین تمام<br>گرہ سورج و چاند - ستارہ و سیارہ وغیرہ<br>جسکے انوار جلال سے منور ہین اور جس کے<br>قبضۂ قدرت مین رہکر بالکل باہر نہین ہو سکتے<br>جو سکو ہمیشہ انصاف سے دہن - یش - بل<br>اور گیان کا دینے والا - اور متغیر و متبدل<br>کارخانہ دنیا کے برخلاف خود غیر متغیر ہے جو<br>کسیطرح شاریرک اور کارمک بندہن مین نہین<br>آتا جو اپنے نیار کا بھی نیارا و بیش ہے -<br>جو ماتا کے گربھہ مین کبھی نہین آتا - بلکہ تمام<br>دنیا کے گربھہ جسکے آشرے ہین جسکے حضور<br>سفارش و شفاعت و رشوت و ڈالی لیجانا<br>جرایم کبیرہ سے ہے جسکو جبرئیل و میکائیل<br>وغیرہ کا وحی پہنچانی و رسالت رسانی کا محتاج<br>بنانا جہالت کے وتیرہ سے ہے جو اُسکا کبھی<br>نہین کرتا - اور نہ کبھی جنمتا اور نہ مرتا ہے<br>سدا ایک رس ابناشی<br>ہے - |

| قرآن | وید |
|---|---|
| رب العالمین خواب استراحت مین ہوگا۔ ورنہ ملک یوم الدین کے کیا معنے ہین۔ کیا وہ اینردستمال مالک یوم الحال یا مالک یوم الماضی و استقبال کا نہین ہے؟ کیا لا تعطل من **فعل اللہ** درست نہین ہے؟ اگر کوئی حق پسند ذرہ غور سے خیال کرے تو اُسپر اس نقص کی اصلیت طشت از بام ہوجاویگی۔ (ایاک نعبد و ایاک نستعین ۰) تجھی کو عبادت کرتے ہین اور تجھسے مدد چاہتے ہین"۔ یہ دو فقرے بظاہر تو اچھے ہین۔ اور موافق ارشاد وید مقدس کے گر سِکہاتا اور مدد چاہتے ہین پہ تشریح نہین کی گئی کہ آیا کس قسم کی مدد چاہتی غضب۔ برائیون یا بھلائیون مین جیسے کہ قتل کا حکم ترک وسنے افغان وغیرہ مسلمان حکم باہم نقیض ہین۔ اور ہین ایاک نستعین دوسری کی دلیل اثبات گن۔ یا ہزار دن ٹھہراتا ہے۔ پس اس تنازعہ سکھلاتے ہین ہمین قرآن کی صداقت مین شک جیتی گا | **فضیلت چہارم**۔ یہہ عام قاعدہ ہے کہ جسکو پیار کرتا ہے۔ دوسرے کے دل مین اُسکی محبت اتنی ہی اثر کرتی ہے اور توجہ و الفت بڑہتی جاتی ہے۔ انسان کو سب سے زیادہ پیارے پران ہین جنکے آسرے جسم کے سارے تاب و توان ہین۔ ایشر کو پرانون سی پیارا جاننا گویا جسم و جان کا اُسپر قربان کرڈالنا ہے۔ اور حصول قرب کا یہی پہلا درجہ ہے۔ جو پرماتما کے پوتر بھو نام سے پرکاشت ہوتا ہے۔ یہی محبّت اسی سے مراد ہے۔ اور اصلی بھگتی کی یہی بنیاد ہے۔ جو اس رموزِ معرفت سے ذرہ بھی آشنا ہین اُنکے واسطے حقیقی سرور سے فیضیاب ہونا آسان امر ہے۔ **فضیلت پنجم**۔ سنسار مین تمام آدمی راست کے حصول کا دم بھرتے ہین مگر اُس کے وسائل جداگانہ استعمال کرتے ہین گویا اُس ایک راحت اور آنند کو لوگ حسب مرضی چاہتے ہین اور یہی سبب ہے کہ محروم رہ جاتے ہین۔ |

| وید | قرآن |
|---|---|
| ساقی بے ناب ربطے دارد<br>مطرب بچنگ و دف ضبطے دارد<br>فہمید نہ کسے رموز اصلی<br>ہرکس بخیالِ خویش خبطے دارد<br>ویدک اصطلاح مین تمام دکھون سی چہوٹنے کا نام مکتی ہے جسکا دوسرا نام راحتِ کامل ہے۔ فانی یا شہوی سکہون کا (جو عارضی وچند روزہ ہین) وہان پر سراغ نہین ہی کیونکہ یہ سبھی ماسواے اللہ ہین۔ اور حقیقی آنند سے ہٹانیوالے۔ پس ست گیان ہی پراپت ہونے والا سچدانند کا تہارتھ آنند ہی وہ سکہ ہے جسکا اس مقدس بھگوا نام سے تعلق ہے سچی پریم کا بڑھانیوالا اور حقیقی جوگ کے کرانیوالا یہی ارشاد ہے جس سے بڑہکر طالب حق کے لئے اور کچھ مراد نہین۔<br>**فضیلت** [illegible] ں بیانی کا محتاج [illegible] یرہ سہے جو انسا کام کبھی بزنگاہ دوڑا [illegible] کبھی جیتا اور نہ گا ہے شکتی کا دیا [illegible] ایک رس انباشی خیال [illegible] | جب کبھی اتفاقاً کچھ جیت لیا تو کلام کی کرت سی ملاجی کی ہانڈی گرم ہوگئی ورنہ اسطرح ٹال دیا کہ بے طہارت (ناپاک) ہوکر پڑا ہوگا غرضیکہ ہزارون بدمعاش اسی بہروسہ پہ چوری وغیرہ کرکے کچھ حصہ خدا کے نام یا پیر صاحب کی نیاز کر دیتے ہین ہمارا مطلب یہ ہے کہ برائیون کے واسطے خدا سے مدد نہ مانگنی چاہئے۔<br>(اھدنا الصراط المستقیم) دکھا ہمکو راہ سیدھی۔ یہ فقرہ بھی اچھا ہے۔ بشرطیکہ سیدھی راہ سے قتل و خونریزی سے پرہیز اور محبت و سلوک و اخلاق و خدمت و آسایش خلق اللہ (پروپکار) مراد ہو۔ ورنہ آجکل سیدھی راہ ایک اور بھی مشہور ہے اگر خدا سے سیدھی راہ کے طلبگار رہو تو علم و عقل کو کیون دخل نہین دیتے اور معقولات کے پڑھنے سے کیون گریز کرتے ہو۔ قرآن مین عقل سے سوچنا کفر مت جانو اور غلطی کو جہان ہو صحیح نہ مانو۔ کیا صرف مسلمانی کا ہی راستہ سیدھا ہے یا کوئی |

| قرآن | وید |
|---|---|
| اور بھی۔ اگر کوئی اور بھی ہو تو مسلمان اُسکو قبول کرنے سے کیون جھکراتے ہین۔ اور ایمان نہین لاتے۔ بھائیو! مقابلہ کرکے دیکھو۔ اور سچ یعنے صراط المستقیم کو گرہن (اختیار) کرو (صراط الذین انعمت علیہم) اُنکا راستہ جنپر تونے نعمت کی (غیر المغضوب علیہم سوائے اُنکے جو غصہ کیا گیا۔ اوپر اونکے (ولا الضالین) اور نہ راہ گمراہون کی چونکہ مسلمان تناسخ کے قایل نہین ہین پس خدا کا کسی کو نعمت دینا اور کسی پر غضب کرنا اور کسیکو گمراہی مین ڈالنا۔ چہ معنی دارد۔ اس سے نہ اُسکا انصاف قایم رہتا ہے نہ اُسکا رحم نہ اُسکا علم۔ انعمت علیہم۔ مغضوب علیہم وضال علیہم۔ سب کی ضمیرین خدا کیطرف پھرتی ہین۔ پس اُن اعمال کا فاعل خدا ہوا نہ کہ وہ لوگ۔ اسواسطے یہ پرارتہنا (دعا) بہت نقصان رسان ہے۔ اور خدا پر بہتان لگانیوالی ہے۔ بیان نامہ نگار۔ کی تائید تفسیر حسینی والا بھی کرتا ہے۔ "دراہ آن کسانیکہ خشم گرفتہ براِیشان قبل الوجود | ہر کز کیطرف معلوم ہوتا ہے جو اس اپار سنسار کا دھارن کرنیوالا ہے۔ اور یہ عُقدہ جبتک فضل الہی شامل حال نہو تب تک حل نہین ہوسکتا اسلیئے پرماتما نے مہان دیالتا سے ارشاد فرمایا ہے کہ جسقدر جگت تم دیکھتے ہو یا وہ جو کہ تمہاری درشٹی گوچر نہین ہے۔ یعنے لوک لوکانتر وغیرہ۔ ان سبکو سرب شکتی مان۔ سرب آدھار۔ جگدیشور نے ہی دھارن کر رکھا ہے اور وہ انپے کام مین کسی سے سہایتا نہین لیتا۔ **فضیلت ہفتم۔ وہ سویتر یعنے** سب ایشرج کا داتا ہے۔ ہرایک اُس سے کرم انوسار پھل پاتا ہے۔ اُسے چھوڑ کسی اور سے مانگنا قطعی نادانی ہے۔ کیونکہ اس صفت سے موصوف ہونیکے لایق اور کوئی نہین۔ تمام روحانی برکتون کا آغاز اسی مبارک اُپدیش سے جاننا۔ کیونکہ اغیار سے قطعی لاتعلق ہونیکا اس مین ارشاد ہے۔ وید مقدس ایک پرماتما کے سوا سے اور کسیکو ایشرج یعنی نعمتون کا داتا نہین |

| قرآن | وید |
| --- | --- |
| بعرض غضب تو در آمد و و ہدان سبب بر کفر اقدام ننودہ - قبل از وجود جبکہ کسی سے کوئی عمل سرزد نہ ہوا - بلا ظہور جرم خدا کا مغضوب الیہ سمجھنا خدا کو ظالم اظلم و جاہل اجہل ٹھہرانا ہے - (نعوذ باللہ منہا) | تبلاتے اور نہ قبروں شہیدوں اور فرشتوں کیطرف بہکاتے ہین بلکہ تمام عالم کو اس سچے دیاوان کیطرف جھکاتے ہین - اور ماسوائے سے نہایت آزادانہ طور پر ہٹاتے ہین - **فضیلت ہشتم** - ہر ایک کو نیک بننے کی تمنا ہے - اور جاہل سے جاہل بھی اپنے آپ |

کو اچھا سمجھتا ہے - سچ کی تحقیقات بہت تھوڑے دلون مین اثر پذیر ہونے کے سبب اپنے چمکتے جوہر تبلاتے ہوئے بھی جہلا کی آنکھون مین نہین دیکھ پڑتی اور اسی سبب سے لوگ ست مارگ دست و ہرم دست گرنتھون کے سمجھنے وسطالعہ مین لانے سے معذور رہتے ہین - کسی محمدی کو اگر آپ ہزار کہین کہ خدا نے دنیا کے گمراہ کرنے کو شیطان مقرر نہین کیا یہہ تعلیم غلط ہے - وہ قہر و جبر او غضب و مکر سے پاک ہے اسواسطے قہار و جبار نہین اور نہ مکار ہے - مگر وہ کسی طرح نہین مان سکتے کیونکہ قرآن کی تعلیم (جسمین خواہ کچھہ ہی ہو) انکو ہر طرح تسلیم ہے - ویدک دہرم یا سچا ہادی یہہ ہدایت نہین دیتا بلکہ برخلاف اوروں کے نہایت خداوندانہ طور سے کمال عنایت سے تبلاتا ہے کہ اگر نیک بننا چاہو - تو نیکی کا مخزن - ستو یکار کرنے کے لائق اتی سرشٹ - ورنیم سرب اوتم ہے - وہ سوا کوئی نہین - نہی کی اپاسنا ما نوکہ جنم کے واسطے آنند دایک ہے -

**فضیلت نہم** - یہہ ارشاد وید مقدس کی ایک اعلےٰ فضیلت و پوترتا اور پاکیزگی کا رہنما ہے - شدہتا یعنے برائیون سے بچنا پوترتا یعنے جیو کو اسکے وہبیان

مین لگا کر یوگ یعنے اُپاشنا سے جوڑکر پرارتھنا کرنا کہ اے میرے سوامی آپ جلال والے ہین۔ اس مہرب او تم یعنے مقدس جلال کا میری तेजोऽसि ते
आत्मा مین پرکاش کیجئے۔ آپ اندہکار سے اچھادت نہین ہین جو मयि धेहि
پس مجھے بھی اگیان سے نکلنے کی سامرتھ دیجئے۔ عید کی بکری و بہیڑین تیری خوراک نہین اور نہ تو اسقدر بیرحم و ظالم ہے کہ تیرے پیٹ کیواسطے عاجز جانور ذبح کئے جاوین۔ تو نہ خونخوار ہے اور نہ قتل کا طلبگار۔ تو بہیڑیونکی طرح خون نہین پیتا اور نہ بھوکھا ہوتا ہے۔ خون تیرے حضور نہین پہونچاتا۔ بلکہ تیرے سے وہ رہتا ہے پاکیزگی و پوترتائی کی تکمیل صرف تجہمین ہے نہ کہ کسی اور مین۔

**فضیلت دہم**۔ اس مقدس ارشاد سے کامل نتیجہ اور یقین ہوتا ہے کہ حقیقی دعا اور شانتی دینے والی اپاشنا وہی ہے جسکے کرنے سے اپاسک کے دل مین کسیطرح کا شک نہ رہے۔ جو اسکے حصول کے وسایل ہین۔ اول انکا گیان نہایت لازمی ہے اور یہہ بتلانا اُس مذہب کا ذمہ ہے جو کاملیت کا دعویدار ہو۔ محمدی بیچارے کیا کرین۔ اور کہان سے لاوین جبکہ قرآن مین شیر۔ شہد۔ شراب۔ پانی کی نہرون اور حور و غلمان کے انار پستانون اور مہ رخسارون کے سواے روحانی امن کا نشان ندارد ہے اور صدہا مقام پر انہین وعدہ وعید کا تملق و تعشق آمیز بیانون سے باربار اظہار کیا گیا ہے۔ جنسے کسی حق پسند کی تسلی ہونی دور از قیاس ہے حقیقی نجات یا کامل شانتی دینوالی اپاشنا کے نتیجہ پوچھنے والیکے واسطے اُنکے ہان ذوالفقار کی دلیل ہے۔ اور برہان عقلی کے بدلے ان نہرون کے پیاسون کی تسلی کو شراب کی سبیل ایک عمدہ تمثیل ہے۔ مگر اے ناظرین جسطرح دریاے گنگ پر پہونچکر پیاسی طبیعتین سیراب ہوئی ہین اسیطرح اُس سب کے آتماؤن کے پرکاش کرنے والے پراپتی یوگ گیان کے ساگر۔ پرماتما سے جو حقانیت۔ وحدانیت و معرفت و حقیقت کی جابر

نہیں رگ۔ یجر۔ شام۔ اتھر وید پرکاشت ہیں انہیں پر عمل کرنے سے پراپت ہوکر ہر قسم
کی شانتی ہر طور کی تسلی ان سے حاصل ہوسکتی ہے۔ اور ان سے ثابت ہے کہ صاحب
صفاتِ کاملہ۔ مالکِ برکات افضل و سید ارفیوضات علے ذات من سماوات عظمے پراپتی لوگ
بھگیان آتما ایک پرماتما ہے دوسرا کوئی نہیں۔

**فضیلت یازدہم**۔ سنسار میں جتنے مذہب ہیں تمام کو صندوق میں بند کر
قفل لگانا اپنا پہلا عمل جانتے ہیں۔ اور ان مذاہب میں سے **فسٹ نمبر**
**دین محمدی*** ہے۔ مصنف اعجاز محمدی صفحہ ۱۹ میں لایا ہے کہ اہل شرع نے دین
علم معقول و فلسفی سے منع فرمایا ہے ؎ علم دین فقہ است و تفسیر و حدیث۔
ہر کہ خواند غیر ازین گردد **خبیث**

مگر وید مقدس میں ارشاد ہے کہ ہمیشہ گیان سے بدھی بڑھاتے رہیو سچی بدھی کی ترقی
اور معقولیت سے روحانی شانتی بڑھانے کی اپدیش کرنی چاہیے کیونکہ اس عقل کل کے
تمام کام معقولیت سے معلوم ہیں جب بدھی انصاف اور صداقت اور علمیت سے بچارتی
ہے تو صدہا باریک عقدے جو جاہلانہ طور سے سمجھ میں نہیں آتے نہایت صاف اور
عمدہ دکھائی پڑتے ہیں۔ ہر ایک دانا مانتا ہے کہ سچ اور جھوٹ کی کسوٹی سوائے عقل کے
اور کوئی نہیں اور عقل کا علم مادی ہے یا دونوں باہمی لازم و ملزوم ہیں۔ اسواسطے

* **فٹ نوٹ**۔ ایک مولوی علامہ علی صاحب شہرت فاضل عربی ان کو امرتسر میں ایک دفعہ
ان کی ملاقات ہوگیا۔ اسوقت مولوی صاحب مسجد میں تھے ایک لڑکو جب پڑھا رہے تھے کہ شیاطین نے یہ سبب
شام ہو جانیکے آفتاب کو کہا کہ ٹھہرو میرے کام میں ہرج ہوتا ہے چنانچہ وہ ٹھہر رہا غروب نہ ہوا پیغمبر
کی کہا آپ فاضل آدمی ہیں اس بیان منقول پر واقف ہیں یہاں تو نکلی آپ بیچ تعلیم دیتے ہیں۔ اول تو
مولوی صاحب حیلہ و حوالہ بنانے لگے پھر بعد تھوڑی دیر کے اقرار کیا کہ اگر نہ مانیں تو لوگ ہمیں کافر بنا دیں
ہمارا کیا ہو جاتا ہے کہ جو بات معقول ہو ثابت نہیں [illegible]

عقل کل علیم کامل پرمیشور نے دہیو نام سے اپاسنا کی ہدایت بخشی ہے۔

**فضیلت و دانہ دہم** عقل کل کیطرف سے نہایت معقولیت سے اس سچی پرارتہنا کی قبولیت کا ارشاد ہے۔ اور یہی ارشاد دیری بہگت کے لئے شانتی کا باعث ہی ہر ایک سچائی کا عاشق ۔جیو پرچو دیات۔ کے مبارک الفاظون سے روحانی اتحاد کا سبق سیکھ سکتا ہے جو سراپا نوت عبودیت و خلوص عبادت کی لئے ضروری ہے۔ سچے دل و نیک نیت دنیک وسائل و معقولیت سے استعمال مین لاکراپنے دیامی سوامی کی حضوری حاصل کرکے اسی مبارک واوتم سلسلہ سے پرارتہنا کرنا نتیجہ دکہلاتا ہے۔ جس سے روز بروز روحانی کمزوری وجسمانی شقاوت و ناپاکی دور ہوکر اس گیان میں بدہتا کو اپنی استہر بدہی سے انسان جانتا ہے اور یہی اس منتر کا خلاصہ مطلب ہے۔

| قرآن | وید |
| --- | --- |
| (۳) **سورۃ نجم**<br>والنجم اذا ھوٰی۔ ماضل صاحبکم وما غوٰی۔ وماینطق عن الھوٰی۔ ان ھو الا وحی یوحی۔ علمہ شدید القوٰی ذومرۃ فاستوٰی۔ وھو بالافق الاعلیٰ۔ ثم دنا فتدلّٰی۔ فکان قاب قوسین او ادنیٰ۔ فاوحیٰ الیٰ عبدہٖ مآ اوحیٰ۔ ماکذب الفواد مارایٰ افتمٰرونہ علیٰ مایریٰ۔ و لقدراٰہ نزلۃ اخریٰ۔ عند سدرۃ المنتھیٰ۔ عندھا جنۃ الماوٰی۔ | परीय भूतानि परीय लोकान् परीयसर्वाः प्रदिशो दिशश्च उपस्थाय प्रथमजामृतस्यात्मनात्मानमभिसंविवेश । य० ३२ । ११ ।<br>پرماتما کاش کی دی سرب بہوتون مین اور سورج آدی سب لوکون (زمینی کرون) مین - اور پورب آدی سب دشاون مین اوراگنی آدی اُپ دشاون مین ہی اپنی لاانتہا گیان سے بیاپک ہو رہا ہے |

| قرآن | وید |
| --- | --- |
| اذ یغشی السدرة ما یغشی۔ مازاغ | جسکے گیان اور بیاپکتا سے ایک ذرہ سے |
| البصر وما طغی۔ لقد رای من ایت | ذرہ بہی خالی یا نامعلوم نہین۔ جو اپنی بہی |
| ربه الکبری۔ خدا کہتا ہے کہ قسم ہے مجہے | سامرتہہ کا آتما ہے۔ وہی کلپ آدی مین |
| ستارہ کی جب گر پڑتا ہے۔ گمراہ نہین ہوا | سرشٹی یعنے جگت کی اتپتی کرنے والا ہے |
| یہہ یار تمہارا۔ اور رستہ نہین بہلایا۔ اور | اُس انند سروپ برہم کو جو جیو آتما اپنی پرشارتہ |
| اپنی خواہش سے بات نہین کرتا۔ قرآن | ارتہات من بدہی اور گیان سے یتہاوت |
| نہین ہے مگر وحی جو بہیجی گیا۔ طرف اُسکے | جانتا ہے وہی دوکہون سے چہوٹ کر |
| اُسکو توت والے نے سکہلایا ہے۔ پہر | مکتی پاتا ہے۔ |
| سیدہا بیٹہا اور تہا وہ اونچے کنارہ | اس منتر مین پرمیشور نے چار (۴) |
| آسمان کے۔ پہر نزدیک ہوا اور لٹک آیا | اُپدیش فرمائے ہین۔ |
| پہر رہ گیا فرق دو کمان کا میانہ یا اس سے | (۱) پرماتما موجود ہرجا اور دانائے کل ہے |
| بہی نزدیک۔ پہر حکم بہیجا اللہ نے اپنے | تاس اگرچہ ہر چیز مین بیاپک ہی مگر پرماتما سکا بہی |
| بندے پر جو بہیجا۔ جہوٹہ نہ دیکہا دل نے | آسرا او گیان ہی ہے۔ سورج سبکو پرکاش دیتا ہے |
| جو دیکہا۔ اب تم کیا اُس سے جہگڑتے ہو | مگر اُسکا پرکاشک اور گیاتا اور رچتا پرمیشور ہے جگت |
| اُسپر جو اُسنے دیکہا۔ اور اُسکو اُسنے دیکہا | کا کوئی پرمانو بہی اُس سے پوشیدہ یا اُسکی سمتیا |
| ایک دوسرے اوتار مین۔ پرلی حد کی بیری | اور دیاپکتا سے باہر نہین ہے۔ کسی طرح کا اگیان |
| کے پاس۔ اُس پاس ہے بہشت رہنے کی | اُسمین نہین۔ قطع النظر ان کل کے وہ اپنے نت |
| جب چہپا رہا تہا اُس بیری کو جو کچہہ چہپا رہا | گیان مین بہی کبہی غلطی نہین کرتا۔ |
| تہا۔ بہکی نہین نگاہ اور حد سے نہین بڑہی | (۲) تن۔ بدہی۔ ودیا ہیں اسکے گیان کے واسطے |
| بیشک دیکہے اپنے رب کے بڑے نمونے | اویوگ کرنا چاہئے۔ گویا اسکو من بدہی اور دیا |

| قرآن | وید |
| --- | --- |
| اے ناظرین! یہہ ذکر اس رات کا ہے جسکو<br>**محمدیان** ۱۸ سال کی بتاتے ہین - اس رات کو<br>**محمد صاحب** کا معراج پانا یعنے زمین سے آسمان<br>تک معراج (زینہ) لگانا جسکی تشریح فیضی کرتا ہے -<br>نہادہ در آن بلند منہاج<br>ہفتاد ہزار پایہ معراج<br>اور اُس زینہ پر سے بسواری براق چڑہ جانا - اور<br>سات آسمانوں کے اوپر عرش و کرسی وغیرہ تک پہنچنا اور<br>(سدرۃ المنتہی) ایک بیری کے درخت کے ساتہہ آسمانون<br>پر گہوڑا باندہنا - اور پیادہ پا چلنا - جہان پر خدا کہتا<br>ہے کہ نزدیک ہوا اور لٹک آیا پہر رہ گیا - خدا بقول محمدیان<br>اور محمد صاحب کے درمیان فرق دو کمان کا یا اُس سے<br>بہی نزدیک بیٹہے تہے چنانچہ ایک **مفسر**<br>فرماتا ہے - ؎<br>کلام سرمدی بے نقل بشنید<br>خداوند جہان را بے جہت دید<br>پہر خدا نے جو حکم دینے تہے - صلاح پوچہنی تہی - یا مشورت<br>لینی تہی خلوت مین اُسکو پورا کرکے خدا صاحب<br>فرماتے ہین کہ اُس بیری پر کچہہ چہا رہا تہا یعنی وہ کیا تہا<br>پہر خود ہی عالم الکل ہونیکے سبب بطور دلائل قاطع کے | ہی پیارا جاننا چاہئے - یعنی ان تینون کا اعلیٰ فرض ایشر<br>کی پراپتی جاننا - جب اس حد تک خلوص نیت سے کوئی<br>جیو پرماتما کی سرنا گت ہوتا ہے - تب بداعمالیوں سے<br>بچکر نجات کا مستحق ہوتا ہے -<br>(۳) گناہون سے بچنے کے واسطے اس سے بڑہکر<br>کوئی علاج نہین کہ اپنے سوامی پرمیشور کو سرب بیاپک<br>جانکر بدیون سے متنفر ہووے - تجربہ کی بات ہے کہ بڑے<br>بڑے ظالموں نے تب تک گناہ کی پلیدیوں سے اجتناب<br>نہ کیا - جب کہ اونکو ایشور کے انتریامی ہونے کا<br>گیان نہ ہوا -<br>(۴) جو کسی خاص جہت مین ہوگا وہ محدود ہوگا<br>اور کوئی محدود انتریامی و سرب بیاپک نہین ہوسکتا کیونکہ<br>یہہ سراپا غیر ممکن ہے - اسی واسطے پرماتما نے ارشاد<br>کیا ہے **پرتی سروا پردشو دشا سچ**<br>سب اطراف و جوانب مین بیاپک اور گیان سے ہے<br>یعنی خاص اطراف مین وہ محدود نہین - بلکہ اُسکو<br>کسی خاص جہت مین جانکر سجود دینا سراپا شرک ہے کیونکہ وہ<br>یکجہتی نہین اور نہ مکانی ہے - پس **ثابت** ہوا کہ<br>اس تمام چراچر کا مالک منتظم اور سب سے بڑا - اور باریک سے<br>باریک چیزون کا بہی ادہشٹاتا یعنے سو کہم سے |

| قرآن | وید |
| --- | --- |
| احقاقِ حق و ابطالِ باطل کو مد نظر رکھکر (سبحان اللہ کیا عمدہ طور سے) ظاہر فرماتے ہین اور جواب دیتے ہین کہ جو کچھ چھپا رہا تھا (غالباً اسرئیل ہوگی) اب دوسرا معقول جواب سنئے۔ **سوال** جو کچھ محمد صاحب | سو کم ہے مگر ساتھہ ہی ایسا کامل جو غلطیون سے شُدہ ہے، باوجود این جو غیر محدود وغیرہ مجسم اور ست گیان ہے کیونکہ وہی برہم ہے دوسرا کوئی نہین ۔ |

نے وہان پر دیکھا وہ کیا تھا **جواب با صواب**۔ جو کچھ اُسنے دیکھا سو دیکھا۔ بھلی نہین نگاہ اور حد سے نہین بڑھی۔ افسوس کہ سونے کی چڑیا جال مین پہنسی تھی اور نکل گئی۔ درحقیقت خداتعالے بہت مشتاق تھا۔ ایک جگہ **معراج النبوة** مین لکھا ہے کہ دوسو مرتبہ اُس رات کو خدا نے آواز دیکہ نزدیک آ۔ نزدیک آ۔ **مفسران** ہمگہ نہایت سخت گرداب تفکر مین سرگردان ہین اور صد طرح کی تاویلین تراشا کرتے ہین مگر افسوس کہ کوئی تسلی بخش جواب نہین دے سکتے (**فکان**) پس ہوا (**قاب**) بمقدار (**قوسین**) دو کمان کے (**او ادنی**) یا زیادہ نزدیک خدا اور محمد صاحب کے درمیان دو کمان یا اُس سے بہی کم فرق رہا خدا کے محدود ہونیکی شہادت ہے۔ رہا یہ کہ با محیط کل کی قرابت کو دو کمان کے فرق سے ناپنا عقل کا قصور ہے۔ اور فضیلت سے دور۔ زمانہ اسلام سے آجتک اسپر اعتراض ہوتے رہے ہے مگر جب کبہی جواب ملا تلوار سے۔ کبہی معقول گفتار سے کسی نے تشریح نہ کی جب نوبت اس حد تک پہونچی۔ اور تاویلین کرتے کرتے یہ مسئلہ بہت ہی کمزور ہو گیا۔ تو اب بعضے سمجہی لوگ دو کمانون کو ایک ایراد گردانکر محمد صاحب کو اُسپر ایک دہبا یا فقط کے طور پر ڈالتے ہین۔ یہہ نہین سوچتے کہ زیادہ تر ملیون سے منقولی مسایل کی تکمیل ہوتی ہے جو مسئلہ کا تحصیل حاصل ہے۔ لیکن اصلاح کے فکر آنکو ہین جو کسی غرض دنیاوی سے دین اسلام کو نہین چہوڑنا چاہتے اور صرف فرضی تسلیون سے خاطر جمع رکہتے ہین۔ نہ معقول کے آگے اب اس قسم کے مسایل بیہودے اور بودے ہین۔ **سات آسمانون** کی تفصیل مفسر یہہ کرتے ہین۔ ایک دہوئین کا۔ دوسرا پانی کا۔ تیسرا لوہے کا۔ چوتھا پیتل کا۔ پانچوان چاندی کا۔ چھٹا سونے کا۔ ساتوان زمرد کا **بیری** کی بوٹیکی تشریح حدیثون اور تفسیرون مین بہت سی ہے۔ کوئی اسکا بیر مٹکے کے برابر کوئی گہڑے کی طرح بیان کرتا ہے

سی آیت کے آغاز مین خدا نے جاہل عورتون کے ستارہ ڈوبنے کی قسم کھائی ہے اے مقوالِ وید مسلمانو! یہ ہے علم نجوم از طرف رب القیوم جو وہ اپنی الہامی کتاب مین بہ دانی سے نازل کر رہا ہے۔ اے ناظرین باتمکین اس سورۂ نجم کی حقیقت وحق بیانی کو سب صدق دل سے غور فرماکر حق کو قبول اور ناحق کو نضول سمجھین۔

## قرآن

### (۴) سورۂ قلم

یوم یکشف عن ساق ویدعون الی السجود فلا یستطعون

جس روز جامہ اٹھایا جاویگا پنڈلی سے اور بلائے جاوینگے لوگ واسطے سجدہ کرنے کے پس نہ کرسکینگے۔

اس آیت کی تشریح شاہ ولی اللہ صاحب یون فرماتے ہین۔ کہ حشر کے دن مسلمانون کے پاس پروردگار آویگا۔ جس صورت مین پہچان سکین گے۔ اور خدا فرماویگا۔ مین تمہارا رب ہون میرے ساتھ آؤ۔ کہین گے نعوذ باللہ ہمارا رب آویگا۔ تو ہم پہچان لیونگے۔ فرماویگا۔ کچھ اسکا نشان جانتے ہو۔ کہینگے جانتے ہین ہم۔ پھر ظاہر ہوگا انکے پہچان کی نوقت۔ اور پنڈلی کھولیگا تو سجدہ مین گرینگے جو سچی نیت سے سجدہ کرتا تھا اسکی پیٹھ نہ مڑیگی۔ انتا کرینگا۔ تفسیر فتح الرحمن والا لکھتا ہے۔ کہ روزیکہ جامہ بر داشتہ شود از ساق

## وید

स पर्यगाच्छुक्रमका
यमव्रणमस्नाविरं
शुद्धमपापविद्धं कवि
र्मनीषी परिभूः स्वय
म्भूर्याथातथ्यतोऽर्था
न्व्यदधाच्छाश्वतीभ्यः
समाभ्यः। य० ४०।८।

سب کے من کا ساکھی سب کے اوپر براجمان سرب بیاپک اننت بل والا سب قسم کے شریر لینے کا یا لینے سے بری۔ گھٹنا بڑھنا اور روگ سے رہت۔ ناڑی آدی کے بندہن سے رہت سب قسم کے دوکہون سے الگ اور سب عیبون سے پوتر اور شدہ ہے۔ وہی سب جگت کا پرماتما اپنی نادی پرجا کو انتریامی روپ سے وید کے دوارہ ست ودیاؤن کا اپدیش کیا کرتا ہے۔

دخواندہ شود ایشان را برائے سجدہ پس نتوانند" مشکات شریف کی باب الحشر میں بحوالہ اس آیت کے

یکشف ربنا من ساقہ فیسجد لہ کل مومن و مومنۃ یعنے رب ہمارا ساق اپنی کہولیگا

پس ہر مومن مرد اور مومنہ عورت اسکو سجدہ کرینگے ۔ **تفسیر معالم التنزیل** مطبوعہ مطبع حیدری

واقع بمبئی ۱۲۹۵ھ کے صفحہ ۹۲۶ مین لکھا ہے قال سمعت النبی صلی اللہ علیہ وسلم یقول یکشف

ربنا عن ساقہ فیسجد لہ کل مومن و مومنۃ و یبقی من کان یسجد فی الدنیا ریاء

وسمعت فیذھب یسجد فیعود ظہرہ طبقا واحدا قولہ عزوجل و یدعون الی

السجود فلا یستطعون یعنے الکفار والمنافقین بصیرا صلاھم کصیا

حی البقر فلا یستطعون السجود ترجمہ ۔ محمد صاحب سے سنا گیا ہے کہ اس روز پروردگار

ہمارا اپنی نورانی پنڈلی کہولیگا ۔ اور سجدہ کرین گے اسکو ہر مومن مرد اور عورت ۔ اور باقی جن لوگون نے دنیا

مین سجدہ ریا اور ظاہرداری سے کیا ہوگا پس وہ مکار سجدہ نکر سکینگے ۔ اور پشت انکی یک پارہ ہو جاوےگی

اور حدیث مین ہے کہ پشت کافر اور منافق کی مانند سرون گاؤ کے یک مہرہ ہو جاویگی پس سجدہ نکر سکین گے

اے **ناظرین** ! اس آیت کو توجہ کی آنکھ سے دیکھئے ۔ خدا بیچون وچرا محمدیون کو کہتا ہے کہ

قیامت کے روز مین تمکو دیدار دونگا ۔ اور تم نہین مانوگے ۔ اور پھر مین تمہارے اصرار کرنے پر پنڈلی سے

جامہ اٹھا کر بتلاونگا ۔ تب تم سجدہ مین گروگے ۔ جائے تعجب و حیرت ہے کہ خدا تعالے بسبب ننگی کے

جامہ سے باہر ہوا جاتا ہے ۔ اور نہین شرماتا ۔ انصاف کرو کیا ایسی تعلیم الرحمن الرحیم کی طرف سے ہے ؟ اور

کیا ننگا ہوکے ساق سیمین بہی موجود ہین ۔

| قرآن | وید |
|---|---|
| (۵) سورۃ اعراف مین ہے<br>ان ربکم اللہ الذی خلق السموات<br>والارض فی ستۃ ایام ثم استوی<br>علے العرش ترجمہ تحقیق خدا تمہارا | हिरण्यगर्भः। समवर्त<br>ताग्रे भूतस्य जातः पति<br>रेक आसीत्। स दाधार<br>पृथिवीं द्यामुतेमां कस्मै<br>देवाय हविषा विधेम |

ऋ॰ म॰ १०। व॰ म॰

| قرآن | وید |
|---|---|
| وہ ہے جسنے پیدا کیا آسمانون اور زمین کو چھہ روز مین - اور بعد ازان قرار پکڑا اوپر عرش کے - یہہ بات بعینہ توریت کی منقول ہے - قادر مطلق کا دنیا کو چھہ روز مین بنانا - اور بعد تیار کرنے کے فراغت حاصل کر عرش پر چڑہکر آرام کرنا کیا سرب شکتی مان کی تعلیم ہو سکتی ہے؟ حالانکہ خود قرآن ہی مین اسکی برعکس موجود ہے - دیکھو | اے جیوو جو سرشٹی کے پورب یعنے پہلے سب سورج آدی تیج والے لوگون کی اتپتی کا استہان آدھار اور جو کچہہ اوتپن ہے - ہوا تھا اور ہوگا - اسکا سوامی تھا اور ہے اور ہوگا وہ پرتھوی سے سوریہ لوگ پرینت سرشٹی کو بنا کر اپنی اننت شکتی سے دھارن کر رہا ہے اسی ایک پرمیشور کی بھگتی کرنی ضروری ہے اور کسی کی نہین - |

سورۃ انعام کی یہہ آیت - وھو الذی خلق السموات والارض بالحق ویوم یقول کن فیکون - اور وہ ہے جسنے پیدا کیا آسمانون کو اور زمین کو ساتھہ حق کے - اور جب کہتا ہے کہ ہو پس ہو جاتا ہے -

**اب اے** محمدی فاضلو - ہم کس بات کو سچ مانین اور کسکو دروغ - خدا کی کلام در اصل اندہیر یہہ ہمیشہ قاعدہ ہے کہ ہر ایک آدمی موافق اپنی طاقت کے کام کرتا ہے - خدا جو سب چیزون کا مالک ہے افسوس کہ انکے بنانے مین اتنا حیران و سرگردان ہووے - اور چھہ دن رات مین ایکدم بھی نہ سووے - اور لگاتار کام کرتا رہے - اور **حدیث** مین ذکر ہے کہ اسنے آدم کی مٹی کو بھی چالیس روز تک اپنے دونون ہاتھون سے خمیر کیا - جس سے معلوم ہوتا ہے کہ بڑا محنتی آدمی ہے - جسکے چالیس روز ایک آدم کے قالب بنانے مین خرچ ہوئے بہلا اسکی صنعت کا کیا ٹھکانا - وہ حدیث یہہ ہے - خمرت طینۃ آدم بیدی اربعین صباحًا - جنکا خدا دنیا کے بنانے مین اسقدر کمزور اور بیکس ہے - کیا انکی کسی اور علمی معاملہ مین بہتری ہو سکتی ہے - یہان پر بہت سے سوال پیدا ہوتے ہین - اوّل یہ کہ آدم کے قالب کے واسطے مٹی کہان سے لی اور کیون صرف کن فیکون کہنے سے قالب تیار نکر لیا اس فانی جسم کے واسطے تو چالیس روز دونون

| قرآن | وید |
| --- | --- |
| کہ خدا ایک ہے۔ چنانچہ محمد صاحب کے باپ کا نام عبداللہ | پانچوان نہ چہٹا۔ اور نہ کوئی ساتوان ایشور ہے |
| تہا اور حالانکہ وہ مکہ کے سندر کا پوجاری تہا۔ پس اس | نہ آٹھوان نہ نوان اور نہ کوئی دسوان |
| مین سے کوئی نئی تعلیم ظاہر نہین ہوتی | ایشور ہے۔ بلکہ وہ ہمیشہ ایک اودتی ہی ہے |
| سورۃ فتح ۔ ان الذین یبایعونک انما یبا | اس سے بہن دوسرا ایشور کوئی بہی نہین |
| یعون اللہ ید اللہ فوق ایدیہم ۔ ترجمہ | اُسے پرماتما کے سامرتہہ مین سب پرتہوی |
| جو لوگ ہاتہہ ملاتے ہین تجہہ سے وہ ہاتہہ | آدمی لوک ٹہر رہے ہین ۔ |
| ملاتے ہین اللہ سے ۔ اللہ کا ہاتہہ ہے | ان منترون مین جو دو سے لیکر دس تک |
| اوپر اونکے ہاتہہ کے ۔ | (اور اس سے زیادہ) ایشور ہونے کا نشید کیا ہے |
| یہان پر محمد صاحب کے ہاتہہ کو قرآن خدا کا | وہ اس مطلب سے ہے کہ تمام علم حساب |
| ہاتہہ بتلاتا ہے اور اُس سے ہاتہہ ملانا خدا سے ہاتہہ ملانا خیال | کی بنیاد ان اعداد پر ہے۔ اور سب سنکہیا کا مول |
| کیا ہے۔ کیا یہی توحید کی تعلیم ہے۔ اُس انوپم | ایک انک ہی ہے۔ اسی کو دو۔ تین۔ چار۔ پانچ |
| یعنے بیمثل کے ہاتہہ بتلاکر صریح شرک کا نہ تعلیم ہے۔ کہ | چہہ۔ سات۔ آٹہہ۔ اور نو بار گننے سے ۲-۳-۴-۵- |
| محمد ہی کے ہاتہہ خدا کے ہاتہہ ہین اور اُس سے ہاتہہ | ۶-۷-۸-۹- انک بنتے ہین۔ اور ایک پر شون یعنے |
| ملانا خدا سے ملانا ہے۔ تو اُنکے دوسرے خدا ہونے مین کسی | صفر دینے سے دس کا انک ہوتا ہے۔ اُن سے |
| کلام ہے جو صریح بت پرستی ہے۔ غالب یقین ہوتا | ایک ایشور کا نشچہ کراکے ویدون مین دوسرے |
| ہے کہ خدا کیطرف جہکاتے جہکاتے آخری وقت مین | ایشور کے ہونے کا سرو ہا نشید ہی لکہا ہے۔ |
| حضرت کو خدا بننے کا بہی خیال آگیا تہا۔ اور بہت شخصون | یعنے اُسکے ایک ہونے مین کسی طرح کا بہید نہین اور |
| اپنی عبادت کیطرف بہی رجوع کرانے لگے تہے جسکی | وہ شون یعنے صفر بہی نہین۔ بلکہ جو چید آنند آدی لکہن |
| تصدیق اُس خطبہ سے ہوتی ہے جو بروقت وفات | یکت ایکرس پرماتما ہے وہی وید وکت ایشور جانو |
| اُنکے حضرت عمر نے پڑہا تہا دیکہو محمد صاحب کی زندگی | پرکہو سب جگت مین پرمیون اور سب کرون |

| قرآن | وید |
|---|---|
| کے حالات) بہرحال خدا کی ہاتھ ٹھہرانے لعبہ پہر اپنی ہاتھون کو خدا ہی کی ہاتھ قرار دیدیا تو ہمہ اوست کی تعلیم ہی یا خود پرستی و مشرکانہ ہدایت ہے جو صداقت و توحید آلہی سے کوسون دور ہے۔ | کو ہے کے اپنے سامرتہہ سے داماں کر رہا ہے یعنے سربشکتی مان ہے۔ علاوہ برآن عالم کل ہونے سے اس نے علم حساب کی بہت سی ضرورتون کو انہین حل کرکے ایک نہایت معقول پڑتال کا قاعدہ بھی کلپش |

| | |
|---|---|
| ۲ - ۳ - ۴ | ۹ |
| ۵ - ۶ - ۷ | ۱۸ |
| ۸ - ۹ - ۱۰ | ۲۷ |

فرمایا ہے اور وہ یہہ ہے کہ جب ہم ہندسون مین لکہہ کر جمع کرتے ہین تو حاصل جمع ..... ۱۵ ۱۸ ۲۱ ہوتے ہین اب ۱۵ و ۱۸ و ۲۱ و ۲۷ و ۱۸ و ۹ سے اگر ۹ کم کرتے ہین یا ۳ کم کرتے جائین۔ تو باقی نہ رہے گا۔ اور یہہ صحت کی پڑتال کا قاعدہ نہایت معقول ہی۔ جمع۔ تفریق۔ ضرب۔ تقسیم کر کسی سوال کی غلطی و صحت کی پڑتال اس سی نہایت عمدہ طور سی ہو سکتی ہی حاصل کلام یہہ کہ وہ جو اس کثرت سی برار و شون یعنی نفی ہی نہین وہ ایک ایشور ہی اگر کوئی معترض یہہ عذر کری کہ ۳۔ اور ۹ جو کہ طاق ہین اسکی سوا ۵ و ۷ جو طاق ہین انسی کیون نفی نہین ہوتی سو اس وسواس کا یہہ جواب ہی کہ اول تو خود اشتر یا ہی جگہ ایشور نی نفی الی ہندسونکی گنتا ۹ مرتبہ کی ہی۔ اسواسطے وہی سی کٹی ہونی چاہئے۔ اور وہی قاعدہ معقول ہی دوسرا نہین۔ دوسرا اس وہم کا یہہ جواب ہی کہ شرتی مین تین تین نمبر گننا کی ہی۔ اسواسطے تین پر ہی کاٹ کرنا چاہئے۔ اور یہی ٹہیک ہی۔ اور نہ کبھی غلط قاعدہ کی طور یعنی ۵۔ سی صحت حساب ہوتی ہی بس یہی وقاعدی پڑتال کے عمدہ ہین اسی ترکیب کی قاعدہ سے اور بہت سی علم حساب کے قاعدے اور عقدے حل ہوتے ہین مگر اختصار منظور ہی اسلئے زیادہ تشریح نہین کی گئی جنکی آنکہین صداقت کو دیکہہ سکتی ہین یا جنکے دلون مین انصاف کی قابلیت موجود ہی وہ بخوبی غور کرین کہ اس وید مقدس شرتی مین ایشور کامل نے کس زور و شور سی توحید کو علمی طور پر ظاہر فرمایا ہے اور کیا معقول قاعدہ سے شرک کی تردید کرکے اسکو وہم و بیہودہ بتلایا ہے۔

## قرآن

(۷) سورۃ نجم

افرئیتم اللات والعزی۔ ومناۃ الثالثہ الاخری۔ تلک الغرانیق العلی۔ وان شفاعتھن لترتجی۔ ترجمہ

تم دیکھتے ہو لات اور عزی اور منات بتون کو۔ یہہ تینون بت بڑے بزرگ ہین اور ان کی شفاعت کی امید رکہنی چاہیئے

وقت نزول سورۃ نجم کے محمد صاحب کعبہ مین (جن دنون کعبہ مین بت موجود تہے اور پرستش بہی ہوتی تہی) بیٹھ کر سورۃ النجم سنا رہے تہے۔ اسوقت وہان پر کافر اور مسلمان ملے ہوئے طواف کرتے تہے۔ جب تمام سورۃ پڑہ چکے تو مسلمانون اور کافرون نے اکٹھا سجدہ کیا۔ اور لوگ نہایت خوش ہوگئے۔ کہ اب محمد انصاف پر آگیا۔ اور جسطرح کہ ہم بتون کو شفیع جانتے ہین۔ اسی طرح قران مین بہی یاد کیا

تفسیر معالم التنزیل مین ہے

قال ابن عباس ومحمد بن کعب القرظی وغیرھما من المفسرین لما رای رسول اللہ تولی قومہ عنہ وشق علیہ ما رای من مباعدتہم عما جاءھم

## وید

स नो बन्धुर्जनिता स विधाता धामानि वेद भुवनानि विश्वा। यत्र देवा अमृतमानशानास्तृतीये धामन्नध्यैरयन्त। य॰ अ॰ ३२। मं॰ १०॥

پرماتما ہی ہمارا سہایک اور وہی پالن کرنیوالا اور وہی تمام جگت کا دہارن کرنے والا ستب دہام انیک لوک لوکانتر کو بیج کی انشت سمرو گیتا سے یتہارتہہ جانتا ہے۔ اسی کے آسرے سے دوکہہ رہت موکش پد کو ہم پراپت ہوتے ہین۔ کبہی اسکے سوا کوئی سہایتا اور عبادت کے یوگ نہین ہے۔

اس شرتی مین پار برہم جگدیشور نے آگیا فرمائی ہے کہ تمام دہارمک لوگون کو اس پرکار نشچے آتمک ہونا چاہیئے۔ کہ ہمارا سہایک وہی ایک پرمیشور ہے اسکے سوا کوئی سہایتا دینے والا یا پالن کرنے والا نہین ہے تمام لوک لوکانتر (سورج پرتہوی چاند ستارہ سیدہ وغیرہ) یعنے جملہ سنسار کا رچنے والا اور رچکر دہارن کرنے والا اور جاننے والا وہی سرب خلقت کا مالک ہے

بہ من اللہ تمنی فی نفسہ ان یاتیہ عن اللہ
ما یقرب بینہ و بین قومہ بحرصہ
علی ایمانہم فکان یوما فی مجلس لقریش
فانزل اللہ تعالی سورہ والنجم فقراء
ھا رسول اللہ وحتے بلغ قولہ افرایتم
اللات والعزی ومناہ والثالثۃ
الاخری القی الشیطان علی لسانہ
بما کان یحدث بہ نفس و یتمناہ تلک
الغرانیق العلی وان شفاعتھن
لترتجی فلما سمعت قریش ذلک فرحوا بہ ترجمہ ابن عباس و محمد بن کعب القرظی
اور سوا انکے جماعۃ مفسرین نے کہا ہے کہ جب محمد صاحب نے دیکھا کہ انکی قوم
قرآن کو تسلیم نہین کرتی تو انہون نے اپنے دل مین تمنا کی کہ خدا کی طرف سے کوئی ایسی
آیت قرآن مین نازل ہووے کہ جو مابین انکے اور قوم کے دوستی پیدا کرے پس ایسا
ہی ہوا کہ ایکدن محمد صاحب مجلس قریش مین حاضر تھے کہ خدا نے سورۃ والنجم نازل کی پھر
رسول اللہ نے اسکو پڑہا۔ جب محمد صاحب اس سورۃ کے اس قول افرایتم سے الاخری
تک پہونچے۔ شیطان نے انکی زبان پر وہ بات ڈالدی جسکی وے تمنا کرتے تھے
یعنے یہہ فقرہ تلک الغرانیق العلی وان شفاعتھن لترتجی یعنے بت بڑے بزرگ
ہین اور تحقیق ان سے شفاعت کی امید رکہنی چاہئے۔ پس قریش یہہ سنتے ہی خوش

سر وگیہ نیکو رہیا ہو۔ کوئی جاندار یا غیر جاندار شفاعت
یا عبادت یا سجدہ کی لائق نہین ہے۔ کرتم۔ اپاشنا
اور گیان کا مدعا اصلی اسکی پراپتی ہے۔ اور وہی نیارکار
اپنے بھگتون کو موکش کے دینے والا ہے جو انسان
سبھی پریم بھگتی سے ویدک معقول طور پر اسکی نزگت
ہوتا ہے وہی سکھ کو پراپت ہوتا ہے۔

جو نہ دوڑے تیری راہ مین ٹوٹے وہ پانو
سر وہ کٹ جائے نہ ہو جسمین کہ سودا تیرا

٭ یہہ خبر چاردن طرف مشہور ہوگئی کہ اب بت پرستون کے ساتھ محمد صاحب نے صلح کر لی۔ تھوڑے عرصہ کے
بعد جب کسی سبب سے جو پیری مریدی کی تمنا سے مراد تھی پیر طبیعت آزردہ ہوئی تو وہ شاہ آیت منسوخ
کر دی کہ وہ خدا کا کلام نہین ہے شیطان کا ہے شیطان نے میرے مونہہ میں ڈالدیا تھا اور ایک آیت

ہوئے تفسیر زاد الآخرۃ جو منظوم ہے اُسمین اس طرح مرقوم ہے۔

اسکا منشا ر کئی طرح آیا | اہلِ تحقیق نے یہہ فرمایا
کہ لگے پڑھنے ایک روز رسول | سورۂ نجم کو جو بعد نزول
جب یہہ آیت زبان پر لائے | اک توقف کے ساتھہ پیش آئے
دل مین ڈالا جو دیو نے وسواس | بولے از راہ سہو خیر الناس

افرایتم اللات والعزی ومناۃ الثالثۃ الاخری تلک الغرانیق العلی وان شفاعتھن لترتجی

سنکے مشرک ہوئے نہایت شاد | تب جی حضرت نے وصفت کی یاد
الغرض جب اخیر سورۃ پر | کرنے سجدہ لگے جو وے سرور
آئے سجدہ مین جملہ اہل یقین | اور ساتھہ انکے مشرکان لعین
پس کیا عرض حال سر تا سر | جبرئیلِ امین نے آکر
سنکے حضرت ہوئے بسا محزون | تب تسلی کو پہونچی آیت یون

ما ارسلنا من قبلک ........ الخ

اور نہ بہیجا تہا جنے اے مقبول | تیرے آنے سے پہلے کوئی رسول
اور نہ کوئی نبی کیا ارسال | پر لگا جبکہ باندہنے وہ خیال

یہی سورہ حج کی اوتاری۔ کہ شیطان آگے بہی پیغمبرون کے ساتھہ ایسا ہی کیا کرتا ہی اس ایت کو منسوخ جانو بعض تفسیرون مین صاف واضح کرکے بہی لکہا ہی۔ مگر تفسیر حسینی والا اوسکو ظاہر کرنا واجب نہین جانتا غیر مفصل حال اُسکا معالم وجلالین وبیضاوی وتمہ فی المتقدمین ذکر ہی اسپر اعتراض یہہ ہین کہ اوّل تو بت پرستی اور بتونکی تعریف خدا کی جانب سے قرآن مین موجود ہی جس سے یقین غالب ہی۔ کہ قرآن حق کیطرف سے نہین ہی۔ صرف محمد صاحب کا طبعزاد ہی۔ دوم جب لاحول پڑہنے سے بقول محمدیان کے شیطان بہاگ جاتا ہی۔ تو کیا قرآن پڑہنے کے لوہیچ کرادہ

ڈالنے یک بیک لگا ابلیس | اسکے باندھی خیال مین تلبیس
پھر مٹا دیوی خالق اُس شی کو | وہ جو شیطان نے دل مین ڈالی ہو
پھر کرے حکم استوار خدا | اپنی آیات اور نشانی کا
اور خدا وند علم والا ہے | حکمت اُسکی بیان سی بالا ہے

منقول از تفسیر زادۃ الآخرۃ

اب اس مقابلہ سے حضرات انصاف پسند تعلیم حق و ثبوت توحید کا (جو بطور مشتے نمونہ از خروارے ضرور ی عرض کیا گیا ہے) اندازہ کرلیوین وید مقدس مین توحید وجود صانع عالم اس کثرت سی موجود ہی۔ کہ جسکا عشر عشیر بھی اور کتابون مین مفقود ہے۔ مہاتما وید خوان سوامی گوتما چارج جیونے وید مقدس سی اثبات وجود صانع عالم اس عمدگی سی ظاہر کیا کہ جسکے پیرو و خوشہ چین حکما ریونان و فارس ومصر و چین ہین۔ اپنے ابتدائی زمانہ ارکون مین وہ تمام اس مہاتما کی باریک بینی کے مداح ہین۔ اسی مقاصد پر اُس وحید العصر نے نیاء درشن تصنیف فرمایا اور ایک عالم کو

کہ مین پہرنے سے دور نہین ہوتا۔ اور علاوہ بر آن کیا کعبہ مین جا سکتا ہی یا نہ۔ سوم معمولی عقل والا آدمی بھی قبول نکریگا کہ شیطان۔ محمد صاحب کی عبارت مین اپنی آیت ملا دے اور وہ بالکل بجھ رہین۔ چہارم وہ دعوے بھی باطل ہوگیا کہ فاتو بسورۃ یعنی بنا ؤ قرآن جیسی کوئی سورۃ۔ پس خود ہی بقول محمدیان کے شیطان نے رحمان جیسی آیت بنالی۔ اور اسکی فصاحت و بلاغت پر بھی کسی نے اعتراض نکیا۔ اور نہ خود مدعی صاحب نے فصاحت شیطان کی غلطیان نکالین۔ پنجم کوئی معقول پسند مسلمان (جیسے سید احمد خان صاحب بہادر وغیرہ) کبھی نہین مان سکتے کہ شیطان کوئی چیز ہی بلکہ صرف الزام ہے اور سراسر اتہام۔ مگر یقین اتق و دانا محقق ہی۔ کہ قرآن بت پرستی کی تعلیم ضرورت کے وقت ضرور دیتا ہے۔ ؎ گر ضرورت بود روا باشد
بے ضرورت چنین خطا باشد

منطقی دلائل بنایا۔ دیک توحید کے بارہ مین شہزادہ دارا شکوہ صاحب سِرِّ اکبر مین فرماتے ہین۔ و ہو ہذا

کہ اکثر کتبِ تصوف بنظر درآوردہ مگر تشنگی طلب توحید کہ بحریست بی نہایت دمبدم زیادہ مے شد۔ و مسئلہا ے دقیق بخاطر مے رسید کہ حل آن جز کلام الٰہی امکان نداشت۔ وچون قرآن مجید و فرقان کریم اکثر مرموز است و دانندگان آن کمیاب۔ خواست کہ جمیع کتب سماوی بنظر درآرد چنانچہ نظر بر توریت و انجیل و زبور و دیگر صحف انداخت۔ اما بیانِ توحید در آن ہم مجمل و مرموز بود و درپے آن شد کہ ازچہ جہت در ہندوستان وحدت عیان گفتگوی توحید بسیار است و علمای ظاہری و باطنی۔ طایفہ قدیم ہند را بر وحدت انکار و بر موحدان گفتاری نیست بلکہ پایہ اعتباریست برخلافِ جہلاے این وقت کہ خود را علماے قرار دادہ اند۔ و درپے قتل و آزار و تکفیر و انکار خداشناسان و موحدان افتادہ راہزنان راہ خدا اند۔

چنانچہ بعد از تحقیق بسیار معلوم شد کہ درمیانِ قوم ہنود چہار کتاب آسمانی کہ رگ بید و ججر بید و شام بید و اتہرب بید باشد۔ بر انبیاے آنوقت بر جمیع احکام ظاہر شدہ و اینمعنی از ہمین کتاب ہا ظاہر است۔ و خلاصۂ جمیع اسرار سلوک و توحید در آن درج است و آنرا اپنکہت مے نامند۔ چون نظر بر اصل وحدت ذات بود خواست کہ این اپنکہت ہا را کہ گنج توحید بود بزبان فارسی درآورد و لفظ اپنکہت در سنسکرت بمعنے اسرار پوشیدنی است لہذا این جماعہ آنرا از اہل اسلام دکسان دیگر ادیان بلکہ از بعض اقوام ہنود پوشیدہ دانندو منتہا۔ ؎ مطلب جمیع اولیاے اللہ است۔ درسنہ

؎ اہل اسلام سے چھپانے کا یہہ مطلب تہا۔ کہ وہ تعصب جہالت سے غیر مذاہب کی کُتب کو جلادیا کرتے تہے

بغیر ضمانہ ترجمہ نمودہ و ہر شکل و ہر سخنے کہ سچ است و نمے یافت از ین کتاب
قدیم کہ بے شک و شبہ او آئین کتب سماوی و سر چشمہ تحقیق و بحر توحید است
و مطابق قرآن مجید بلکہ تفسیر است صریحاً یافتہ - چون ظاہر مے شود کہ این
آیہ مبنیہ در حق این کتاب قدیم است - ‌انہ لقران کریم فی کتاب
مکنون لا یمسہ الا المطھرون تنزیل من رب العالمین
یعنے قرآن کریم در کتابیست کہ آن کتاب پنہانست - و اورا ادراک میکند
مگر ولیکہ مطہر باشد - و این نازل شدہ است از پروردگار عالمیان و از
لفظ مکنون صریح معلوم مے شود - کہ این آیہ در حق توریت و انجیل و زبور

ایسا نہ ہو کہ ان ست دہرم کی کتابوں کو ہی جلادیں - ورنہ وید مقدس میں کوئی ایسی بات
درج نہیں ہے - بلکہ وید اقدس تمام کے دنیا کے واسطے ہیں نہ کسی خاص ملک کیواسطے - اسکا ثبوت
اسی کتاب میں علیحدہ مقاموں پر موجود ہے - اگر کوئی اسلامی انکار کرے کہ اہل اسلام علمی کتابوں کو
نہیں جلاتے تھے تو ہم شہادت بتلاتے ہیں - اور وہ یہہ ہے -

ستیارتھ پرکاش

## سکندریہ کے کتبخانہ کی تباہی

جب سکندریہ پر اہل اسلام کا تسلط ہو گیا اور عمر سپہ سالار اسکا ناظم ہوا - تو اس نے
فیلفولس اسکندریہ کے نامی حکیم اور فاضل اجل سے ملاقات کی چونکہ عمر علم ودستاور
عالمانہ گفتگو کا از بس شایق تہا - اس حکیم کی صحبت اور قیل قال سے ایسا محظوظ ہوا کہ دل سے اسکی
عزت کرنے لگا - ایک دن فیلفولس نے سپہ سالار کی خدمت میں عرض کی کہ آپ نے سکندریہ کے
کل بیت المال ذخائر اور سرکاری گوداموں کا ملاحظہ فرمالیا ہے - اور ہر قسم کے اسباب پر مہر چھاپ
لگادی ہے سو جو چیزیں آپ کے کار آمد ہیں ان کی نسبت کچھ نہیں کہہ سکتا - لیکن جو آپکے کام کی
نہیں ہیں - اور ان میں سے بعض شاید میرے فایدے کی ہیں - اگر میری درخواست بیجا نہو تو مجھکو عنایت کیجاویں
عمر نے پوچھا کہ آپ کونسی چیزیں مانگتے ہیں - حکیم نے جواب دیا کہ زر نہیں جواہر نہیں اور کوئی قیمتی اسباب نہیں

نیست چراکہ آن پوشیدہ نیستند۔ واز لفظ تنزیل چنان ظاہر میشود
کہ درحق لوح محفوظ ہم نیست چون اینکہت کہ بمعنے سربوشیدنی است
اصل این کتاب است ومعنے آیت ہا ہر قرآن مجید بعینہ در آن یافتہ
مے شوند۔ پس بہ تحقیق پیوست کہ کتاب مکنون این کتاب قدیم
باشد"۔ ‡

اے ناظرین! وید مقدس کے ادہیان کے ادہیا توحید سے بھرپور ہین
اور بُہتان و قصہ جات سے دور۔ یہان پر مقابلہ کرنے کی ضرورت نہی کیونکہ

‡ راجہ رام موہن رائے صاحب بانی مبانی برہم سماج کی رائے منقول از رسالہ
تت بودھنی سبھا کلکتہ مطبوعہ سنہ ۱۸۴۴ء ص ۸ سطر ۱۹
"مین یقین کرتا ہون کہ ان باتون کے مطالعہ سے آپ کو یقین ہو جاویگا کہ ویدونمین نہ
صرف علم ریاضی۔ طب۔ اسلحہ (توپ۔ بندوق۔ تلوار۔ تیر وغیرہ) ہی ہے بلکہ ان مین اخلاق
نیچرل فلاسفی۔ اور تمام علوم و فنون کا بھی بیان ہے۔ چنانچہ تمام علوم جنکا مختلف
ست شاسترون مین بیان ہے صرف ویدون سے اخذ کئے گئے ہین"۔

صرف فلسفی کی کتابین ہین جو سرکاری کتب خانہ مین بیکار پڑی ہین۔ عمرو نے جواب
دیا کہ اس درخواست کی منظوری میرے اختیار سے باہر ہے۔ اور مین اس بارہ مین سوائے
اجازت امیر المؤمنین حضرت عمر فاروق کے کوئی حکم نہین دے سکتا۔ اسپر منظوری
منگوانے کیواسطے ایک مراسلہ خلیفہ وقت کے حضور مین بھیجا گیا۔ وہان سے جواب آیا کہ اگر ان
کتابون کے مضامین قرآن کے مطابق ہین تو گویا انکے مطالب قرآن مین ہین اور وہ بیہودہ ہین
اور اگر انمین کوئی بات مخالف قرآن ہے تو ہمکو انکے وجود سے نفرت ہے فی الفور جلادی جاوین۔ عمرو
نے اس حکم کی تعمیل مین کل جلدین سکندریہ حماموں مین بانٹ دین اور حکم دیا کہ ان کو جلا کر
حمام گرم کئے جاوین۔ کہتے ہین کہ چھ مہینہ تک برابر حمام انہین کتابون کی آگ سے گرم ہوتے رہے

(تاریخ فلسفہ صفحہ ۱۰ / ص ۴۹)

خود مسلمان موحد کے قول سے ثابت ہوچکا ہے۔ مگر اہل اسلام سے ایک ضروری گذارش ہے کہ آدم وحوا وشیطان وموسی ونوح وابراہیم ویوسف وخضر ویعقوب ولوط ولقمان وسکندر واصحاب کہف ویاجوج وماجوج وعمران وذکریا وعیسی ومریم ومحمد صاحب کے خانگی امورات وجنگ وجہاد وسامری ویونس ویحیی۔ دوزخ وبہشت کی نہرونکا حال حور وقصور غلمان وخیرات وزکوۃ وحج واحرام وسنگ اسود ونکاح ومتاع وحلال وحرام وقربانی وغیرہ کے قصہ وکہانی نکال کر باقی کو اے بھائیو اگر آپ انصاف سے مطالعہ فرماوینگے تو بخوبی جان جاوینگے کہ کسقدر الہی تعلیم باقی ہے۔

## ضرورت الہام پر دلایل قاطع کا لکھنا

بعد ملاحظہ کل قرآن شریف کے بہ چند غور وفکر سے دیکھا گیا۔ کوئی ضرورت الہام قرآن کی بپایہ بیان نہ پہونچی۔ چہ جا کہ ثبوت واطمینان۔ سوائے قصہ جات مذکورہ بالا کے اگر کوئی عمدہ بات قرآن سے ثابت کرے جو وید مقدس مین نہو تب ہمین بھی موقعہ کلام کا ہو۔ اور علاوہ برآن وہی باتین یا اُس سے عمدہ باتین قرآن سے پہلی کتابون مین

یا ایہا الناظرین۔ ذرا اس واقعہ کو پڑہو اور غور سے دیکہو کر اسکے پڑہنے سے دلون پر کیا اثر ہوتا ہے غرض دنیا کے اس مشہور کتبخانہ کا خاتمہ بہی یہہ تہا۔ اور جہالت اور وحشت کے تشریف لانے کے زمانہ کا آغاز بہی وہی ہوا۔

بعض اقوام ہنود مثل مراوبدہ مبین ہین جو بجا عیب جوئی کرنا ست دہرم کی بنا دہرم جانتی ہین اور وہ عموماً پرمتعالی ذات سے انکاری ہین بلکہ اُس جگہ بہتوں سے تسخر کرتے ہین اسواسطے اُن لوگونکو کتابین نہین دیجاتی تہین۔ علاوہ برآن اونکی بڑی بہاری عداوت بہی تہی کیونکہ سوامی شنکر اچارج نے اُنسے بعد ہ مباحثہ کرکے اونکو سخت زک دی تہی جسکا مفصل حال شنکر دگ بجی مین موجود ہے ورنہ کسی اور قوم ہنود کو رکاوٹ نہین ہے۔

موجود ہیں۔ پس اس بات سے تو کسی کو انکار نہیں کہ اُن پہلی کتابوں نے وہ باتیں قرآن سے نہیں چرائیں مگر فریق ثانی کے ذمہ یہ الزام ضرور ہے جس سے اُسکی راستی والہامیت سراپا کافور ہے۔ اگر قرآن میں کوئی بات ایسی ہے جو نامعلوم یا معدوم ہو تب الہام ہونے کی ضرورت کا مفہوم ہو ورنہ کسی طرح الہامی نہیں ہو سکتا الاسلام تحتہ السیف دلیل کا آپ کے ہاں کام نہیں۔ کون انکار کر سکتا ہے کہ بسیف ام الاسلام نہیں۔ قرآن کو دلایل قاطع سے قطعی اجتناب ہے۔ اسیواسطے کمزوری کے وقت لکم دینکم ولی دین کا خطاب ہے۔ اور سینہ زوری کے وقت یا ایہا النبی قتل الکافرین کا جواب ہے۔ جو نسبت حقیقی چاند کو ماہ نخشب سے ہے۔ وہی نسبت وید مقدس کے ساتھ مصنوعی الہاموں کو جسطرح بار بار نئے آفتاب کے بنانے کی ضرورت نہیں۔ جسطرح روز بروز نئی زمین گھڑنے کی حاجت نہیں اُسیطرح ایک ہی دفعہ کامل گیان لاتبدل بکلمات اللہ جو کبھی تغیر و تبدل میں نہیں آتا۔ یعنے وید مقدس پرماتمانے ہدایت عام کے واسطے نازل فرما دیا۔ اب باوجود ہونے آفتاب کے اگر کوئی آنکھیں بند کرلے تو آفتاب کا قصور نہیں۔ بلکہ اُس متعصب کو بصارت کی ضرور نہیں۔

## احقاقِ حق و ابطالِ باطل سے قاصر رہنا

احقاق حق میں جسقدر قرآن کم زبان ہے۔ اُسی قدر ابطال باطل میں بھی وہ قاصر البیان ہے۔ سات آسمانوں اور سات زمینوں کا ہونا۔ زمین کے اوپر پہاڑوں کو بمنزلہ میخوں کے ٹھوکنا تاکہ زمین جنبش نہ کرے۔ سورج کا چشمہ گلی میں ڈوبنا چاہ بابل میں ہاروت و ماروت کا قید ہونا۔ چشمہ ہائے دودہ و شہد و شراب کا بہنا۔ سلیمان کے وقت جانور و بکا بولنا۔ وغیرہ حق کے ظاہر کرنے سے قطعی پرہیز ہو رہا ہے۔ ورنہ اہل عالم و ماہران تواریخ و ہیئت و جغرافیہ ان کی ہنسی وار

تردید کرتے ہین۔

اسی طرح ابطال باطل مین بھی چشم حق دور ہے۔ اور کہین بھی روشنی نہین بلکہ ہر طرف شب دیجور ہے۔

بیت اللہ مکہ کی طرف سجدہ کرو۔ وہی خانہ خدا ہے۔ اُسکی طرف سے پھر کر سجدہ کرنا ناروا بلکہ گناہ و خطا ہے۔ حج و طواف سے صواب بلکہ گناہ دور ہوتے ہین۔ چاہ زمزم کے منبع نہر ہاے جنت کے سوتے ہین۔ آب زمزم دل سے گناہون کے سیاہ داغ دہوتا ہے۔ اور حجر الاسود کی تعظیم و چومنے سے گناہ معاف و موہنہ پاک ہوتا ہے۔ احرام کعبہ و زیارت مدینہ سے دل کی نورانی ہے عمرہ کے دوڑنے و جانور کشی یعنے قربانی سے رضاجوئی ربانی ہے۔ اسیطرح وصال حوران زہرہ پستان و غلمان لالہ رخان کا علیحدہ طور ہے جنکے ہاتھون سے اہل جنت کو جامہاے شرابا طہورا کا دور ہے۔ کیوان کے بت حجر الاسود کی تعظیم کو نہ مٹایا سجدہ آدم کا صاف حکم فرمایا۔ برخلاف ابطال باطل کے بیچارہ تردید کرنے والے کو لعنتی ٹھہرایا شق القمر کی سحر آمیز تعلیم۔ عرش کے برابر خدا کا وجود بیان کرنا وغیرہ ابطال باطل کی بالکل کوشش نہین کی گئی۔ اور صاف بت پرستی کی بنیادی دیوارین (تعلیمین) موجود و مشہود ہین۔ نہین معلوم کہ باجود اس قدر اندہیر کے مرزا صاحب کس طرح اُلٹا در کالمعدوم کا اشتہار دیکر کہتے ہین کہ براھین الاحمدیہ و نبوت المحمدیہ کا ثبوت ہے۔ اور پیچ در پیچ عربی الفاظ مین طوالت عبارت سے کاغذ سیاہ کر قرآن کے الہامی ہونے کا لوگون کو مقر کرنا چاہتے ہین۔ جو سراپا محال بلکہ دوراز خیال ہے۔ افسوس کہ مرزا صاحب اُسکی توحید کو فلسفی مباحثون سے برتبلاتے ہین۔ اور ثبوت سواے گالی گلوچ کے کچھہ بھی نہین دکہلاتے یعنے دونون کتابون کی توحید اوپر بیان کردی اور ہر ایک تعلیم و تردید عیان

مرزا صاحب دشنام دہی سے قرآن کی فلاسفی ثابت کرتے ہین اور مقابلہ و مجادلہ مین قدم دہرتے ہین۔ مگر افسوس کہ حق کو ان باتون سے نفرت ہے اور راستی کو بدزبانی سے عداوت۔

اب ناظرین خود ہی انصاف کرین کہ قرآن اور وید مین سے کون عبارت و معنی مین کچا اور ناتمام ہے۔ کون توحید کے پہیلانے اور شرک مٹانے مین کمزور اور خام ہے۔ موسیٰ کو آگ کے سامنے کسنے مسجود کرایا۔ اور ابراہیم کا سورج کو کسنے خالق ورب ٹہرایا ہے۔ آگ۔ چاند۔ سورج اور ستارون کو ہذا ربی کون بتلاتا ہے اور فرشتون کو رب النوع کون ٹہراتا ہے مگر مرزا صاحب جب سنسکرت سے محض ناداں ہین۔ تو انکا ویدون سے بدگمان ہونا جہالت کا نشان ہے۔ افسوس کہ جب وہ خود تسلیم کرتے ہین کہ "معلوم نہین کہ وید کا دعوے کیا ہے" جب انکو وید کا دعوی ہی معلوم نہین توپہر باوجود اس نادانی کے کیون بیہودہ جہالت کی دہوم مچاتے اور ایک عالم مین اپنی نالایقی کی رسوائی کراتے ہین۔

سخن باید بدانش درج کردن
جو زر سنجیدن آنگہ خرج کردن

## اعتراض مصنف براہین احمدیہ ازصفحہ ۳۰۱ جلد (۲)

قولہٗ عیسائیون مین باستثنائے اُن لوگون کے جنکو تہذیب اور تحقیق سے کچھ غرض نہین۔ اسوقت ہزار ہا ایسے شریف النفس اور منصف مزاج پیدا ہوتے جاتے ہین۔ کہ جنہون نے دلی انصاف سے عظمت شان اسلام قبول کرلیا ہے۔ اور تثلیث کے مسئلہ کا غلط ہونا اور بہت سی بدعتون کا عیسائی مذہب

مین مخلوط ہوجانا اپنی تصنیفات مین بڑی شد ومد سے بیان کیا ہے۔ مگرافسوس کہ یہہ
انصاف ہماری ہموطن آریہ قوم سے مٹا جاتا ہے۔ اس قوم کو تعصّب نے اِس قدر
گھیرا ہے کہ انبیا کا ادب سے نام لینا بھی ایک پاپ سمجھتے ہین۔ اور تمام انبیار کی
کسرشان کرکے اور سکو مفتری اور جعلساز ٹھراکر یہہ دعوی بلا دلیل پیش کرتے
ہین کہ ایک وید ہی خدا کا کلام ہے۔ جو ہمارے بزرگون پر نازل ہوئے تھے۔ اور
باقی سب الہامی کتابین جنسے دنیا کو ہزارہا طور کا فائدہ توحید اور معرفت الٰہی کا پہونچا ہے
وہ لوگون نے آپ ہی بنالی ہین۔

**اقول**۔ جو کچھ مرزا صاحب نے عیسائیونکی بابت لکھا ہے۔ اُسکا جواب کوئی
پادری صاحب دینگے۔ ہمارا کام صرف اونکے دعوٰون کی تکذیب کرنا ہے۔
واللہ اعلم دنیا مین کیا طوفان آیا ہے کہ اپنی آنکھ کا شہتیر بعض متعصبین کو
نہین سوجہتا۔ مگر دوسرون کی آنکھ کا تنکا بھاری معلوم ہوتا ہے۔ اسلامی تعصب
دنیا مین ضرب المثل ہے۔ اور اُس سے ہرایک دانا کی طبیعت منفعل۔ بیجا
تعصب ونا واجب طرفداری سے انسان کو بچنا ضرور ہے۔ مگر حق کا اظہار اور
صداقت کا طرفدار رہنا بھی ہرایک صدق پسند کو منظور ہے۔ جب آریہ سماج کا اصول نہم
ہے کہ "سب سے پریتی پوربک دہرم انوسار یتہا یوگ برتنا چاہئے" پس اگر کوئی
آریہ بالفرض محال خدانخواستہ بیجا طرفداری کرتا ہے تو یہہ برخلاف دہرم کے
اُسکا ذاتی قصور ہے۔ مگر ان کسی بُرے کو نیک اور نیک کو بد کہنا راستی سے دور
ہے جہانتک مجھے معلوم ہے ممبران آریہ سماج ہمیشہ اخلاق ومحبت کے ساتھہ
غیر مذہب والون سے گفتگو کرتے ہین گر بیجا خوشامد وجہوٹے لیت ولعل اور حق
کو چھپانے سے البتہ ڈرتے ہین۔ اور یہہ بھی اپنا دھرم سمجھتے ہین کہ کسی پر جہوٹا
الزام نہ لگاوین۔ اور جو بات کہین کتب غیر مذاہب سے بپایۂ اثبات پہونچاوین۔

چنانچہ اسکی تصدیق کیواسطے ایک واقعی مثال عرض کرتا ہون۔ مرزا صاحب خود ہی انصاف کو کام مین لاوین۔ اور حق و باطل مین تمیز فرماوین۔

ایکدن خاص قصبہ قادیان مین مرزا صاحب کے مکان پر بیٹھے ہوئے ایکسال بھر وہان ٹھہرنے کی شرائط طے ہو رہی تھین۔ اثنار گفتگو مین لفظ خوارق عادات کی تشریح ہونے لگی۔ نامہ نگار کی طرفسے یہہ دعویٰ تھا۔ کہ خوارق عادات کہتے ہین عادت یا سبھاؤ کے توڑنیکو۔ چاکو مین چاک کرنیکی عادت ہے۔ اور آگ مین جلانیکی۔ درخت مین غیر متحرک رہنے کی۔ اور انسان مین چلنے کی وغیرہ۔ آپ اگر ان عادتون کو خدا کی برکت سے توڑ دیوین۔ تب مسلمان ہو جاونگا۔ ورنہ آپ آریہ ہو جاوین۔ اور غلط دعوون سے باز آوین۔ مرزا صاحب نے فرمایا کہ قرآنی اصطلاح مین اس لفظ کے یہہ معنی نہین ہین۔ نامہ نگار نے کہا کہ یہہ لفظ ہی قرآن مین نہین ہے۔ ورنہ تبلاؤ اگر کہین ہے۔ مرزا صاحب نے اقرار کیا کہ قرآن مین ضرور ہے نامہ نگار کے پاس قرآن تھا۔ اسیوقت پیش کیا کہ براے خدا نکالئے اور الہام کی فال ڈالئے۔ چندمنٹ تک مرزا صاحب ورق گردانی کرتے رہے مگر بالکل وہ لفظ قرآن سے نہ نکالا اور طوعاً و کرہاً فرمایا کہ "مین اس دعوی سے دست بردار ہون۔ قرآن مین یہہ لفظ نہین ہے" اُسوقت حکیم کشن سنگھ صاحب و لالہ نہال چند صاحب حکیم و پارام صاحب و پنڈت مے کشن صاحب و لالہ جھبی بھائی صاحب و مرزا اکمال الدین صاحب و منشی مراد علی صاحب اور ایک بوڑھا مسافر بیٹھے ہوئے تھے۔ جس کے غالباً مرزا کو بھی انکار نہوگا دوسرا ثبوت سوال و جواب مباحثہ جالندھر ہے جو مابین مولوی احمد حسن صاحب اور شریمان سوامی دیانند سرستی جی کے ہوا تھا۔ اُسکے پڑھنے سے بھی صاف ظاہر ہے کہ مباحثہ کے بعد مولوی صاحب کی طرف سے بدتہذیبی ہوئی نہ کہ آریون کی طرفسے۔ تعصب وہٹ دھرمی بھی مولوی صاحب سے ظہور مین آئی۔ نہ کہ سوامی جیو

ہے۔ چنانچہ وہ رسالہ بھی محمد مرزا موحد صاحب جالندہری کی قلم سے مرتب ہوا۔ اُسکے صفحہ ۳ کی سطر ۵ سے ۱۱ تک عبارت ذیل موجود ہے۔

"تب ختم گفتگو (مباحثہ) کے جو مولوی صاحب کی طرف سے خلاف عمل عالمانہ ایک فعل سرزد ہوا۔ بنظر انصاف اُسکا بھی ظاہر کردینا مناسب ہے۔ اور وہ یہہ ہے کہ بعد تمام ہونے گفتگو کے مولوی صاحب خانقاہ امام ناصرالدین کے آستانہ پر گئے اور کچھ فخریہ وعظ سُناکر مسلمانان حاضرین سے اپنے وجود کے وجوہ کی شہرت کے طلبگار ہوئے۔ اگرچہ اہل علما اور وضعدار مسلمان تو اس شہرت کی خواہش کو بچون کا کھیل سمجھکر کنارہ کش ہو گئے۔ مگر جہلائے عوام جو مرغ اور لال اور بٹیر اور [illegible] وغیرہ کی لڑائی کے عادی اور ہارجیت کی شہرت کے شایق ہین اُنہون نے مولوی صاحب کو بازی یافتہ قرار دیا اور گھوڑی پر چڑہاکر شہر کے گلی کوچون مین خوب پھرایا۔ اور [illegible] کا غل مچایا۔ مگر خاص وضعدار اور مہذب آدمیون نے اِسے ناپسند کیا"۔

حالانکہ یہہ پہلے ہی سے [illegible] کا تھا جو اس گفتگو کے ختم ہونے پر ہارجیت تصور کریگا وہ متعصب اور جاہل متصور ہوگا۔ [illegible] ناظرین خود ہی اب نتیجہ نکال لین۔

## براہین الاحمدیہ از صفحہ ۱۰۵ تا ۱۰۹

سو اگرچہ یہہ دعویٰ تو اس کتاب مین [illegible] کیا گیا ہے کہ وید موجودہ کا قصہ ہی پاک ہوگیا لیکن اسجگہ ہمکو یہہ ظاہر کرنا منظور ہے کہ کس قدر ان لوگون کے خیالات اصول حسن ظن اور تہذیب اور پاک دلی سے دور ہین اور کیسے یہہ لوگ تعصب قدیمہ کی شامت سے جو انکے رگ و ریشہ و تار و پود مین اثر کر گیا ہے۔ اُن نیک ظنون کی طاقتون کو جو انسان کی شرافت اور نجابت اور سعادت کا

معیار تقیین اور اُسکی انسانیت کا زیب و زینت تقیین یکبارگی کھو بیٹھے ہین۔

## جواب باصواب

پڑھے نہ لکھے نام محمد فاضل سنسکرت کی حرف شناسی سہی جاہل محض۔ اور وید کے ردکا ٹھیکہ۔ آنکھین چمگاوڑکی اور آفتاب سے جنگ وجدل۔ بقول ؎

چہ خوش گفت است سعدی در زلیخا
الا یا ایہا الساقی ادر کاساً و ناولہا

بترس از دروغ و فریب و ریا کہ ناگہ رسد بر تو قہر خدا

ہان اگر ہم دعویٰ کرین تو شایان ہے۔ کیونکہ فارسی و عربی جانتے ہین۔ اور ہمارے پاس قرآن ہے۔ آپ جوان صفات سے محروم مطلق ہین آپکو یہہ دعویٰ بے دلیل سراپا ذلیل کریگا۔ ہان بفضل جگدیشور اس کتاب کے طبع اور شائع ہونے سے قرآن موجودہ کا قصتہ پاک ہوگا۔ اور عالم اُسکی زہریلی تعلیم سے بیباک۔ اسلامی تعصب و محمدی بغض جو مغلی قوم کی شامت سے آپ کے سینہ پر کینہ مین نسلاً جاگزین ہے اُسی سبب سے آپکو اسلام کے برخلاف بات خواہ وہ کیسی ہی حسنات و کمالات و برکات و تجلیات سے بھری ہو۔ خراب و غلط و پرکاوش و رنجش کا باعث نظر آتی ہے۔ آپ کو نہ تو انسانیت سے غرض ہے اور نہ اخلاق سے۔ مبلغ علیہ السلام سے غرض ہے اور زر سلمہ اللہ کا فرض۔ عیش و عشرت کا خیال ہے اور عطر و پھلیل لگانے مین کمال۔ خداے ذو الجلال اگر آپکو صد سال سلامت رکھے تو بھی رونق اسلام ہے اور یادگار خیر الانام۔ مگر افسوس کہ آپ جیسے زیادہ الہامی ہوتے جاتے ہین ویسے ہی اخلاقی خوبیون کو کھوتے جاتے ہین۔ تحقیق سے آپکو ذرہ بھی سروکار نہین اور بیجا شیخیون اور ناجائز دعوؤن سے کچھہ بھی ننگ و عار نہین +

# براہین الاحمدیہ صفحہ ۱۰۶ سے ۱۰۷ تک

بڑا نسلے دلوں میں یہ خیال سمایا ہوا ہے۔ جو بجز آریہ دیس کے اور جتنے ملکوں میں نبی اور رسول آئے جنہوں نے بہت سے لوگوں کو تاریکی شرک اور مخلوق پرستی سے باہر نکالا۔ اور اکثر ملکوں کو نور ایمان اور توحید سے منور کیا۔ وہ سب نعوذ باللہ جھوٹے اور مفتری تھے۔

## جواب باصواب

مرزا صاحب یہ آپکا بالکل غلط گمان ہے۔ اور بیجا وفان اور سراسر بہتان۔ خدا کا خوف کیجیے۔ اور کسیکو جھوٹے الزام نہ دیجیے۔ ممبران آریہ سماج ایسے خیالی دعوی نہیں جماتے۔ اور گھر میں بیٹھے ہوئے آپکی طرح الہامی حلوے نہیں پکاتے۔ نہ داؤ پیچ کھیلتے ہیں۔ اور نہ پھندا لگاتے ہیں۔ آپ جیسے نبیوں کو جو **انا انزلنا قریبا من القادیان** کے دعویدار ہیں۔ صرف آریہ سماج والے ہی مکار نہیں جانتے بلکہ خود اہل اسلام بھی جھوٹا اور مفتری مانتے ہیں۔ اور کفر والحاد کے فتوی لگاتے ہیں۔ اور لوگوں میں مشتہر فرماتے ہیں۔ جنہوں نے تمام خانگی امورات پر الہام کا جال بچھایا ہے۔ ہاں آریہ سماج والوں نے نیکوں کے درجہ سے گرایا ہے جن کا راستی پر دارومدار اور فریب سے تنفر وانکار ہے۔ انہیں ممبران آریہ سماج نیکوکار وصادق جانتے ہیں۔ اور انکے اپدیش کو جگت کی بہتری کا باعث مانتے ہیں۔ جو اپنے گناہوں اور خراب اعمال پر خدا کا قصور ٹھہراتے ہیں۔ انکو اگر آریہ سماج والے مفتری اور جعلساز بتاتے ہیں۔ تو آپ اپنے کیا فتوی لگاتے ہیں۔ غالباً آپکا اور ہمارا اتفاق ہوگا کہ بعض ......

## براہین الاحمدیہ صفحہ ۱۰۷

سچی رسالت اور پیغمبری صرف برہمنون کی وراثت اور انہین کے بزرگون کی جاگیر خاص ہے۔ اور اس بارہ مین خدانے ہمیشہ کے لئے انہین کو ٹھیکہ دے رکھا ہے اور اپنی وسیع دریاے ہدایت اور رہنمائی کو انہین کے چھوٹے سے ملک مین گھیٹر دیا ہے۔ اور ہمیشہ اسکو انہین کا دیش اور انہین کی زبان اور انہین مین سے پیغمبر پسند آگئے ہین ✤

## جواب باصواب

مرزا صاحب یہہ فرمانا آپکا متعصبانہ نہین ہے تو کیا ہے۔ خفا نہوجیے۔ ہمارے اور آپکے بزرگ ایک ہی تھے۔ **تواریخ** بتلاتی ہین۔ کہ "روما۔ اہل فرانس۔ اہل انگلش۔ اہل فارس وغیرہ سب کے بزرگ آریہ تھے"۔ سنسکرت زبان مین جو وید کی ہدایت لوگون کو سناوے۔ وید کی وعظ و اپدیش کی تدریس تبلاوے وہ **برہمن** ہے چنانچہ سنسکرت زبان مین اسکی توضیح اسطرح پر ہے۔

**ब्रह्मजानातिब्रह्मणः** یعنے جو وید مقدس کو جانے اور وید مقدس کے ذریعہ توحید وگیان کا پرکاش کرے وہ برہمن ہے۔ برہمن کسی خاص قوم یا ذات کا نام نہین۔ بلکہ اس ورن کا نام ہے جسکی تشریح اوپر کر چکا ہون۔ پس برہمن ہونا ویدوکت طورسے کسیکی وراثت نہین ہے۔ یہہ تو قدرتی طور پر بنی نوع انسان کی تقسیم ہے جو غیر قابل ترمیم ہے۔ اور دانا ؤن کو ہرطرح تسلیم۔ پس سچی رسالت اور پیغمبری کا منصب جسکو ملے اسکو سنسکرت زبان مین برہمن کہینگے اور مختلف زبانون مین جدا جدا نام دہرین گے۔ فاضلون کو فضیلت کا ٹھیکہ دینا عیب نہین بلکہ انصاف ہے۔ مگر وکیل وید ہ کو دیکھنے کا ٹھیکہ دینا سوچکر تبلائیے

کہ کسطرح حق کے خلاف ہے۔ لاف وگذاف کو چھوڑیئے اور ناراستی و بطالت سے مونہہ موڑیئے اور جواب دیجئے کہ نیکون کو نیکی کا ٹھیکہ دینا کسطرح قابل اعتراض ہے جسکی ماننے سے آپکو اسقدر عذر و اغماض ہے۔ سچا ہادی اور نیک رہنما رو ریلے ہدایت کے جہاز کا ملاح ہے اور اُسکے فرمان پر عمل کرنا عین مقصود و فلاح۔ اسکی تردید خود وید مقدس سے سُنا نا بہتر معلوم ہوتا ہے۔ تاکہ راستی کا عمدہ طور سے پرکاش ہو۔

यथेमां वा
चं कल्याणीमावदानि जनेभ्यः। ब्रह्मराज
न्याभ्यां शूद्राय चार्याय च स्वाय चारणाय
प्रियो देवानां दक्षिणायै दातुरिह भूयासम
यं मे कामः समृध्यतामुप मादो नमतु। य०
अ० २६ मं २॥

یجروید مین ایشور اگیا دیتے ہین کہ جسطرح مین یہہ وید کلیان کا ساد ہن بلا تعصب تمکو اُپدیش کرتا ہون۔ ویسے ہی تم انسانون کو اُسکا اُپدیش کرو بنی نوع انسان کے یہہ اقسام ہین۔ برہمن۔ کہتری۔ ویش۔ شودر۔ سو سب وید کے ادھکاری ہین کوئی اندہکاری یعنے غیر مستحق نہین ہے۔ وید کے اُپدیش مین کسی قسم کی طرفداری نہین چاہئے۔ جو سچے دل سے وید کی آگیا کا پالن کرتا ہے وہ ہر طرح کے سُکھون سے مستفیض ہوتا ہے۔ یہہ وید و دیا ہمیشہ سب کے کلیان کاری ہے۔ اسپر عملدرآمد کرین"

سنسکرت زبان کو تمام غیر متعصب انگریز و مسلمان اُم اللسنہ (یا) مدر اف لنگویجز پکارتے ہین۔ اور ہزارون الفاظون کو باہمی مقابلہ کرکے سنسکرت سے نتارتے ہین۔ چنانچہ "آب حیات" مین مولوی محمد حسین صاحب آزاد فرماتے ہین۔ کہ ایران نام بھی آریہ۔ آین سے بنا ہی یعنے آریون کے متعلق اصل عبارت یہہ ہے۔ "اس قوم کا نام آیرین تہا۔ یہی لوگ ہین جنہون نے ہندوستان

مین اکبر۔ راجہ مہاراجہ کا خطاب لیا۔ ایران مین تاج کیانی پر درفش کاویانی لہرایا۔ اپنے مذہب کا نادر طریقہ لیکر چین کو نگارخانہ بنایا۔ یونان کا طبقہ حکمت سے الگ جمایا۔ روما کی عالمگیر سلطنت کی بنیاد ڈالی۔ اُندلس (ہسپانیہ) پہنچکر چاندی نکالی۔

مرزا صاحب آپکے دل مین باوجود الہامی ہونے کے تعصب کو کتنے گھیٹر دیا ہے جو اسقدر حق سے روپوشی کو افتخار جانتے ہو اور سچ کے قبول کرنے سے تحقیر مسلمانی مانتے ہو۔ خدا سے ڈریئے انصاف سے ہاتھ نہ اٹھایئے اور براہ مہربانی وانصاف **ہسٹری اف لینگوج یعنے زبانون کی تاریخ مصنفہ میکس مولر صاحب** مطالعہ فرمایئے۔ تا کہ جہالت (اودیا) دور ہو اور صداقت کا ظہور ہو۔

## براہین الاحمدیہ صفحہ ۱۰۸

**قولہ** ۔ اور وہ بھی صرف تین یا چار کہ جس سے مسئلہ الہام۔ اور رسالت کا قوانین عامہ قدرتیہ۔ اور عادت قدیم الٰہیہ مین داخل نہین ہوسکتا۔ اور امر نبوت اور وحی کا بباعث قلت تعداد الہام یافتہ لوگون کے ضعیف اور غیر معتبر اور مشکوک اور مشتبہ ٹھہر جاتا ہے۔ اور نیز کروڑہا بندگان خدا جو اس ملک سے بیخبر رہے۔ یا یہہ ملک اون ملکون سے بیخبر رہا۔ فضل اور رحمت اور ہدایت الٰہی سے محروم اور نجات سے

* قطع نظر اسکے کیا ابتدا سے آفرینش سے محمد صاحب تک حسب اعتقاد یہود و عیسائی واہل اسلام کے سوائے بنی اسرائیل کے کسی اور قوم مین کوئی پیغمبر کتاب لیکر آیا ہے۔ جہانتک بائبل اور انجیل اور قرآن سے پتہ ملتا ہے کوئی نہین آیا۔ بلکہ صاف لکھا ہے کہ آدم سے محمد صاحب تک تمام برحق نبی سب کے سب ایک خاص قوم اور گھرانے سے ہوتے ہے۔ بلکہ ساری جہان کو چھوڑ خدانے تمام عدل ہی ہونے نعمت نبوت کا رشتہ خاص اُس قوم سے جوڑ دیا (دیکھو سورۃ مائدہ۔ آیت ۲۳) اور سورۃ بقر کی آیت ۱۳۰) اور اسی طرح (سورۃ آل عمران کی آیت ۱۰۷) اب ہم یہی یہہ کہہ سکتے مین کہ سچی رسالت اور

| محمد صاحب | سوامی صاحب |
|---|---|
| اَور لوگون پر حرام ہوگئی تھین اور اونکی | کی محنت سے چند سالون مین ہی ویدون |
| امید سب جہان سے ٹوٹ گئی یعنے وہ اَور | مین عبور حاصل کیا۔ جب تعلیم سے فارغ |
| کسی کے نکاح مین نہین آسکتی تھین"۔ | ہوچکے۔ تو رشی فاضل نے ان سے |
| یہی ذکر حدیث مین ہی اور خصوصاً ابوہریرہ سے | گرو دچھنا مانگی۔ انہون نے عرض کی کہ |
| روایت ہی اور زیادہ صرف یہی عبارت ہے کہ | جو میرے پاس ہے دل و جان سے دینے |
| ہریسہ مین چالیس آدمی کی قوت ہے۔ | کو حاضر ہون۔ انہون نے فرمایا کہ ہم صرف |
| صفحہ ۲۸۳ جلد دوم معارج النبوۃ | یہ مانگتے ہین۔ کہ ملک کا بھلا کرو۔ اور ودیا کو |
| مین لکھا ہی کہ ایک عورت مسماۃ میمونہ بنت | بڑھاؤ۔ وید ودیا کو پھیلاؤ۔ مخلوق پرستی |
| الحارث اونٹ پر چڑہی ہوئی جارہی تہی اُسپر | سے خلقت کو بچاؤ۔ انہون نے معمولی عذر |
| حضرت کا دل مفتون ہوا۔ اور فتوے جاری | و معذرت کے بعد بسر و چشم منظور کیا۔ |
| کیا۔ کہ اونٹ اور اونٹ والی میری ہے | فاضل ہادی نے جسقدر اَور بہی سرمایہ |
| چنانچہ اُسکے ساتھ وہان ہی مجامعت کی۔ | علم موجود تھا وہ بھی انکے سپرد کیا۔ آخری |
| اور اسکو اپنے ساتھ گہر مین لائے اور اونٹ کو | رخصت کا سمت ۱۹۲۰ کے بعد سے پھر |
| بہی بیت المال مین رکہا۔ اور اُسی وقت یہ | نفس کشی اور من جیتنے کے خیال سے عرصہ |
| آیت بیان فرمائی۔ | تک ہردوار کی پاس یوگ ابھیاس مین |
| (سورۃ احزاب) وامراۃ مومنۃ | مصروف رہے۔ جب ہر طرح کامل تعلیم یافتہ |
| ان وھبت نفسھا للنبی ان اراد | (آتمک و شریرک شانتی پاکر) ہوچکنے تو |
| النبی ان یستنکحھا خالصۃ لک | ملک کی بہبود پر کمر ہمت باندہی اور ہندوستان |
| من دون المؤمنین۔ ترجمہ | کو آریہ ورت بنا دیا۔ دنیاوی عیش و عشرت |
| حلال ہے وہ ایمان والی جو بے نکاح اپنا | کو بمقابلہ ملکی برائیان دور کرنے کے ناچیز |

| محمد صاحب | سوامی صاحب |
|---|---|
| نفس نبی کو بخشدی۔ اگر نبی بھی اُسکو اپنے نکاح مین لانا چاہے۔ یہ خاص تیری واسطے حکم ہے"۔<br>مدارج النبوۃ مین لکھا ہے کہ مسماۃ زینب جو اُسکے پسر متبنٰی زید کی جورو تھی اُس سے بھی حضرت نے بلا نکاح مجامعت کی اور عندالاستفسار فرمایا کہ خدا نے آسمان پر میرا اور زینب کا نکاح پڑھا ہے اور جبرئیل گواہ ہے۔ چنانچہ مفصل حال تفسیر حسینی مین اسطور پر درج ہے۔<br>(سورۃ احزاب) فلما قضی زید منہا وطراً زوجنکہا لکی لا یکون علی المؤمنین حرج فی ازواج ادعیا یہم اذا قضوا منہن وطراً وکان امر اللہ مفعولاً۔ ترجمہ۔ پس جب ادا کرلی زید نے اُس سے حاجت ہمنے اُسکو تیری زوجہ کردیا۔ تاکہ نہ ہو بعد تیرے مسلمانون پر حرج لے پالکون کی عورتون کے حق مین جب ادا کرلین اُن سے حاجت اور ہے حکم اللہ کا کیا گیا تفسیر سید عالم صلعم | جا نگر الیشور کی توحید کا نقارہ تمام ملک مین بجا دیا اور تمام عمر نفسانی خواہشون کو ترک کر گمراہی و بت پرستی کا داغ دامن آریہ ورت سے مٹا دیا اور ظلم و جور کی تلوار چلانے کے عوض ست دہرم کی اُپدیشون کے نسخہ جات سے اگیان۔ اَوِدیا۔ آندہکار کی ہلاک بیماریون کو جڑون سے اکھیڑ دیا صداقت طبیعت مین کوٹ کوٹ کر بھری تھی اور حق پسندی سے مزاج کو روحانی الفت تھی صدہا ناستکون کو الیشور کا قائل کرایا۔ ہزارون خود پرستون (ویدانتیون) کو پرمیشور کا بندہ بنایا۔ لاکھون بت پرستون کو نرانکار (غیر جسم) پرماتما کا ساجد کرایا۔ اور اگیان کے عمیق گڑھے سے نکال نکال کر جگدیشور کے آگے جھکایا۔ تین ہزار برس کی قائم شدہ بت پرستی کی لاٹھ کو ست ویدون کے اُپدیش سے نہایت کامل شجاعت سے سخت بخشین کر کے ایک زلزلہ عظیم ڈال کر بالکل اکھاڑ دیا۔<br>ملک بہارت نے جو کتب مین پانچ تصویرین بہم |

## محمد صاحب

(محمد صاحب) بعد از نزول این آیت بخانہ
زینب رفت بے دستور سے۔ زینب گفت
یارسول اللہ بے خطبہ وگواہ۔ حضرت فرمود
کہ اللہ المزوج وجبرئیل الشاھد"
و زینب (از این سبب) بر سائر زنان فخر
میکرد۔ کہ اللہ تعالیٰ مرا تزویج کرد بر پیغمبر
و متولی تزویج شما اولیائے شما بودہ اند"۔
لالچ و تیغ کے زور سے مذہب چلایا۔ قرآن
سورۃ بقر کی آیت ماجعلنا القبلۃ التی
کنت علیہا پر جلالین والا مفسر کہتا ہے
- وکان صلی اللہ علیہ وسلم یصلی
الیھا فلما ھاجر امر باستقبال
بیت المقدس تالفاً للیھود فصلی
الیہ ستۃ او سبعۃ عشر
شھراً ثم حول - ترجمہ یعنے
محمد صاحب پہلے کعبہ کی طرف موںہہ کرکے
نماز کیا کرتے تھے جب مکہ سے مدینہ گئے تو
یہودیوں کی رضامندی کو بیت المقدس
کیطرف نماز کرنے لگے۔ ایک برس یا ستو
(پندرہ) مہینے بیت المقدس کیطرف نماز کرتے رہے

## سوامی صاحب

اول اُن چاروں کو اِن کو نقش ثانی لکھدیا
غرضیکہ آریہ ورت کا سدہار کرتے ہوئے ۱۸۸۳ء
کے اخیر ریاست جودھ پور مین تشریف لیگئے اور بہت کچھ
ست دھرم پھیلایا مگر طبیعت اعتدال پر نرہی اور بیمار ہوگئے
مہاراجہ صاحب نے انکی بیماری اور خصوصاً اس بات سے
کہ انکی ریاست مین سوامی جی بیمار ہوئے نہایت آزردہ
تھے چنانچہ وقت رخصت سوامی جی کی پالکی کی ہمراہیت
دور تک پیادہ پا تشریف لاکر افسوس کا اظہار کیا وہان
سے بتقریب تبدیل آب و ہوا کوہ آبو پہ گئے پہر اجمیر چلے
آئے مگر افاقہ نہوا۔

چنانچہ بروز دیوالی یعنی اماوس ماہ کارتک وقت
شام نہایت انند و بشاشت مین گائتری کا جاپ کرکے
با الفاظ ایشور تیری اِچھا پوری ہو کہکر انتقال فرمایا اور
اُسی جگہ ویدک قاعدہ سے سنسکار کیا گیا۔ تاریخ ہوئی

غروب مہر در اجمیر گو بی
۱۹۴۰ بکرم

اب چند غیر متعصب مسلمانوں کی رائے تحریر
کرتا ہوں۔

مولوی امجد علی صاحب سکرٹری انجمن اسلامیہ
ملتان کی رائے

منقول از اخبار دیش اپکارک صفحہ ۵ نمبر ۸۳ مورخہ ۱۵ نومبر ۱۸۸۳ء
ای آریہ ورت تیری بدقسمتی پہ مجھ رونا آتا ہے

| محمد صاحب | سوامی صاحب |
|---|---|
| پہر اوہر سے پہر گئے اور اُسی کعبہ کیطرف سجدہ کرنے لگے (ذرہ غور سے مطالعہ کرو)<br>مسلمان ہونے کے واسطے روپیہ اور اونٹ وغیرہ بھی دیتے تھے۔ لوٹ میں جو لوگوں کی عورتیں پکڑ لاتے تھے وہ فوجی سپاہیوں کو بھیڑ بکری کیطرح انعام ملتی تھیں (دیکھو قرآن سورۃ نساء)<br>والمحصنت من النساء الا ما ملکت ایمانکم کتب اللہ علیکم<br>ترجمہ حرام ہیں تم پر نکاح بند ہیں عورتیں مگر جو تمہارے ہاتھ آجاویں۔ (لڑائی میں تو حرام نہیں) حکم ہوا اللہ کا<br>تیسرے مترجم عبدالقادر فائدہ ہفتم میں بحاشیہ قرآن صفحہ ۸۰ لکہتا ہی کہ کافر مرد اور عورت میں نکاح تہا۔ اور عورت (مسلمانوں کی) قید میں آئے جبکو پہنچی اُسکو حلال ہے۔<br>لوٹ کے مال کی ترغیب دیکر بہتوں کو گرویدہ کیا اور اُنہوں نے اُسی لوٹ مار کو دین مسلمانی جانا اور اُس لوٹ کے مال | ای آریہ ورت تیری ہیتی پر پیارا دل خون ہوتا ہے ای آریہ ورت تیری بیکسی پر مجہکو غیرت آتی ہے ای آریہ ورت تیری بے پروبالی پر پیارا دل کملایا جاتا ہی۔ کیسی جلد تیری تیاری کے سرچشمہ کو بند کردیا گیا۔ ایخدا کیا تجھے منظور نہ تہا کہ ہم شیرخوار پرورش پائیں؟ ای خدا کیا تجہی منظور نہ تہا کہ ہم دنیا کی رفتار کے ساتھ اُٹھنا سیکھیں؟ ایخدا کیا تجہکو منظور نہ تہا کہ ہم ان واہی تباہی پہندوں سے نکلیں؟ ایخدا کیا تجھے یہ منظور نہ تہا کہ ہم بے جا بے وجہ بے ضرورت اور بے سود قیود سے رہائی پاویں؟ ایخدا کیا تجھے منظور نہ تہا کہ ہم ان واہیات رسمیات کے بندوں سے نجات پائیں؟ اے خدا کیا تجھے یہ منظور نہ تہا کہ ہم آپس کے نفاق کو دور کریں؟ اے خدا کیا تجھے یہ منظور نہ تہا کہ ہم اپنی اپنی نوع کو اپنا بہائی سمجھ کر اُن سے محبت کرنا سیکہیں؟ ایخدا کیا تجہکو یہ منظور نہ تہا کہ ہم علوم علویہ کی تحصیل کریں؟ اے خدا کیا تجھے یہ منظور نہ تہا کہ ست دہرم کو |

| محمد صاحب | سوامی صاحب |
| --- | --- |
| سے اپنا اور خدا کا حصہ بھی ٹھہرایا دیکھو قرآن سورۃ انفال ۔ واعلموا انما غنمتم من شیء فان للہ خمسہ وللرسول ولذی القربیٰ والیتمیٰ والمسٰکین وابن السبیل ۔ ترجمہ اور جان رکھو کہ جو لوٹ (غنیمت) لاؤ کچھ چیز سو اللہ کے واسطے اسمین سے پانچوان حصہ اور رسول کے اور قرابت والے اور یتیم کے اور محتاج کے اور مسافر کے ۔ مترجم قرآن صفحہ ۱۸۰ پر حاشیہ چڑھاتا ہے "جو مال کافرون سے لڑکر لیوین وہ غنیمت ہے اسمین پانچوان حصہ (خمس) اللہ کی ہے واسطے خرچ رسول کے کہ رسول کو خرچ ہے اپنی ذات کا اور قرابت والون کا اور حاجتمند مسلمانون کا اور بعد حضرت کے بھی خرچ ہوتی ہین مذکورہ ۔ پھر غنیمت مین چار حصے رہے سو لشکر کو تقسیم کرین سوار کو دو حصے اور پیادہ کو ایک اور جو [illegible] صلح سے لیا وہ سارا خرچ مسلمانون کا ۔ افسوس ! [illegible] [illegible] صفحہ [illegible] تو کیا | بہت دیکہی ہین ؟ ایخدا کیا تجہے یہہ منظور نہ تہا کہ ہم اپنا کہویا ہوا نام حاصل کرین ؟ ایخدا کیا تجہے یہ منظور نہ تہا کہ ہم کس ست دہرم کو سیکہہ کر تیری ان اعلیٰ نعمات کی کیفیت اُٹہائین ۔ جو تو نے اپنے بندون کے واسطے مخصوص کی ہین ؟ نہین ! ایخدا یہ سب کچہ تیری مرضی کے مطابق اور تیرے منشاء کے موافق ہوتا تہا ۔ پہر کیون اے خدا تو نے ہمکو یکلخت اسطرح بیسروسامان اور بے امان کر دیا ۔ یعنی ہمارے پیچہے آدی سری سوامی جی مہاراج دیانند سرستی کو جو ہمین سب کچہ سکہاتے تہے ۔ ۳۰ اکتوبر ۱۸۸۳ء ۶ بجے شام کے بلایا ۔ دیوالی کی رات کو مصنوعی چراغون سے روشن ہے لیکن حقیقی آفتاب عالمتاب غروب ہو گیا ہم بالکل نادان تہے وہ ہمین ہر ایک چیز کی شناخت کراتا تہا ۔ ہم کہ [illegible] نہین سکتے تہے ۔ وہ ہمین [illegible] سکہاتا تہا ہم نے [illegible] عزت [illegible] نہین [illegible] تہے |

| محمد صاحب | سوامی صاحب |
| --- | --- |
| ہمارا نفس امتہ ۔ کوگر ہمارا تو کیا ہمارا | وہ ہمین لڑنا سکہاتا تھا ۔ ہم ایک دلدل |
| اگرچہ خون کا کہانا پینا قرآن مین حرام ہے | عظیم مین پھنسے ہوئے تھے وہ ہمین اُس |
| مگر جنگ احد مین جب حضرت کا خون جاری ہوا | مین سے نکالتا تھا ۔ انہونکو سیدھی پر لاتا تھا |
| تو مالک ابن سنان نے جو ابو سعید خدری کا باپ | ہم رسومات کی بیڑیان پیرون مین اور |
| ہے انکے زخم پر مونہہ لگا کر خون نوشجان کیا اور محمد | تعصب کی ہتہکڑیان ہاتھون مین دیئے |
| صاحب نے فرمایا یہ آدمی بہشتی ہے اور اکثر صحابہ لوگون کو | ہوئے تھے ۔ وہ ہمکو ان سے نجات دیتا |
| اپنی تہوک پلایا کرتے تھے (دیکھو شفاء قاضی | تھا ۔ ہم اپنے بھائیون سے عداوت کرتے |
| عربی صفحہ ۲۲ سطر ۱۴ و ۱۵) | تھے وہ ہمکو رفاقت سکہاتا تھا ۔ ہم اپنی |
| مدارج النبوۃ کے باب اول مین اسطرح مذکور | آنکھون پر پردے اور دلون پر مُہرین |
| ہے ۔ کہ ام ایمن لونڈی نے حضرت کا پیشاب | رکھتے تھے وہ انکو اُٹھاتا تھا ۔ ہم اپنے ہمہ |
| پی لیا اور حضرت نے اُسکو اُس نالائق حرکت | کچھ اپنے تئین سمجھے ہوئے تھے ۔ وہ ہمین |
| سے منع نہ کیا بلکہ ہنسکر کہا کہ اب تیرے شکم | بتاتا تھا کہ ست دہرم کے واسطے ظاہری |
| مین کبھی درد نہ ہوگا ۔ اور درد نہ ہونے یا | جاہ فضول ہے ۔ ہم اُس غلط امتیاز |
| کُلی کرنیکا بھی حکم نہ دیا ۔ | کو ثواب جانتے تھے اُس نے اسکو عیب |
| دوسری بار ایک عورت برکہ نے انکا پیشاب | ثابت کر دیا ۔ ہم نے اپنا ننگ و ناموس |
| نوش کر لیا اُسکو بھی حضرت نے خوش ہو کر خدا سے | گنوا دیا تھا ۔ وہ ہمین پھر دلانا چاہتا تھا |
| تبلا دیا کہ تو کبھی بیمار نہوگی اور ایک لڑکے نے بھی | ایشور ہم تجھ سے بہت دور ہو گئے تھے |
| ایکبار حضرت کا پیشاب پیا تھا ۔ (دیکھو شفاء | وہ ہمکو تجھ سے ملانا چاہتا تھا ۔ لیکن اے |
| قاضی عربی صفحہ ۲۱۲ سطر ۲۰) | خدا تو ہی جانتا ہے تیرے دل مین کیا آئی کہ |
| ایک حجامی حجام نے حضرت کا خون | تو نے اُسکو ہم سے اتنی جلدی جدا کر دیا |

## محمد صاحب

بیاری کا نکلا ہوا پیا تھا حضرت نے اُسے ارشاد فرمایا کہ اب تو کبھی بیمار نہوگا۔ حالانکہ خود اُسی مفسد خون سے بیمار تھے۔

اسی طرح کسی مرض کے سبب حضرت نے پچھنے لگوا کر خون نکلوایا تھا اُسکو عبد اللہ ابن زبیر پی گیا محمد صاحب نے فرمایا کہ ای عبد اللہ اب تو دوزخ مین نہ جاویگا (دیکھو شفاء قاضی عیاض صفحہ ۲۱۲ سطر ۱۰)

حضرت نے ایکبار پانی کے پیالہ مین منہ دھویا اور اُس پانی مین تھوکا اور یارونکو پینے کیواسطے دیا جسکو بلال اور ابو موسیٰ نے اور ام سلمہ زوجہ آنحضرت نے بھی پیا۔

مدارج النبوۃ اور شفاء مین ہے کہ حضرت کا پاخانہ زمین نگل جایا کرتی تھی جب بی بی عائشہ نے پوچھا تو فرمایا کہ نبیون اور رسولون کا پاخانہ زمین نگل جایا کرتی ہے (دیکھو شفاء قاضی [illegible] فصل [illegible] سطر [illegible])

قاضی عیاض نے شفاء مین لکھا ہے کہ اہل علم کی ایک جماعت قائل ہوئی ہے۔ محمد صاحب کے پاخانہ اور پیشاب کے پاک ہونے پر۔ سیرۃ [illegible] شافعیہ کا ہے کہ حضرت محمد صاحب کا پاخانہ اور پیشاب پاک تھا [illegible]

## سوامی صاحب

تیری باتین تو ہی جانے ۔

### مولوی محمد مراد علی صاحب اڈیٹر راجپوتانہ گزٹ کی رائے

منقول از اخبار کوہ نور لاہور مطبوعہ ۱۸ دسمبر ۱۸۸۳ء صفحہ ۱۲۹۶

جناب ایڈیٹر صاحب اخبار کوہ نور تسلیم آپکا اخبار صداقت شعار کوہ نور مورخہ ۱۰ نومبر ۱۸۸۳ء جو میرے روبرو رکھا ہوا ہے جسمین آپ نے کمال دانائی اور دور اندیشی کے ساتھ سری سوامی دیانند سرستی جی مہاراج بیکنٹھ باشی کی یادگار کے بارہ مین کر فنڈ [illegible] کے اظہار فرمائی ہے۔ بحمد للہ مجھے بھی اُسی روز سے جبکہ سوامی جی مہاراج نے ہمارے شہر مین انتقال فرمایا۔ انہین باتون کا بہت بڑا خیال ہو رہا ہے۔ اور بارہا اس عرصہ مین کچھ نہ کچھ لکھنے کے لئے قلم اٹھایا لیکن پھر یہی خیال ہے کہ دیکھین اہل الرائے علے الخصوص آریہ بھائی جناب ممدوح کی یادگار [illegible]

## محمد صاحب

اور ظاہر تھی اور جناب مولوی عبد العلی صاحب قادری امرتسری نے بھی اپنی کتاب مین جو بصفاش [illegible] ولپور کے طبع کرائی ہی اس بات کی اچھی طرح تصدیق کی ہی آفرین! اسی سے عرب کی جہالت اور اصحاب کی عقلمندی کو جان لینا چاہیے۔

مذاق العارفین لمعہ یازدہم صفحہ ۹۴ مین لکہا ہی کہ محمد صاحب جب مرض الموت مین مبتلا ہوئی ہر روز انکی چارپائی ایک ایک بیوی کے گھر جاتی تھی۔ آخر یہ قرار پایا کہ حضرت کو بی بی عائشہ سے زیادہ رغبت ہی انکی چارپائی اُس ہی کے گھر مین رہی۔ اور یہ کہ حضرت نے ان دنون مین بیبیون سے مباشرت کی۔ اور اسی کتاب کے صفحہ ۹۵ مین لکھا ہے اور یہی کہ منہاج النبوۃ مین بھی ہی رکن چہارم صفحہ ۲۸ آتشمہ از فضائل عائشہ۔ دیگر آنکہ وحی الٰہی جل وعلا بغیر بستر وے نازل مے شد۔ یعنی محمد صاحب کے پاس وحی تب ہی آتی تھی جبکہ حضرت بی بی عائشہ کے لحاف مین ہوتے تھے۔ اور ایسلیے تواریخ حبیب اللہ مین بھی رقم ہے [illegible] ہے کیون نہ یہ ایک تہمت ہے

## سوامی صاحب

چندہ جمع کرنے کی تجویز کرتے ہین یا نہین۔ اور جو کرتے ہین تو اس چندہ سے کیا یادگار قائم کرنیکی تجویز کرتے ہین۔ چونکہ سب سے پہلے پیرا ۲ مین آپ نے عمدہ اور صحیح [illegible] ظاہر فرمائی ہے۔ جسکو مین بھی ظاہر کرنا چاہتا تھا۔ یہ تو سب پر ظاہر ہے کہ سوامی جی ممدوح ایسے بزرگ کی کوئی نہ کوئی یادگار قائم ہونی ضرور چاہیے۔ کیونکہ سوامی جی مرحوم جیسے بزرگ بار بار اس سنسار مین پیدا نہین ہوتے۔ اگرچہ ہم لوگ انکی یادگار قائم کرنے مین دل و جان سے کوشش کر رہے ہین اور کرینگے مگر پھر بھی آپ خوب یاد رکھین کہ اگر سوامی جی مرحوم کی یادگار اُن کے پیرو کار نہ بھی قائم کرین تب بھی سوامی جی ایسے نہ تھے کہ اُن کی یادگار اس دنیا کے رہنے والون کے دلون سے فراموش ہو جائے۔ بلکہ میرا خیال ہے جسکو مین نہایت صحیح سمجھتا ہون کہ سوامی جی مہاراج کی یادگار دم قیامت تک لوگون کے دلون مین رہیگی۔ بلکہ [illegible]

| محمد صاحب | سوامی صاحب |
|---|---|
| اور تواریخ حبیب اللہ کی صفحہ ۶۶ فصل ۳ | مسلمانون وغیرہ کے سوا خود اُن لوگون کی |
| (مطبوعہ نولکشور ۱۸۷۱ء) مین لکھا ہے کہ | کتابون اور ویدون مین بھی سوامی جی کی یادگار |
| مرتے وقت روح نہین نکلتی تہی۔ بہت | ہزارون برس حتے کہ قیامت تک |
| گہبرا رہی تھے۔ آخر الامر بی بی عائشہ کی جوٹھی | رہیگی۔ جو اُن سے اس دنیا مین جھگڑتے |
| مسواک اُنکے مونہہ مین چبائی گئی۔ تب | رہے ہین اور ہمیشہ اُن کی مخالفت مین |
| روح نکلا۔ اور یہی ذکر معارج النبوۃ | سعی کرتے رہے ہین۔ وجہ یہ کہ مسلمانونکی |
| فی مدارج الفتوۃ رکن چہارم باب سیزدہم | تیرہوین صدی اور انگریزون کی اٹھارہوین |
| صفحہ ۴۴۳ مین لکھا ہے۔ | اور اُنیسوین صدی مین ہندوؤن کے |
| قصحت سیدہ ہم از صدیقہ رضی اللہ | مت کا کوئی عالم فاضل ایسا نہین گذرا |
| عنہا کہ گفت در حالت نزع سر مبارک آنسرور | جیسا کہ سوامی دیانند جی مہاراج |
| درکنار من بود۔ عبد الرحمن بن ابی بکر | تھے بلکہ اگر میرا خیال صحیح ہے۔ تو سوامی |
| در آمد در دست او مسواک سبز از چوب | تلسی داس جی مہاراج مشہور ہندی شاعر اور |
| اراک بود حضرت رسالت در آن نظر کرد | سوامی کبیر داس کے بعد سوامی دیانند |
| چنانکہ من دانستم کہ آن مسواک را میخواہد۔ | سرستی ہی ایک ایسے وید مقدس کے |
| پرسیدم کہ یا رسول اللہ مسواک میخواہی | عالم متبحر گذرے ہین۔ جنکو سوامی تلسی داس |
| بسر مبارک اشارت فرمود کہ آرے | اور کبیر داس پر بھی ترجیح دین تو جائز ہے |
| مسواک از دست برادر خود گرفتم و بآب | کیونکہ جو کام سوامی دیانند جی مہاراج کی ذات |
| دہن خود تر ساختم و بآن حضرت دادم | بابرکات سے ظہور مین آئے۔ وہ |
| بستد و بتعجیل مسواک کرد ہمچنانکہ روی | اُن دونو بزرگون کے خواب وخیال مین بھی |
| بسینہ من بود۔ نظر بسقف خانہ می انداخت | نہین آئے۔ اگر ہم سوامی دیانند جی مہاراج |

| محمد صاحب | سوامی صاحب |
| --- | --- |
| روح مطہرش بدار البقا رحلت کرد"۔ روضۃ الاحباب مین لکہا ہے کہ ایک یہود دن کے گہر مین روٹی کہانیکو گئے اُسنے کہانے مین زہر ڈالدیا اُسی زہر کی تاثیر سے بہت عرصہ بیمار رہکر فوت ہوئے۔ بابت گدی نشینی کے آخری وقت کچھ کہنا چاہتے تہے قلم دوات مانگی۔ عمر نے کہا اسوقت پیغمبر کے ہوش ٹہکانے نہین کچھ کا کچھ کہہ رہا ہے اسکے قول پر اعتبار نہین ہے۔ موت کے درد و غم مین اسیر ہے خلاصہ یہ کہ خلافت کی بابت کوئی بندوبست نکر سکے۔ مرنے سے پہلے بڑا سخت بخار آیا اور درد سر پیدا ہوا۔ آخر بی بی عائشہ کے زانو پر سر رکھکر انتقال فرمایا۔ عمر ۶۰ یا ۶۳ سال کی تہی۔ مدینہ مین دفن ہوئے۔<br>روضۃ الاحباب مین عادات آن حضرت (بازوجات) کی بابت لکہا ہے۔<br>میگفت خیرکم خیرکم لاہلہ و انا خیرکم لاہلی و با ایشان در غایت مدارا بود و اگر التماس امری بیگانہ از یکے | کو تعلقات دنیاوی سے بالکل جدا نہین بتلا سکتے۔ تو یہ بہی نہین کہہ سکتے کہ وہ لوبہ یا موہ کے بس مین تہے۔ پس جسقدر لوبہ یا موہ دنیاوی معاملات سے انکو تہا۔ وہ اسی لئے تہا کہ خلق اللہ خصوصاً اہل ہنود کو اپنے جوہر علمی سے فایدہ پہونچادین۔ اگر سوامی دیانند جی مہاراج سنیاس لیکر دنیا کو ترک (گو کہ اب بہی وہ تارک الدنیا تہی) کر بیٹھتے۔ اور مثل بعض مہاتماؤن کے کسی سے واسطہ نرکہتے۔ تو آجکے روز یہ فوائد جو گروہ ہنود کو پہونچ رہے ہین۔ کہان سے پہونچتے پس یہی وجہ ہے کہ دیانند جی مہاراج نے دنیا کو ایسا تیاگ نہین کیا کہ اُس سے بالکل جدا ہو بیٹھتے۔ اور اُن کا فضل و کمال یون ہی پوشیدہ رہکر صرف اُنہین کے آتماؤن کو نفع پہونچاتا۔ ہمارے نزدیک اُس قسم کے سنیاس سے ایسی سنیاس جس مین سوامی مہاراج نے اپنی عمر کو بتا کردیا ہزار درجہ بہتر ہے اہل کمال کی پوری قدردانی اُنکے مرنے کے بعد ہوا |

| محمد صاحب | سوامی صاحب |
| --- | --- |
| از ایشان واقعہ شدی و در آن معذوری | کرتی ہے۔ پس اب دیکھنا ہے کہ سوامی دیانند |
| بنمودے آن مبذول داشتے و بہ ثبوت | جی کے فیض کو جس سے ہزارون آدمی آئے |
| پیوستہ کہ گاہی عائشہ صدیقہ از کوزہ آب | دن سیر ہوتے تھے۔ انصاف پسند اور دانا |
| خوردے حضرت آن کوزہ را از وی بگرفتے | لوگ یاد کرکے کسقدر، وہین حضرت ہمارا دل |
| و از موضعے کہ آن آب خوردہ بود آب خوردی | تو سوامی جی کے لئے اسقدر روتا ہے کہ بیان |
| و چون از استخوان بندان بازمیگرفتی حضرت | نہین ہوسکتا۔ ایسے باکمال بار بار کہان پیدا |
| استخوان را از وی بستدی۔ و از موضعہ دہان | ہوتے ہین۔ |
| وی گوشت بخوردی۔ و در حالیکہ عائشہ | پس اگرچہ انکی زندگی کے واقعات ہماری |
| حائض بودے۔ سر در کنار او نہادہ گاہی | یادگار کی محتاج نہین۔ تو بھی آریہ بھائیون پر |
| بر وے تکیہ زدہ قرآن خواندے و در سفر | فرض ہے کہ اس معاملہ مین وآمی قدمے |
| دو نوبت با عائشہ دویدن مسابقت نمودہ | رکھنے سے بہت جلد کوشش کرین۔ تاکہ |
| بار اول عائشہ از وی درگذشت۔ و نوبت | ممالک غیر کے باشندے اور آیندہ آنیوالی |
| دوم عائشہ فربہ شدہ بود آنحضرت از عائشہ | نسلین بھی سمجھ لین کہ ہمارے بزرگ اپنے |
| درگذشت۔ پس فرمود ھذا بذالک یعنی | اہل کمال مرشدون اور ریفارمرون کی |
| این سبقت در مقابل آن سبقت واقع شد | کسقدر خاطر و عزت کرتے تھے اور کیسے دل و |
| کہ تو برگرفتہ بودی۔ و گاہ بود کہ بحضور مجمع | جان سے معتقد تھے۔ ایسے کامون مین |
| ازواج دست بر کسے از ایشان نہادے | ہمت اور قومی اتفاق کے ثبوت کے علاوہ |
| و مزاح فرمودے۔ و بسیار بود کہ در یکشب | دینی گرمجوشی کا بھی پورا اظہار ہوتا ہے |
| یا در یک روز بر مجموعہ حرمہائے خانہ طواف | اب رہی یہ بات کہ سوامی دیانند جی |
| فرمودے و اکتفا بیک غسل نمودی و گاہ | مہاراج کی یادگار کس قسم کی ہونی چاہئے |

| محمد صاحب | سوامی صاحب |
| --- | --- |
| برہم طواف کردی و در عقب ہر مجامعتے غسل نمودے باوے گفتند چرا برائے ہمہ یک غسل نمیکنی فرمود این طریقہ ازکی و اطہر و اطیب است - ام سلمہ گوید رسول صلے اللہ چون بازنی از زنان خویش صحبت داشتے - چشم مبارک برہم نہادی و جامہ برسر پوشانیدے و بآن زن بگفتے تملیث بالسکینہ والوقار - و صحبت پیوستہ کہ آنحضرت را در جماع قوت سی مرد از اقویا دادہ بودند - لاجرم او را حلال بود کہ ہر چند زن خواہد نکاح کند - نہ یا زیادہ برنہ و پیغمبر فرمود حبب الی من دنیا کم النساء والطیب واجعل قرۃ عینی فی الصلوۃ<br>روضۃ الاحباب مقصد اول باب ۲ مین لکہا ہی - روایتے از عائشہ آنکہ گفت من ندیدم ہیچ احدی را کہ مرض بروی صعب تر بودے از پیغمبر - رسول اللہ در مرض موت بسیار اضطراب مینمود و در فرش خویش منقلب میشد -<br>روضۃ الاحباب مقصد اول باب ۳ | اس امر مین آپکی رای سے مجہکو کلی اتفاق ہے سوامی جی کی وہی یادگار انکی موت کے بعد قایم کرنی لازم ہی - جسکو زندگی مین وہ دل و جان سے پیار کرتے تہے - اور نہ صرف پیار بلکہ اُسکے پورا کرنے مین اپنی تمام طاقت کو صرف کر رہی تہے وہ کیا ہے ؟ وید کا ترجمہ اور تفسیر جسکو سوامی جیوکی چارون جگ مین آجتک کسی عالم نے نہین کیا - کرنا تو کیا ارادہ بہی نہین ہوا - ہوتا کیونکر ؟ یہ کام کچہ ایسا ویسا تو تہا ہی نہین - اور ظاہر ہے کہ اس یادگار سے تمام آریہ لوگون کو فایدہ عظیم قیامت تک پہونچتا رہیگا - اور آریہ کی علاوہ تمام قومین اس چشمۂ فیض سے ابدالاباد تک سیراب ہوتی رہینگی - اور جب ان تفسیرون کو اپنی رو برو دیکہینگے - تو وہی لطف حاصل ہوگا جو سوامی جی مہاراج کی گفتگو کرنے اور انکے وعظ مبارک سننے مین حاصل ہوتا تہا - اب فرمایئے کہ اسکول یا اور کوئی یادگار بنانے مین یہ لطف کب ملسکتا ہے -<br>راقم<br>محمد مراد علی بیمار از اجمیر |

### محمد صاحب

فصل اول - از سوزنبت المکاشف روایت کنند کہ گفت من و رسول خدا بودیم و جنب بودیم پس آب از ظرف برداشتم و غسل نمودم مقدارے آب از آن ظرف باند رسولؐ از آن بقیہ آب غسل نمود گفتم من ازین جا غسل کردہ بودم فرمود - لیس علی الماء جنابتہ

روضۃ الاحباب مقصد اول باب ۲ از وصیت نامہ - روز پنجشنبہ کہ مرض پیغمبر اشتداد یافت - با یاران فرمود بیائید بنزد من تا برائے شما نوشتہ بنویسم کہ بعد از من گمراہ نشوید - پس میان اصحابہ اختلاف واقع شد و با یکدیگر منازعت کردند بعضے از اصحاب گفتند شان او چیست و در چہ حال است - آیا این سخن از وے مثل آن سخنان است کہ مردم در مین اشتداد میگویند - عمر خطاب گفت وجع بر پیغمبر غلبہ کردہ و قرآن درمیان شما ہست - حسنا کتاب اللہ - پس خصومت و منازعت نمودند - و چون لغو و اختلاف

### سوامی صاحب

آنریبل مولوی سید احمد خان صاحب علیگڈہ کالج کے مہتمم کی رائے منقول از اخبار کوہ نور لاہور مطبوعہ سال ۱۸۸۳ء صفحہ ۴۹۰

---

نہایت افسوس کی بات ہے کہ سوامی دیانند سرستی صاحب نے جو زبان سنسکرت کے بہت بڑے عالم اور وید کے بہت بڑے محقق تھے تیسوین اکتوبر ۱۸۸۳ء کو ۶ بجے شام کے اجمیر میں انتقال کیا علاوہ علم و فضل کے نہایت نیک اور درویش صفت آدمی تھے - انکے معتقد انکو دیوتا جانتے تھے - اور بے شبہ اسی لائق تھے - وہ صرف جوتی سروپ نرنکار کے سوا دوسرے کی پوجا جائز نہیں رکھتے تھے - ہم سے اور سوامی دیانند سرستی مرحوم سے بہت ملاقات تھی - ہم ہمیشہ انکا نہایت ادب کرتے تھے کیونکہ ایسے عالم اور عمدہ شخص تھے کہ ہر مذہب والیکو انکا ادب لازم تھا - شاید ہماری

| محمد صاحب | سوامی صاحب |
| --- | --- |
| از حد گذرانیدند فرمود برخیزید از<br>پیش من کہ سزاوار نیست نزد من<br>پیغمبرے با آنکہ فرمود نزد من۔<br>مرویست کہ عبداللہ بن عباس<br>گفت بدرستیکہ بزرگ مصیبت<br>آن بود کہ نگذاشتند کہ رسول<br>صلے اللہ علیہ وسلم وصیت نامہ بنویسد۔<br>مرتے وقت فرقت عائشہ سے<br>گریان تھے اور اُنکے حسن و خوبصورتی پر<br>نگران۔ خدا نے اُسکا بُت بناکر جنت<br>مین دکھلایا تب دلِ بےچین کو قرار<br>آیا۔<br>چنانچہ مدارج النبوۃ مین ہے رسول خدا<br>فرمود بتحقیق آسان کردہ شد<br>برمن موت زیرا کہ دیدم بیاض<br>کفِ دست عائشہ را در بہشت<br>و معلوم شدہ است کہ محبت عائشہ<br>مر آنحضرت را بغایت مرتبہ کمال<br>بود تا آنکہ صبر نمیتوانست کہ از وی<br>پس متمثل ساختہ شد عائشہ | سمجھ کی غلطی ہو۔ مگر ہمکو خیال ہے کہ سوامی صاحب پیشتر<br>بینے ادمی کو جیسے وہ ایلے سے تعبیر کرتے تھے قدیم<br>ازلی مانتے تھے۔ اگر انکا یہ خیال نہوتا تو نسبت ذات باری<br>کے انکا اور مسلمانوں کا عقیدہ بالکل متحد تھا۔<br>بہرحال ایسے شخص تھے جن کا مثل اِسوقت<br>ہندوستان مین موجود نہین ہی اور ہر شخص کو<br>اُنکی وفات کا غم کرنا لازم ہے کہ ایسا بےنظیر شخص<br>اُنکے درمیان سے جاتا رہا<br>**تاریخ وفات سوامی صاحب طبعزاد مولوی**<br>**عبدالرحیم صاحب مدرس مدرسہ دیرہ وال**<br>منقول از اخبار آریہ ماتر امرتسر مطبوعہ (۲۸) جنوری سنہ ۱۸۸۴ عیسوی<br>نمبر ۴ جلد (۱)<br>بگو عبدالرحیم این سانحہ پُر درد و غم افزا<br>کہ این آشوبِ محشر زا چسان افتاد در دنیا<br>بماہِ کاتک و روزِ دیوالی سنی ۳۰ اکتوبر<br>غبارِ تیرہ شد از سمت اجمیر انچنان پیدا<br>کہ شد یوم الضحیٰ لیل الدجےٰ در دیدۂ مردم<br>مگر گوئی کہ گردید آفتاب از چرخ ناپیدا |

## محمد صاحب

براے وی در جنت تا آسان شود
بروے موت۔ بجہت آن زیرا کہ
زندگانی خویش در اجتماع محبان
است"۔

جبلوگ جور و ظلم سے دین چلایا۔ اُن سے
اگرچہ کوئی عقلمند بھی ناواقف نہیں مگر پھر
بھی ایک خاص واقعہ کیطرف توجہ دلاتا ہوں ۔ سعدی

شنیدم کہ طی در زمان رسول۔ نکردند منشور ایمان قبول
فرستاد لشکر بشیر و نذیر۔ گرفتند ازیشان گروہی اسیر
بفرمود کشتن بشمشیر کین۔ کہ ناپاک بودند و ناپاک دین
زنے گفت من دختر حاتم۔ بخواہید ازین نامور حاکمم
کرم کن بجای من اے محترم۔ کہ مولائے من بود از اہل کرم
بفرمان پیغمبر پاک راے۔ گشادند زنجیرش از دست و پا
در آن قوم باقی نہادند تیغ۔ کہ رانند سیلاب خون بے دریغ

(بوستان باب ۲)

غرضیکہ اسی طرح صد سالہ خونریزی اور لشکر کشی سے
عرب۔ شام۔ روم۔ ایران و مصر کی ولایت
یا عرب مغلوب ہوکر جبراً دین محمدی قبول کیا
(دیکھو سیرت الرسل اور تاریخ ابوالفدا و کتاب
خامس)

اب ہم ناظرین با انصاف پر چھوڑتے ہیں خود ہی حق و
باطل میں تمیز کر سکتے ہیں ہم کو چھوڑ دو۔

## سوامی صاحب

ز ہر جانب صداے گریہ و احسرتا خیزان
بلند از ہر طرف افسوس و آہ و درد و واویلا
بدل گفتم مگر محشر بپا شد ہاتف گفت
کہ نشنیدی سفر کرد از جہان آن زبدۃ الحکما
مہاراج سوامی دیانند آن فخر اشراقین
کہ در زمی شان شد ہدایت بخش در دنیا
بہندوستان چو شمع آریہ مذہب منور کرد
چراغ مشرب توحید انت ہم افروخت در دنیا
شدم اندوہگین زین خبر وحشت اثر غم پرور
شدم در فکر تاریخ وفات آن مقدس را
چو پرسیدم ز ہاتف سن عیسی سمت بکرم (۱۸۸۳)
بسن یکہزار و ہشتصد ہشتاد و سہ گفتا (۱۹۴۰)
مگر گفتمش تاریخ سن عیسوی گفتے
مگر از سمت بکرم دگر تاریخ ہم فرما
بخندہ گفت سن عیسی است از ظاہرش ظاہر
ز اعداد حروفش سمت بکرم شود پیدا
بہ این صنعت کہ از یک مادہ دو تاریخ حاصل شد
بصد آفرین چشم انصاف است از اہل نہی را

# تکذیب براہین الاحمدیہ کا خاتمہ بالخیر

اے ناظرین صداقت قرین! جسقدر مرزا صاحب نے اپنے الہامی اور قرآنی معجزانہ سمجھی اور خیالی اعتراض کئے تھے اُنکے جواب باصواب اوّل مرتبہ یکم اکتوبر ۱۸۸۲ء کو روبرو ایک جماعت کثیر کی آریہ سماج گورداسپور مین سنائے گئے تھے اور باعث اسکا صرف یہی تہا کہ شاید کتاب دیر سے طبع ہووی جہان پر باوجود فاصلہ قریب کی اشتہار ارسال کرنے پر بہی مرزا صاحب مباحثہ کے واسطے تشریف نہ لائے۔

دوسری مرتبہ قادیان مین جاکر تمام باشندگان قادیان کو جواب براہین الاحمدیہ کا اوّل مرزا صاحب کی کتاب سے اعتراض پہر اپنی کتاب سے اور زبانی جواب سنائے گئے جس سبب سے اُس گرد نواح کا بچہ بچہ اُنکی مکاری و عیاری سے خبردار ہوگیا۔ قادیان جانے کے وجوہات ذیل مین ہین۔

اوّل۔ مرزا صاحب نے اشتہار دیا تہا کہ جو آریہ ہمارے پاس آوے اور ایکسال ہے اگر اس عرصہ کے اندر خوارق عادات و کرامات و صداقت دینِ اسلام سے مشرف نہووے تو ہم اُسکو دوسو ماہوار کے حساب سے ہرجانہ یا جرمانہ دیوینگے۔

دوم۔ وہان سماج بہی نہین تہی اسکا قیام بہی اُس نواح مین ضروری جانا گیا۔ چونکہ مرزا صاحب نے جواب معقول دینے سے انکار کیا اسواسطے نامہ نگار سفر دور دراز کی تکالیف اُٹہاکر قادیان مین گیا۔ اور کامل دو ماہ وہان رہا نہین دنون مین پرماتما کی کرپا سے سماج بہی قائم ہوگئی۔ ہر روز وید مقدس کا اُپدیش ہوتا رہا۔ مرزا صاحب کو کسی شرط پر قائم کرانے کے واسطے تین مرتبہ الہامی کوٹھہ (مرزا جی کے بالاخانہ) پر بہی گیا۔ مگر مرزا صاحب کسی شرط پر نہ ٹہرے۔ ایکدن سے لیکر دو سال تک

رہنے کی شرائط کو بھی منظور کیا مگر مرزا صاحب کسی اقرار پر نہ جمے۔ اگر کچھ کرامات کا نام نشان بھی ہوتا تو ٹھہرتے۔ مگر وہاں تو آسمانی نشان کا نام و نشان ندارد ہے۔ ہاں! خدا کے فضل سے اتنا ضرور ہوا کہ آنکی آمدنی کے تمام ناجائز وسائل بند ہو گئے کیونکہ مین بیٹھ کر دور دراز شہروں سے مسافروں کا پیر صاحب کی زیارت کو آنا اور نذرین چڑہانا قطعی مسدود ہوا۔ آخر نوبت باینجا رسید کہ تمام جمع کی ہوئی سرمایہ کو کھا چکے اور کچھ روپیہ قرض لیکر انبالہ کی طرف ہجرت کر گئے ہ

| | |
|---|---|
| ہاں زبان سے نکالی نبت قرآن نے | زمین جہین سے آتاری ستم کہانی نے |
| ہزاروں چوچلے کرتا رہا قسم کے ساتھ | نہ اک بھی پورا کیا منکر زمانی نے |
| دکہا کے ناز کرشمہ جہان کو پھسلایا | بہت ستایا ہے لوگون کو قادیانی نے |
| سبھوں کو دیتا تھا بیٹے پر اُسکی بدقسمت | نہ چھوڑا اُسکو صحیح حمل کی گرانی نے |
| نجومی لوگوں کو بتلاتا تھا فلک کے حال | بلا مین ڈالا اُسے قہر آسمانی نے |
| بُرا جو بول ہے ہر ایک کو گراتا ہے | رلایا مرزا کو بھی اُسکی لن ترانی نے |

افسوس! کہ باوجود اسقدر دعاوی کے مرزا صاحب نے کسیکو بھی بپایہ صداقت نہ پہونچایا۔ اور ہمیشہ منداً لاستغفار مکر و فریب کو کام فرمایا۔ قادیان کے لوگ بچے سے بوڑھے تک سبھی آنکی حیلہ پردازیوں اور روبہ بازیوں سے آگاہ ہوکر میری بابت تمہید کے گواہ ہین۔ جسقدر معترض نے آریہ دہرم پر اعتراض کئے تھے اُنکے جواب باصواب مع حوالجات وید و قرآن کے تحریر کر دیئے بسبب غلط اندیش آریہ دہرم اور سفر دور دراز کے کتابون کا ساتھ رہنا مشکل ہے ہاں سہو سے بھی خیر ہوتی ورنہ کبک کی طبع ہوجاتی مگر پھر بھی بقول۔ ویر گیر دسخت گیر د مرترا - دیرآید درست آید۔ پر عمل ہوکر مفصل حوالجات تحریر کئے گئے۔

بہت سے مسلمان بھائیون کو بھی اسکے مطالعہ سے فائدہ پہونچا۔ اور قلمی کتاب کی

نقلین بھی بدو ردو بدل گئی ہین یہ تکذیب براہین الاحمدیہ کے ہر چہار حصون کے
جواب مین حصۂ اول ہے جو ہر طرح عقلی و نقلی شہادتون سے مکمل ہے اگر مرزا
صاحب کچھ اور بولینگے تو ہم بھی قرآن کی باقیماندہ قلعی کھولینگے۔ ورنہ اہل حق کے
واسطے یہ کافی بیان ہے۔ بلکہ اگر سچ پوچھو تو آئینہ قرآن ہے ہر ایک محمدی بھائی سے
گذارش ہے کہ مطالعہ فرمانے سے پہلے بغض اور کینہ کو خزینۂ سینہ سے کندہ کرلوین اور حق کی
قبولیت کیواسطے ایشور سے پرارتھنا کرین تب یقین کامل ہے کہ گوہر مراد حاصل کرینگے

گر نیاید بگوش رغبت کس ❊ بر رسولان بلاغ باشد و بس



اے محمدی بھائیو اور ہمارے بچھڑے ہوئے دوستو!

آریہ ستان کے ٹکڑو اور بھارت کے لخت جگرو!! ہندوستان
کے پیارو!!! پرماتما نے آپکو اور ہمکو ایک ہی قسم کے
عناصر خمسہ سے پیدا کیا۔ ایک ہی دانہ پانی ہمارے لئے
مستعمل ہے۔ ایک ہی ہوا پر ہماری گذران ہے ایک ہی
زمین ہماری استراحت کو ہے۔ مگر باوجود انہمہ ہم

کیوں ایکدوسرے کے خون کے پیاسے ہیں۔ بھائیوں کو قصائیوں سے برتر مخالف جانتے ہیں۔ باوجود قدرتی تعلقات کے ہم بعد المشرقین کی مسافت میں پڑے ہوئے ہیں۔ اس گذارش سے جو میرا مدعا ہے اُسے غور سے پڑھو۔ سُنو بچارو۔ سوچو۔ مطالعہ کرو۔ دل میں جگہ دو۔ بعد ازاں جو چاہو سو کہو۔ تخمیناً سات سو سال کا عرصہ گذرا کہ ہم دو نو قومیں ایک ہی تھیں۔ ہمارا دھرم ایک تھا۔ ہمارے کرم ایک تھے ہمارے باپ دادا ایک ہی سلسلہ میں تھے۔ ہماری خوراک ایک ہی تھی۔ اور پوشاک بھی ایک ہی تھی۔ ہمارے خون ایک ہی تھے۔ اور ہماری حرکتیں بھی ایک ہی اُسوقت آپ جانتے ہیں کہ ہماری اور آپکی تفریق نہ تھی۔ اور نہ کسی طرح قومی نفاق تھا۔ جب مغرب کی طرف سے تیغ کا طوفان آیا۔ اور جبر و اکراہ سے تلوار چلانے اور جور و ظلم کمانے لگے ایسے وقت میں فاتح اور مفتوح کی جو حالت ہوتی ہے۔ وہ

کسی تواریخ دان انصاف پسند سے مخفی نہیں ہے۔ پس
اس بادشاہ گردی کے زمانہ میں جب جسکی لاٹھی اسی کی
بھینس کی نوبت تھی۔ اور ہر ایک کو جان و مال کی حفاظت
کی تشویش پڑ رہی تھی۔ باپ بیٹے کے اور بھائی بھائی کے
خبر گیراں بلکہ خیر خواہی کے خواہاں کم رہے۔ محمود غزنوی
کے جور و ظلم۔ اورنگ زیب کے کشت و خون۔ محمد شاہ
اور نادر شاہ کے زمانہ کی قتل عام۔ احمد شاہ ابدالی اتیمور
وغیرہ کی خونریزیاں جنکے ہاتھوں سے اتہیاس یعنے تواریخ
خون رو رہی ہے وہی زمانہ تھے جن سے آپکی اور ہماری
جدائی کی نامبارک بنیاد رکھی گئی۔ وہی دور تھے جب کہ یہ
نفاق کی برائی کا بیج بویا گیا۔ وہی وقت تھے جبکہ پھوٹ
کے پودے بوے جانے کا آغاز ہوا۔ پست ہمت اور بزدل
اولاد جنہوں نے جان پیاری کی یا طمع نفسانی کے داو
پیچ میں شہوت جوانی کے سبب ہمت ہاری۔ وہی لوگ

خواہ زور یا ناجائز طور سے دینِ مسلمانی پر مجبور ہوئے۔

فخرِ قوم آریہ حقیقت رائے کی داستان جس قدر قابلِ افسوس اور حسرت ناک ہے اس سے کوئی مسلمان بھائی بھی انکار نہیں کرسکتا۔ اور جسقدر ظلم سے اُس طفل رستم دِل کی جان لیگئی۔ اہلِ درد و منصف مزاجوں کے دل اُس کے واسطے تاہنوز آنسو بہاتے ہیں۔ غرضیکہ اس قسم کے جور و جفاؤں اور ظلم اور دباؤں سے آپکے بزرگوں کو دینِ اسلام قبول کرایا گیا۔ اور ہزاروں لاکھوں بزرگ اُس طفل معصوم کی طرح اُن (حملہ آوروں) کے ہاتھوں اور تلواروں سے شہید ہوئے۔ مگر تھوڑے عرصہ کے بعد وہ جوش ذوالفقاری بیقراری پر آیا اور سلطنت نے پلٹا کھایا۔ داناؤں نے سچ کہا ہے ؎

جو کہ ظالم ہے وہ ہرگز پھولتا پھلتا نہیں
سبز ہوتے کھیت دیکھا ہے کبھو شمشیر کا

پرمیشور نے اُنکے قہرِ سُلطانی سے بچانے کے لئے کمپنی کو تجارت ہند کے لئے مُستعد بنایا۔ جسنے اُن ظالموں کے پنجوں سے علم اور تدبیر سے اور عقل اور شمشیر سے ہندوستان کے اسیروں کو چھوڑایا۔ لوگ امن و چین سے زندگی گذارنے لگے اور بیقرار دلوں کو قرار آیا۔ بعد ازآں جب کمپنی کے ٹھیکہ کی میعاد منقضی ہوئی تو جناب **ملکہ معظمہ قیصرِ ہند و انگلینڈ** دامت سلطنتہا نے عنانِ حکومت قبضۂ خود میں لاکر علم و عقل کا پھیلانا شروع کیا۔ جسکی برکت و اقبال سے ہر طرف امن و امان ہو کر چوروں کے ظلم اور اوچکوں کے تشدد کی تباہی رفع ہوئی لوٹیروں سے اہلِ ملک نے نجات پائی اور سبھی اپنی اپنی حالتوں کو سنبھلنے لگے۔ جب علم نے انکھیں کھولیں اور ظلم کی تلوار ٹکڑے ہو گئی۔ تب بہت سے دانا دلوں اور بزرگوں کے خون پر فدا ہونے والوں نے

پراشچت کی تجویز کی - مگر ہمارے برہمن بھائی خوف و رعب
گذشتہ سے واپس کرنے پر راضی نہوئے چنانچہ وہ اسوقت
غلطی ہا کیسی خاص مصلحت سے شدہ نہ کئے گئے - مثل مشہور
ہے کہ سو برس کے بعد خدا کوڑی کی بھی سنتا ہے۔ ہندوستان
کی بری حالت نے بھی پلٹا کھایا اور آفتاب صداقت و دہرم
نے طلوع فرمایا - یعنے جب زمان نحوست اور ایام برائی منقطع
ہوئے تو شریمان پرم سبحان سوامی دیانند سرستی جیو
رونق افروز ہوئے - جو اور لوگوں سے طمع اور تلوار سے نہ
ہو سکا - وہ دلایل و براہان اور نصیحت و اپدیش سے کر دکھلایا -
اسوقت تک قریباً ڈیڑہ ہزار ۱/۲ اکے مسلمان و عیسائی شدہ
ہندو بھائی بعد پراشچت و ست اپدیش کے آریہ دھرم میں
واپس گئے گئے - اور صدق دل سے انہوں نے بھی
ضلالت سے نکلکر وید مقدس پر ایمان لایا - اور نہایت محبت
و پریم سے ہمارے برہمن بھائیوں نے بھی انہیں بھائی

سمجھ برادری میں شریک فرمایا اور گذشتہ قصورات معاف فرمائے
کیونکہ وہ غلطی اور ظلم پر مبنی تھے۔ تمام آریہ ورت کے فاضل
پنڈت اُس مہاتما کے شکر گذار ہو کر دھنواد دے رہے ہیں۔
بنارس۔ جموں۔ امرتسر۔ لاہور کے مہاتما پنڈتوں نے اِس
مبارک کام میں فتویٰ دیدیئے۔ جوق در جوق لوگ شُدھ
ہو رہے ہیں۔ اور عربی کی یہ مثال ورأیت الناس یدخلون
فی دین اللہ افواجا۔" اور دیکھے تو لوگوں کو داخل ہوتے ہیں
پرماتما کے سچے دھرم میں گروہ گروہ" یعنی کثرت سے سچا
دھرم پھیل رہا ہے اور لوگ بھولے ہوئے پرا سچت
کرا رہے ہیں۔ آپ میں اگر بزرگوں کے خون کا ذرہ نشان
باقی ہے۔ اگر اُن پُرشوں کے تسلسل قومی کا کچھ اثر ہے
اگر ملکی و قومی ہمدردی نام تک موجود ہے۔ اگر زندگی کی
سچائی کی کچھ تاثیر رکھتے ہو۔ اگر پرماتما سے محبت کی حقیقی
التجا ہے۔ اگر علمی خزانوں سے مستفیض ہونا چاہتے ہو

اگر اُس پاک زبان کے مخفی جواہروں کی چمک سے دل منور کرنا چاہتے ہو۔ اگر ظلم وستم اُٹھانے کے عادی نہیں ہوئے اگر تواریخ سے کچھ بھی سبق سیکھا ہے۔ اگر اخلاق و محبت کا دماغی اثر رکھتے ہو۔ تو اے پیارو و عزیزو بھائیو! آؤ ملو!! پریم سے سوچو بچارو!!! جسکو غلط سمجھو چھوڑ دو۔ حقیقی جوش سے چھوڑ دو۔ سچی زندگی کے لئے چھوڑ دو۔ دلی ایمان سے چھوڑ دو۔ خدا کے واسطے چھوڑ دو۔ کفر کو دل میں مت رکھو۔ ہٹ دھرمی کو مت چھپاؤ۔ بغض و تعصب کے نزدیک مت جاؤ۔ کس نے ڈھونڈھا؟ جسے نہ ملا۔ اور کس نے چاہا؟ جسے نہ دکھائی دیا۔ صداقت اور پیار سے اسکو مطالعہ کرو۔ تاکہ نفاق دور ہو کر ہم اور آپ بھائی بنیں۔ خدا آپکو توفیق دیوے ۞ اے پرماتما ہماری التماس ہمارے محمدی بھائیوں کے دلوں میں عموماً اور مرزا صاحب کے دل میں خصوصاً جاگزین کر تاکہ نفاق کا ستیاناس ہو اور دھرم کا پرکاش ۞

الملتمس

خیر خواہِ ملک وقوم آریہ مسافر لیکھ رام

# ضمیمہ کتاب ھذا متعلق خطوط و اشتہارات

## خط و کتابت

### نمبر (۱)

جناب مرزا صاحب ہادی اسلام خدا ہدایت دیوے بعد آداب و ثنا کے گذارش ہے۔ آپکا خط مطبوعہ مطبع مرتضائی لاہور بلا تاریخ آج میرے مطالعہ سے گذرا۔ خدا آگاہ ہے کہ جب سے آپ نے براہین احمدیہ کا ابتدائی اشتہار سفیر ہند اخبار میں طبع کرایا تھا اُس روز سے آجتک جسقدر آپ نے خامہ فرسائی کی ہے سب کو بغور ملاحظہ کرتا رہا اور ہمیشہ مشتاق ملاقات کا رہا خط کے مضمون کو کما ینبغی پڑہا۔ یہ خط جسکے لکھنے کی آپکو بقول آپکے بمضمون خدا کیطرف سے اجازت ہوئی ہے کہ ہم آریہ لوگون اور غیر مذہب والون کو بھی آپ دین اسلام کی طرف مدعو کرین اور جو کوئی ہم مین سے اس منشا سے بشرطیکہ آپکے پاس ایک سال تک رہے کہ اگر وہ کوئی نشان آسمانی یا کرامات صداقت دین اسلام و قرآن شریف کو نہ دیکھے۔ اور تسلی پا کر مسلمان نہو دے۔ تو آپ اُسکو دو سو روپیہ ہرجانہ یا جرمانہ ماہوار کے حساب سے دینا منظور کرتے ہین۔ پس آریہ سماج کے مبارک اُصول نمبر ۴ کے بموجب جسکا مطلب یہ ہے کہ سچ کے اختیار کرنے اور جھوٹھ کے چھوڑنے مین ہمیشہ مستعد رہنا چاہئیے۔ راقم الحروف آپکی خدمت مین بنا بر دریافت نشان آسمانی معجزات و صداقت دین اسلام کے حاضر ہونیکو بموجب آپکے وعدہ کے مستعد ہے۔ مگر باین شرط کہ آپ اول بحساب دو سو روپیہ ماہوار کے کل ۲۴۰۰ روپیہ یکسال کا داخل خزانہ سرکار فرما دیوین اور اقرار نامہ تحریر کر دیوین کہ اگر ایک سال تک آپکی ہدایت اور آسمانی نشانات و معجزات وغیرہ سے تسلی نہ پا کر آپکے دین کو قبول نہ کرون تو وہ ۲۴۰۰ روپیہ بطور ہرجانہ کے بلا عذر و حیلہ خزانہ سرکار سے مجھکو دلا دے اور وہ روپیہ بالانقضاے ایکسال کے خزانہ سرکار مین داخل رہیگا جسکے واپس لینے کا آپ کو اختیار نہوگا۔ جواب اس عریضہ نیاز کا اندر میعاد ایک ہفتہ کے بمقام آریہ سماج لاہور میرے پاس ارسال فرماوین۔ اگر سب شرایط مطبوعہ جناب کے یہہ شرایط آپ قبول یا منظور نفرماوینگے تو سمجھا جاوے گا کہ آپ نے یہہ تحریرین لغو بتلا کر اپنے

* فٹ نوٹ - منقولہ ضمیمہ ہذا سے خطوط نمبر ۲ کے اخبار کوہ نور لاہور و آفتاب پنجاب نیز خیرخواہ پنجاب مین شائع ہو چکے ہین

خلاف دعوی کو ثابت کرنا چاہتا ہے اور اسی سے آپکے دعویٰ کی تکذیب بھی لازم آویگی۔ اور عام و خاص مین مشتہر کیجاویگی۔ اگر آپ اپنے دعوے مین سچے ہین تو مندرجہ بالا تحریر کو منظور فرما کر بندوبست کرین مجھے ایک سال تک آپ کی شاگردی سچے دل سے منظور ہے۔ بروقت آنے کامل جواب کے اور داخل ہوجانے مبلغان ہرجانہ کے اور تجویز ہوجانے شرایط اقرارنامہ کے بندہ بلا عذر حاضر خدمت ہوجاوے گا۔ ۴۔ اپریل ۱۸۸۵ء

پنڈت لیکھرام پردہان آریہ سماج پشاور از مقام امرتسر

**(۲) جواب**۔ از عاجز عائذ باللہ الصمد غلام احمد بطرف پنڈت لیکھرام صاحب۔ بعد ما وجب آپ کا خط ملا۔ آپ لکھتے ہین کہ خط مطبوعہ مطبع مرتضائی لاہور میرے مطالعہ سے گذرا لیکن مین سمجھتا ہون کہ ابھی تک یہ خط آپنے مطالعہ نہین کیا کیونکہ تحریر آپکی شرایط مندرجہ مذکورہ بالا سے بکلی برعکس ہے۔ اول اس عاجز نے اپنے خط مطبوعہ کے مخاطب وہ لوگ ٹھہرائے ہین کہ جو اپنی قوم مین معزز علماء اور رشی ہوں اور مقتدا ہین۔ جنکا ہدایت پانا ایک گروہ کثیر پر مؤثر ہو سکتا ہی مگر آپ اس حیثیت اور مرتبہ کے آدمی نہین ہین۔ اور اگر مین نے اس رای مین غلطی کی ہے اور آپ فی الحقیقت مقتدا و پیشوائی قوم ہین۔ تو بہت خوب مین زیادہ تر آپ کو تکلیف دینا نہین چاہتا صرف اتنا کرین کہ پانچ آریہ سماج مین یعنے آریہ سماج قادیان۔ آریہ سماج لاہور۔ آریہ سماج پشاور۔ آریہ سماج امرتسر۔ آریہ سماج لدھیانہ مین جسقدر ممبر ہین سب کیطرف سے ایک اقرارنامہ بلفظ اس مضمون کا پیش کرین کہ جو پنڈت لیکھرام صاحب ہم سب لوگون کے مقتدا و پیشوا ہین۔ اگر اس مقابلہ مین مغلوب ہوجاوینگے اور کوئی نشان آسمانی دیکھ لینگے تو ہم سب لوگ بلا توقف شرف اسلام سے مشرف ہوجاوینگے پس اگر آپ مقتدای قوم ہین تو ایسا اقرارنامہ پیش کرنا آپ پر کچھ مشکل نہین ہوگا بلکہ تمام لوگ آپکا نام سنتے ہی اقرارنامہ پر دستخط کر دینگے کیونکہ آپ پیشوا قوم جو ہوئے لیکن اگر آپ اپنا مقتدای قوم ہونا ثابت نہ کر سکین اور ایسا اقرارنامہ مرتب کرکے دو ہفتہ تک میری پاس نہ بھیجین تو آپ ایک شخص عوام الناس سے سمجھے جاوینگے جو قابل خطاب نہین یہہ بات آپ پر واضح رہے کہ اس معاملہ مین خط مطبوعہ مین شرط بہی درج ہی کہ مقتدای قوم ہو دیکھو سطر دوم خط مطبوعہ) اب مقتدا ہونا بجز معتقدین کی اقرار کے کیونکر ثابت ہو اور یہ بات کہ مین نے اپنے خط مین یہہ شرط لازمی کیون رکھی کہ شخص ممتحن مقتدائے قوم ہو عوام الناس سے

نہو اس شرط کی وجہ یہہ ہی کہ عوام الناس میں جو کہ یکو غلوبیت امقابل کرنا دوسرون پر موثر نہین ہو سکتا بلکہ نیز شخص کے تجربہ کو خواص لوگ سادہ لوحی اور عدم بصیرتی پر حمل کرتے ہین اور بجائے اسکے کہ کوئی گروہ اُنکا اتباع کرکے راہ بہت پر آوے حق کی ہدایت یابی کو کسی غرض نفسانی پر مبنی سمجھہ لیتے ہین۔ ماسوا اسکے ان خطوط مطبوعہ کے بھیجنے سے میری غرض تو یہہ ہی آخر اتمام حجت پوری ہو کر حصہ پنجم مین اُس اتمام حجت کا حال درج کیا جائے لیکن ایک عامی آدمی کے قایل اور مسلمان ہوجانے سے قوم پر کیونکر حجت پوری ہو جائیگی عامی کا عدم قوم کے نزدیک برابر ہی کیا اس جگہ کے بعض آریہ سماج کے ممبرون کی شہادت سے جنہون نے بچشم خود بعض نشانون کو دیکھا ہے آپ لوگ مسلمان ہو سکتے ہین ؟ تو پھر کیون کر اُمید رکھین کہ آپکی شہادت قوم پر موثر ہوگی حالانکہ آپ قادیان کے بعض آریون سے جنہون نے بعض نشانون کو مشاہدہ کیا ہی حیثیت اور عزت اور لیاقت مین زیادہ نہین ہین بہر حال ہمکو اُس خط مطبوعہ پر عمل کرنا لازم ہی جسکو آپ بنظرِ سرسری دیکھہ چکے ہین۔ اگر قوم کے مقتدا مخاطب ہونیکے لئے مخصوص نہ ہون تو یہہ سلسلہ قیامت تک ختم نہوگا مناسب ہے کہ آپ بہت جلد اسکا جواب لکھین کیونکہ اگر آپ مقتداء قوم کے قرار پاگئے تو دوسرے مراتب اسکے بعد طے ہونگے اور جو مبلغ دو سَو روپیہ ماہواری کے حساب سے دو ہزار چار سو روپیہ سال بصورتِ مغلوبیت دینا تجویز کیا ہی یہہ بہی اُسی لحاظ سے مقتدائی قوم کی وجہ سے قرار پایا ہی خواہ وہ مقتدا تمام روپیہ آپ لے یا قوم جو اقرار نامہ پر دستخط کرینگے اپنے اپنے حصہ ٹھہرا لین۔ اب خلاصہ کلام آپ یہہ یاد رکھین کہ ہمنے تین ماہ تک حصہ پنجم کا چھپنا ملتوی کرکے ہر ایک قوم کے سرگروہ کو خطوط مطبوعہ بصیغہ رجسٹری بہیجے ہین کیونکہ قوم کے سرگروہ کل قوم کا حکم رکھتے ہین عوام الناس سے ہمکو کچہہ سروکار نہین اور نہ اس طور سے بحث کا سلسلہ کبھی ختم ہو سکتا ہی۔

جو شخص ہمارے مقابل پر آنا چاہی (آپ ہون یا کوئی اَور ہو) اول اُسکو یہہ ثبوت دینا چاہیے کہ وہ درحقیقت وہ مقتدای قوم ہی اور اسکی قوم کے لوگ اس بات پر متفق ہین کہ اُسکے قایل اور اقراری ہو جانے سے بالحجت وہ بلا دین اسلام مین داخل ہو جائینگے۔ سو مناسب ہے کہ آپ بہی اور کوشش کرکے پانچ آریہ سماج کے جسقدر ممبر ہون اُن سے حلفاً اقرار نامہ لیں اور نام بنام اون سے دستخط کرائین اور اس اقرار نامہ

پچیس یا بیس متفرقہ مسلمانوں اور بعض پادریوں کے دستخط بھی ہوں تاکہ وہ اقرار نامہ مع آپ کے اقرار
اور ہمارے اقرار کے چند اخباروں میں چھپوایا جاوے لیکن جب تک آپ اس طور سے اپنا سرگروہ
ہونا ثابت نہ کریں تب تک آپ عوام الناس میں سے محسوب ہونگے ہمارے خط کو غور سے دیکھو اور اسکے
منشا کے مطابق قدم رکھو ان خطوط سے اصل مطلب تو ہمارا یہی تھا کہ قوموں کے سرگروہوں کو قائل یا لاجواب
کرکے کل قوموں پر (ہندو ہوں یا عیسائی) اتمام حجت کیا جاوے پس جو لوگ سرگروہ ہی نہیں ان کے
لاجواب یا قائل کرنے سے ہمارا مطلب کیونکر پورا ہوگا اور حقیقہ یہ تتمہ کے چھپنے کی کب نوبت آویگی - اور اگر خدا
توفیق دیوے تو اپنے آریہ بھائیوں کی شہادت کو بھی کافی سمجھو کیونکہ وہ بھی آخر تمہارے ہی بھائی ہیں۔

والدعا۔ خاکسار **غلام احمد** از قادیان ضلع گورداسپور ۱۰ - اپریل ۱۸۸۵ء

۳ - (جواب الجواب) مرزا صاحب - آپکا خط بجواب میرے نیاز نامہ کے آج ۱۹ اپریل ۱۸۸۵ء
کو موصول ہوا - اسکے پڑھنے سے وہی کیفیت نظر آئی - سچ ہے کہ ہاتھی کے دانت کھانے کے
اور ہوتے ہیں اور دکھلانے کے اور - میرا خیال تھا کہ آپ بموجب مضمون خط کے وعدہ کے بھی ویسے ہی
سچے ہونگے - مگر وہ غلط نکلا - بیشک آپ لوگوں کا یہ عقیدہ ہے کہ گرم آن شد کہ دنبال دعا نہ رفت -
مگر آریہ سماج والوں کا اعتقاد بالکل اسکے مختلف ہے - آریہ سماج والے لکیر کے فقیر نہیں ہیں - اور نہ کسی بشیر و نذیر
کے دام میں اسیر ہیں ہر ایک شخص بصحت عقل و درستی حواس و صفائی باطن آریہ سماج کا سبھاسد ہے اور وید مقدس
کا پیرو ہے ہم کسی انسان کے بندے نہیں ہیں اور نہ کسی مردہ یا زندہ کے گرویدہ ہماری پاک سوسائٹی
کا اصل یہی ہے کہ [illegible] کے ارادے سے بن گئے جو کوئی بندوں کے بندے بن گئے - آپ بقول
شخصے - آب ندیدہ موزہ از پا کشیدہ پر عمل کر رہے ہیں - مگر قبل از مرگ واویلا خوب نہیں ہے بعد ازاں تو
بالفرض محال کسی ایک آریہ کا دین اسلام قبول کرنا - وید مقدس اور دھرم سناتن پر کسی طرح کا حرف نہیں
لاسکتا - مہاراج ان طرفوں کے دین اور یہاں کے دین جہاد کے دین اور اتحاد کے دین میں جس طرح کے ایمان اور صداقت
کے بیان میں زمین و آسمان کا تفاوت ہے - ایک منکر کے ایمان لانے سے جاہل قوم مائل ہو جاتی ہے -
مگر عاقل و مہذب قوم اس ازنہ دہندہ کا رسوائی سے شرماتی ہے غضب اس بیہودہ چال سے

ہیں اور جہالت سے نفور ہے گاہ باشد کہ کودک ناداں ۔ بغلط بر ہدف زند تیرے ۔ وقتی از حکیم روشن رای ۔ برنیاید درست تدبیرے ۔ آپکا یہ تحریر فرمانا کہ آریہ سماج قادیان ۔ آریہ سماج لاہور ۔ آریہ سماج پشاور ۔ آریہ سماج امرتسر ۔ آریہ سماج لدھیانہ میں جسقدر ممبر ہیں سب یکطرف سے ایک اقرارنامہ حلفاً اس مضمون کا پیش کریں جو پنڈت لیکھرام صاحب جو ہم سب لوگوں کے مقتدا و پیشوا ہیں اگر اس مقابلہ میں مغلوب ہو جائینگے اور کوئی نشان آسمانی دیکھ لینگے تو ہم سب لوگ بلاتوقف شرف اسلام سے مشرف ہو جائینگے ۔ انتہٰی اس بات کی تصدیق کرتا ہے کہ میلہ چراغاں کا بیان میں اوپر تحریر کر چکا ہوں کہ ہم آریہ دہرم والے صداقت کے کیسے ہیں اس طرح کے شہید نہیں ۔ کیا آپ مندرجہ ذیل معزز و محقق مسلمانوں کے آریہ ہو جانے سے وید وکت دہرم کو گرہن کرنے کے لیے مجبور ہو سکتے ہیں ۔ نام اُن بزرگوں کے یہ ہیں جنہوں نے لیاقت علمی و صداقت باطنی اور روشنی روحی سے تحقیقات کامل کرکے آریہ دہرم کو اختیار کیا ہے ۔ اگرچہ وہ تعداد میں کئی ہیں مگر چند بھائیوں کے نام درج کرتا ہوں ۔ مولوی محمد عمر صاحب ۔ مولوی عبداللہ صاحب ۔ مولوی غلام شاہ صاحب ۔ قاضی نظام الدین صاحب ۔ حافظ غلام مصطفیٰ صاحب ۔ وغیرہ پس یہاں گیتا کا قول درج کردوں تو میں مناسب ہے کہ اگر خدا آپکو توفیق دیوے تو اپنے مسلمان بھائیوں کی شہادت کو کافی سمجھو کیونکہ آخر وہ بھی تمہارے بھائی ہیں ۔ الخ

مرزا صاحب اپنے گھر میں کچھ کا کچھ سمجھ لینا شایانِ شان عقلمندی نہیں ہے ۔ بالفرض محال اگر آپ آریہ ہو جاویں ۔ تو کیا آپ کے بھائی رشتہ دار وغیرہ موضع قادیان کے رہنے والے اہل اسلام آریہ دہرم کو قبول کرینگے کبھی نہیں پس اس معاملہ میں زیادہ تحریر واجب نہیں جانتا ہوں مگر صرف اتنا لکھنا ضروری ہے ست با ماندہ بود باید نمود خجالت نبرد آنکہ نمود و بود ۔ مرزا صاحب ادعائے بیجا سے سوائے خجالت کے اور کچھ فائدہ نہیں ہوتا ہے جیسے اگر آپ بعد کامل تحقیقات کے آریہ ہو جاویں تو آریہ دہرم کی صداقت کا عمدہ ثبوت ہے ویسا ہی ایک میرے جیسے کا خدانخواستہ مسلمان ہو جانا دین اسلام کی خوارق عادت کا ایک بہتر و برتر معجزہ ہوگا ۔ چونکہ مجھکو آریہ سماج قادیان کے ممبروں سے آپکے کراماتی مایہ کی قلعی کھل چکی ہے پس آزمودہ را آزمودن جہل است ۔ علاوہ برآن وہاں کوئی ایسی سماج بھی نہیں ہے ۔ صرف دو تین ممبر

آمد خیال والے رہتے ہیں۔ آپکا یہہ تحریر فرمانا کہ خواہ وہ معتقد اتمام روپیہ آپ ہی کو یا قوم جو اقرارنامہ پر دستخط کرینگی اپنے اپنے حصہ ظہرالیں۔ الخ

یہہ درحقیقت آپکی خوش فہمی ہے ورنہ آریہ سماج والوں کا یہہ اعتقاد و خواہش ہرگز نہیں ہے۔

پس اب آخری خلاصہ عرض ہے کہ آپکا یہہ تحریر کرنا کہ ہر پانچ سماجوں کے ممبروں سے اقرارنامہ حلفاً تحریر کرا کر ارسال کریں صرف ٹال مٹال و حیلہ پردازی و ظاہرآرائی معلوم ہوتی ہے۔ ورنہ جس طرح سے چاہیں آپ براہ راست یا میری معرفت وغیرہ وطرہ تسلی کر سکتے ہیں کہ میں اس طمع نفسانی سے پاک ہوں اور نہ آپکے گنج قارون کے حاصل کرنے کی کسیطرح کی تمنا ہے صرف تحقیق حق منظور ہے مگر افسوس کہ آپ بالکل پہلوتہی فرما رہے ہیں۔ ہاں یہہ تو میں خود بھی کہتا ہوں کہ عوام آریہ سماج نہیں ہیں بلکہ خاص سے ہوں۔ پس **مصرعہ**

جو اس پر بھی نہ سمجھے پھر تو اس بت سے خدا سمجھے۔ اگر جواب کامل اسکا ایک ہفتہ تک نہ آیا۔ تو مفصل حال آپ کے دعوے کا اخباروں میں طبع کیا جاوے گا۔ ۹- اپریل ۱۸۸۶ء

نیازمند لیکھرام پردھان آریہ سماج پشاور۔ از مقام لاہور

(۴) ردّ جواب مشفق پنڈت لیکھرام صاحب۔ بعد ما وجب آپ کا خط مرقومہ ۹ اپریل ۱۸۸۶ء مجھکو ملا۔ آپ نے بجائے اسکے کہ میرے جواب پر انصاف اور صدق دل سے غور کرتے ایسے الفاظ دور از تہذیب و ادب اپنے خط میں لکھے ہیں جو میں خیال نہیں کر سکتا۔ کہ کوئی مہذب آدمی کسی سے خط و کتابت کرکے ایسے الفاظ لکھنا روا رکھے پھر آپنے اسی اپنے خط میں تمسخر اور ہنسی کی راہ سے دین اسلام کی نسبت توہین اور ہتک کے کلمات تحریر کئے ہیں اور بغیر سوچے سمجھے کسی ہجو طبع کی طرح مکروہ اور نفرتی باتوں کو پیش کیا ہے اگرچہ اس سے اندازہ ہوسکتا ہے کہ آپ کیسے طالب حق ہیں۔ لیکن پھر بھی میں نے مناسب سمجھا کہ آپکی سخت اور بدبودار باتوں پر صبر کرکے دوبارہ آپکو اپنی منشاء سے مطلع کروں کیونکہ یہی خیال گذرتا ہے کہ شاید آپ نے میرے پہلے خط کو غور سے نہیں پڑھا اور اشتعال طبع مانع تفکر و تدبر ہو گیا۔ سو اب میں پھر اپنی اسی جواب کو دوہرا کر تحریر کرتا ہوں۔ صاحب میں نے جو پہلے خط میں لکھا تھا اسکا خلاصہ مطلب یہی ہے جواب میں گذارش کرتا ہوں یعنے ان دونوں میں اتمام حجت کی غرض

سے مجھے یہہ مناسب سمجھا کہ سات سو خط چھپوا کر اُن مخالفین مذہب کی طرف روانہ کرون جو اپنی اپنی قوم کے
سرگروہ اور رئیس مجلس ہین اور یہہ قرار پایا کہ چونکہ ہر ایک قوم مین اوسط اور ادنی درجہ کے آدمی ہزارہا بلکہ لکھوکہا
ہوا کرتے ہین اسلئے یہہ مناسب ہے کہ یہہ خطوط مطبوعہ اُن چیدہ چیدہ اور اعلے درجہ کے لوگون کیطرف روانہ
کئے جائین کہ جو خواص اور قلیل الوجود آدمی ہین پھر ساتھہ ہی یہہ بھی سوچا گیا کہ ایسے لوگ اگر قادیان میں
ایک برس تک ٹھہرنے کے لئے بلائے جائین تو انکی دُنیوی عزت اور آمدنی کے لحاظ سے ۲۰۰ روپیہ ماہواری انکے
لئے شرط مقرر کرنا مناسب ہوگا کیونکہ یہہ خیال کیا گیا کہ وہ لوگ جسقدر اپنے اپنے مکانات مین بذریعہ نوکری یا
تجارت وغیرہ وجوہ معاش حاصل کرتے ہین وہ غالباً اسی اندازہ کے قریب قریب ہوگا۔ غرض جو ۲۰۰ روپیہ
کی رقم کی گئی وہ بنظر اندازہ وجوہ معاش اُن اعلی درجہ کے سرگروہون کی مقرر ہوئی تا وہ لوگ یہہ عذر پیش
نکرین کہ قادیان مین ٹھہرنے سے ہمارا ۲۰۰ روپیہ کا حرج متصور ہے اور اسی غرض سے خطوط مطبوعہ مین یہی
اندراج پایا کہ اگر ۲۰۰ روپیہ ماہواری کسی صاحب کی حیثیت دُنیوی سے کم ہو تو جہان تک ممکن ہو اُن کو
۲۰۰ روپیہ سے کچھہ زیادہ دیا جائیگا۔ اب آپ جو تحریر فرماتے ہین کہ وہ ۲۰۰ روپیہ کہ جو اعلے درجہ کے
لوگون کے لئے بلحاظ حیثیت دُنیوی اُنکے خطوط مطبوعہ مین اندراج پایا ہے اُسیقدر روپیہ لینے کی شرط پر
مین قادیان مین آتا ہون سو آپ خود انصاف فرما لیوین کہ آپ کیونکر اسقدر روپیہ پانے کی شرط
کر سکتے ہین۔ ہان اگر آپ کسی جگہ ۲۰۰ روپیہ ماہواری پاتے ہین تو پھر اس صورت مین مجھکو کسی طور سے
عذر نہین ہے آپ باہر یہہ ثابت کر دین کہ مین اسی حیثیت کا آدمی ہون۔ اور اگر ایسا ثابت نہ کر سکین تو
پھر آپکے لئے یہہ منظور کرتا ہون کہ جسقدر آپ نوکری کی حالت مین تنخواہ پاتے ہین وہی تنخواہ حسب
شرائط مندرجہ خطوط مطبوعہ آپ کو دونگا لیکن آپ خود انصاف کر لیوین کہ جو تنخواہ اعلے درجہ کے لوگون
کے لئے اُنکی ماہواری آمدنی کے لحاظ سے اور اُنکے ہر جہ کثیر کے خیال سے خطوط مطبوعہ مین لکھی گئی ہے وہ
کیونکر اُن لوگون کو دیجائے جو اس درجہ کے آدمی نہین ہین۔ اور اگر ایک ادنی و اعلے کے لئے
۲۰۰ روپیہ ماہواری دینا تجویز کرون تو اس قدر روپیہ کہان سے لاؤن آپ تھوڑا سا بھی غور کریں
اور جو مینے خطوط کے چھاپنے کیوقت انتظام کیا ہے اُسکو خوب سوچ لیوین۔ اور میری نزدیک بہتر یہہ ہے کہ آپ

دو تین روز کے لئے قادیان مین آجائین اور بالمواجہ گفتگو کر کے اس بات کا تصفیہ کرین ہمکو یہہ ہی منظور ہے کہ دو تین شریف اور معزز آریہ جیسے منشی جیونداس لاہور مین ہین وہ مجہہ سے ملاقات کر کے جو اس بارہ مین تصفیہ کرین وہی قرار پا جائے مین ناحق کی ضد کرنا نہین چاہتا نہ کوئی حیلہ بہانہ کرنا چاہتا ہون اب منظور ہی ہیرے خط کو پڑھ مین اور یہہ جو آپ نے اپنے خط کے اخیر پر لکھ دیا ہے کہ قادیان کے آریہ لوگون سے آپکی کرامات کی قلعی کہل چکی ہے یہہ الفاظ بھی منصفین کے سامنے پیش کرنے کے لائق ہین جس حالت مین قادیان کے بعض آریہ جو میرے پاس آمدورفت رکہتے ہین ابتک زندہ موجود ہین اور اس عاجز کے نشانون اور خوارق کے قائل و مقر ہین تو پہر نہ معلوم کہ آپ نے کہان سے اور کس سے سُن لیا کہ وہ لوگ منکر ہین - اگر آپ سچے طالب تہے تو مناسب تہا کہ آپ قادیان مین آکر میرے روبرو اور میرے مواجہہ مین اُن لوگون سے دریافت کرتے تا جو امر حق ہے آپ پر واضح ہو جاتا - مگر یہہ بات کس قدر دیانت اور انصاف سے بعید ہے کہ آپ دور بیٹھے قادیان کے آریون پر ایسی تہمت لگاتے ہین - ذرا آپ سمجہین کہ جس حالت مین مین نے اُنہین آریون کا نام حصہ سوم و چہارم مین لکہکر اُنکا شاہد خوارق ہونا حصص مذکورہ مین درج کر کے ہزارہا آدمیون مین اس واقعہ کی اشاعت کی ہے تو پہر اگر یہہ باتین دروغ بے فروغ ہوتین تو کیونکر وہ لوگ اب تک خاموش رہتے بلکہ ضرور تہا کہ اس بیہودہ جہوٹ کے رد کرنے کے لئے کئی اخبارون مین اصل کیفیت چہپواتے اور مجہکو ایک دنیا مین رسوا اور شرمندہ کرتے سو منصف آدمی سمجہہ سکتا ہے کہ وہ لوگ باوجود شدت مخالفت اور عناد کے اسی وجہ سے خاموش اور لاجواب رہے کہ جو جو مین نے شہادتین اُن کی نسبت لکہین وہ حق محض تہا - اور آپ پر لازم ہے کہ آپ اس ظن فاسد سے خلصی حاصل کرنے کے لئے قادیان مین آکر اس بات کی تصدیق کر جائین - تا سیہ روئے شود ہر کہ دروغش باشد جواب سے جلد تر مطلع کرین - والدعا ئے -

راقم مرزا غلام احمد از قادیان - ۱۶ - اپریل ۱۸۸۵ء

**(۵) حد جواب** مہربان من مرزا غلام احمد صاحب تسلیم - آپکا خط مورخہ ۱۶ - اپریل ۱۸۸۵ء بہت انتظاری کے بعد ۲۳ - اپریل ۱۸۸۵ء کو مجھے پشاور مین ملا - چونکہ پشاور آریہ سماج کا چوتہا سالانہ جلسہ ۲۵ و ۲۶ ۲۷ اپریل ۱۸۸۵ء کو تہا اسواسطے مجھکو لاہور سے ۱۹ - اپریل ۱۸۸۵ء کی گاڑی مین پشاور

وید و نپر نہین بلکہ قرآن اونکا مصدق ہے چنانچہ قرآن کی سورتون کی سورتین
نقل اور ترجمہ کردی ہین۔

صفحہ ۴۳ پر پنڈت صاحب نے بہت ہی سختی سے لکھا ہے۔ اول تو مرزا کو مخالف
بدبین۔ کوتاہ اندیش جفاکیش وغیرہ لکھا ہے۔ یہ یون ہی لکھا ہے کہ بالفرض والتقدیر
اگر آپ کا نبی پیدا نہوتا۔ تو ہمارا کیا ہرج تھا کروڑون خون نہ ہوتے لاکھون لونڈی غلام
نہ بنتے کروڑون گھر تباہ نہوتے۔ اور نہ ملک کا ستیاناس ہوتا۔ وغیرہ۔

صفحہ ۵۰ سے ۶۸ تک قرآن اور ویدون کا مقابلہ کیا ہے۔ ایکطرف قرآن کی آیتین اور دوسری
طرف وید منتر نہایت خوبی سے موازنہ کیا ہے۔ پنڈت صاحب کی لیاقت پر ہم بھی حساد
کرتے ہین۔ کہ آریہ ہوکر قرآن کی اسقدر واقفیت حاصل کی۔

صفحہ ۶۹ و ۷۰ مین پنڈت صاحب نے محمدیون کے اس دعوے کی کہ فاتوا بسورۃ
ایسی عمدہ تردید کی ہے کہ ہم نے آجتک کسی کتاب مین نہین دیکھی۔ اور نہ کسی
عیسائی سے سُنی۔ اور نہ خیال مین آئی۔ پنڈت صاحب لکھتے ہیں کہ محمد صاحب نے
اہل مکہ کی خاطر بت و عزی کی تعریف اسطرح کی کہ تلک الغرانیق العلی و ان شفاعت
ھن لترتجی۔ لیکن کچھ عرصہ بعد محمد صاحب نے اس آیت کو منسوخ کردیا۔ یہ کہکر کہ شیطان
نے انکے منہ مین ڈالدی خدا کیطرف سے نہ تھی۔ پنڈت صاحب کہتے ہین کہ بس
فاتوا بسورۃ کا جواب کافی ہوگیا۔ کہ شیطان نے ایک آیت بنادی۔ اور وہ آجتک
قرآن مین موجود ہے۔ اور محمدیون نے اسکو تسلیم کیا ہے ہوحکی عزت بھی ویسی ہو
بس جبحال کہ شیطان بنا سکتا ہے۔ اور اُسنے بنادی۔ اور آجتک قرآن مین موجود
اور محمدیون کا ورد ہو رہی ہے۔ تو قرآن کوئی بے نظیر کتاب نہ ٹھہری فاتوا بسورۃ کا دعوے
بالکل باطل ہوگیا۔

بعض جگہ پنڈت صاحب نے نئی عربی آیتین بھی گھڑی ہین چنانچہ صفحہ ۷۱ میں

انا انزلنا قریبا من القادیان اور صفحہ ۲۰۰ مین ہے سراب القادیان من النوحی جو ہر دو اسفو ب (مراد گورداسپور)

ہم اس کتاب مین سے کیا کیا بیان کرین - یہ تو شروع سے لیکر آخر تک دیکھنے کے قابل ہے - قرآن کا الہامی ہونا اور محمد صاحب کا دعوی نبوت رد کرکے لکھا ہے کہ جب وہ نہین تو مرزا کہان سے پیغمبر پیدا ہو گئے -

الہامات و معجزات مرزیہ کا بہی خوب ہے خاکہ اڑایا ہے اور ایسے تمسخرانہ پیرایہ مین بیان کیا ہے - کہ ہنستے ہنستے لوٹ ہو جاؤ - صفحہ ۱۹۱ مین مرزا کی ایک خواب نقل کی ہے جسپر مرزا اپنا فخر ظاہر کرتا ہے - کہ خواب مین مسیح کے ساتہہ ایک برتن مین روٹی کہائی - پنڈت صاحب کہتے ہین - کہ یہ تو کوئی فخر کی بات نہین - اور پہر خواب مین یہودا اسکر یوطی نے بھی کہائی تہی - اسی صفحہ مین لکہا ہے کہ مرزا صاحب کہتے ہین - کہ مین نے براہین احمدیہ کے بنانے کی اجازت خدا سے پائی - پنڈت صاحب کہتے ہین - کہ یہ صلاح کشن سنگہہ نے دی تہی - کیا وہی آپکا خدا ہے -

صفحہ ۱۹۶ سے ۲۰۱ تک محمدیون کے فرقون کا وہ خاکہ اڑایا ہے سو دیکھنے پر منحصر ہے -

صفحہ ۲۰۱ سے ۲۱۵ تک قرآن سے نہایت خوبی کے ساتہہ مسئلہ تناسخ کا ثابت کیا ہے -

صفحہ ۲۲۵ سے ۲۳۰ تک سنسکرت کی فضیلت بیان کی ہے -

صفحہ ۲۳۰ سے ۲۶۰ تک قرآن کی تعلیم کا فوٹو بڑی خوبی اور اعلے لیاقت سے اتارا ہے -

صفحہ ۲۶۰ سے ۲۷۷ تک سوامی دیانند کی نسبت مرزا کی اعتراض کا جواب دیا ہے -

صفحہ ۲۷۷ سے ۲۹۵ تک محمد صاحب اور سوامی دیانند کا مقابلہ کیا ہے - ناظرین ضرور ملاحظہ فرماوین - ہم اپنی رائے اسپر دینا نہین چاہتے - شاید ہماری تحریر کسی سال کے لئے گران گذرے -

۳۰۳ صفحہ پر اس کتاب کو ختم کیا ہے - بہت محنت اور لیاقت سے کام لیا ہے -

دینی معلومات خوب ہین مصنف نے بڑی کوشش کی ہے۔ کہ سوائے دین محمدی کے کسی اور دین پر حملہ نہین کیا۔ اگرچہ بعض باتین دین محمدی اور عیسوی کی آپسمین ملتی جلتی ہین۔ مصنف نے بعض جگہہ وقت اوٹھاکر عیسائیون سے کنارہ کرکے صرف محمدیون ہی کو لتاڑا ہے۔ صرف ایک الزام پنڈت صاحب پر ہم لگاتے ہین۔ کہ الزامی جواب نہایت سختی سے دئے ہین۔ ذرا رحم اور نرمی کو نہین برتا۔

**تکذیب براہین احمدیہ** اگرچہ دینی جہگڑے کی کتاب ہے مگر ایسی مزیدار ہے۔ اگر اوسکو پڑہنا شروع کرو۔ جبتک ختم نہ کرلو ہرگز ہاتہہ سے چہوڑنے دل نہ کریگا۔ ایک عمدہ ناول ہے قابل دید براہین احمدیہ کی اچہی تردید ہے۔ جن کو ہر قسم کے مذاہب سے دلچسپی ہو۔ وہ ضرور اسکو منگوا کر دیکہین مصنف کے پاس درخواست کرنے سے عہ قیمت پر ملسکتی ہے۔ محصول اس سے علاوہ ہے۔

## ریویو نمبر ۱

لکہنے کے بعد اڈیٹر صاحب کو کسی متعصب پادری کی تحریر نے ریویو نمبر ۲ پر نور افشان ۱۰ مارچ ۱۸۸۸ء مین مجبور کیا۔ جس مین اونہون نے عیسائی اعتقاد کے مطابق ہماری کتاب کے چند مقامون پر اعتراض کئے ہین ہم فضول عبارت کو ترک کرنا مناسب سمجہتے ہین۔ کہ اونکے تمام اعتراضون کے جواب دین۔

**اعتراض نمبر ۱** تکذیب صفحہ ۱۲۔ مین لکہتے ہین کہ دنیا کے تمام علوم کا مخزن آریہ قوم ہے امریکہ کو آریہ گئے تہے۔ کیسے جہوٹہہ اور خرافات باتین ہین۔

**جواب**۔ پادری صاحب یہ جہوٹہہ نہین بلکہ بالکل راست ہے۔ آریہ قوم درحقیقت پہلے زمانہ مین جہانتک تمام علوم و فنون کی عالم و فاضل گذری ہے اور امریکہ ضرور گئے تہے۔ عمدہ نشان اونکے ابتک وہان موجود ہین اونکی کتابونکو علاوہ صدہا فضلا غیر مذاہب اہل [illegible] ہین دیکہکر [illegible]

ان انشنٹ امریکا ۔ انگریزی مطبوعہ کلکتہ ساور گیان پروانیی پتر کالاہور ۔ اور بائیبل
ان انڈیا مطبوعہ نیویارک ۔ امریکا) ۔

اعتراض نمبر۲ ۔ افسوس کہ جس علم کا دعوی اسوقت آریہ کرتے ہین ۔ اس کا نکتہ بھی تقیہ انکے پاس نہین ۔ شاید چوری گئے ۔ آجتک آریون کی حکمت کی روسے پانچ عنصر مانے گئے ۔ مگر علماء یوروپ کی تحقیق سے ۶۰ یا ۷۰ عنصر موجودات مین پائے گئے ہین ۔ سہ

بہ بین تفاوت راہ از کجاست تا بکجا ۔ اس پر دعوی کمالیت ۔

جواب آریون کے پاس اگرچہ اب بھی بہت کچھ ہے ۔ مگر افسوس کہ ویدکے ورودہ (خلاف) کارروائیون نے اونہین غافل کردیا ۔ ہم نسخہ خبط احمدیہ کے صفحہ ۱۴۲ سے ۱۴۴ تک وید اور آریون کی علمیت کو ایکسو تیس علماء غیر مذاہب وفضلا ممالک مختلفہ کی شہادت سے ثابت کرچکے ہین ۔ اور خاصکر صفحہ ۲۱۹ پر ایک لائق ڈاکٹر کی شہادت سے واضح کرچکے ہین ۔ کہ یوروپ والون کی موجودہ تحقیقات سے بہت زیادہ آریہ لوگ جانتے تھے اور ۶۰ عنصر تک جانتے تھے اور نہ صرف جانتے بلکہ تعلیم بھی دیتے تھے (دیکھو ہو ملکہ) اور کسی قوم کی حالت تنزل موجودہ کو دیکھکر اوسکے گذشتہ ترقی کے زمانہ سے انکار کرنا انسانیت سے بعید ہے یونان موجودہ سے سقراط وجالینوس کے زمانہ کو مقابلہ فرمائیے ۔ اور روم اور عرب کے گذشتہ ترقی و تنزل کو خیال مین لائیے

اعتراض نمبر۳ ۔ آپ کوئی دو چار ایجادون کا نام تو بتلائیے ۔ افسوس کہان وہ آہنی سڑکین جن پر آریہ ریل چلایا کرتے تھے ۔ اور کہان تار برقی کے کھنبے ۔ جنپر جھوٹے گھوڑی گھوڑے دوڑے کرتے تھے ۔ کیا وہ سب صفحہ ہندوستان سے اوٹھ گئے ۔ نام کو بھی نشان نہ رہا ۔ صناعان مصری یادگارین آجتک موجود ہین ۔ پنڈت

صاحب کہین سے کہود کہاو کر کسی انجن کا کیل پرزا لگا لو کہ لوگ کچہہ تو یقین کرین۔

**جواب** ہم بہت سے ایجادات کے ثبوت تو نسخہ خبط احمدیہ مین دیچکے جو ہماری نسبت غیر مذاہب کے فضلا کی شہادتین ہین۔ ہر ایک با تمیز آدمی اونہین پڑہکر اس تنزل کے زمانہ مین بہی آریون کی فضیلت کا صدق و دل سے قایل ہو سکتا ہے سنسکرت گرنتہون مین اس کی صدہا شہادتین موجود ہین دیکہو بیلون یا غبارہ کا ذکر رامائن بالمیکی مین بڑے صاف لفظون مین لکہا ہوا ہے جس سے کوئی تہوڑی عقل والا بہی انکار نہین کر سکتا (دیکہو رامائن لنکا کانڈ سرگ ۱۲۵ اشلوک ۱ سے ۱۰ تک) ہوائی گہوڑے راجا بہوج جی مہاراج کے زمانہ تک بہی دوڑا کرتے تہے جن مین سے بعضون کی چال فی گہڑی گیارہ کوس اور ایک گہنٹہ مین ۲۷½ کوس ہوتی تہی (مفصل دیکہو بہوج پربندہ سنسکرت) اسی کے متعلق دیکہو (کرنیل الکاٹ صاحب کے لکچر انگریزی مدراس) اور کچہہ آگے چلکر آپکو بہی اقبال ہے چنانچہ لکہا ہے "اس مین کچہہ شک نہین کہ قدیم ہندو (آریون) مین علم تہا۔ مگر ایسا ہی جیسے یونان مین۔ نہ کہ ایسا جیسا کہ فی زمانہ اقوام یوروپ اور اہل امریکہ مین ہے" (نور افشان صفحہ ۱ نمبر ۱ جلد ۱۶)

اور یونانیون کی بابت محقق پوکاک صاحب نے نہایت اعلی تحقیقات سے بخوبی ثابت کیا ہے۔ کہ یونانیون نے جو کچہہ حاصل کیا ہے وہ آریہ ورت سے (دیکہو انڈیا ان گریشیس کل انگریزی)

اسی قسم کی تحقیقات فاضل ڈاکٹر جیکسن ڈیوس صاحب امریکن نے بہی فرمائی ہے اور ثابت کیا ہے کہ وید سب ست ودیاؤن کے خزانہ مین دیکہو (انکے تحقیقاتی لکچر مطبوعہ سنہ ۱۸۷۴ع نیو یارک امریکہ)

ایک فاضل نے لکہا ہے کہ کسی علم اور کسی زبان مین کوئی کمال ایسا نہین جو علم سنسکرت

ہے یا ہم ہیں علم سنسکرت کی توصیف بعد معرفت بپایۂ قبولیت اور حکمت اور نجوم جو
ہمارا قابل تحسین ہے ۔ غرض کوئی علم اور کوئی کمال ایسا نہیں کہ علم سنسکرت اُسکی
جڑ ہو ۔ ریل اور تار برقی جو اس زمانہ کی عجیب چیزیں ہیں اگرچہ بجنسہ اسی شکل پر
اونکا وجود علم سنسکرت میں موجود نہیں مگر ہاں ریلوں کی سواری کے اصول
اور ہوا پیما اور ہوا کے طریقے اور عالم خلا کی سیر و تفریح کے قاعدے لکھا ہیں اور
تار برقی کی صنعت سے کچھ کم ہے ۔ اگر انہیں اصول پر غور و تامل کیا جاوے تو
ہوائی ریل کا ایجاد اور اختراع ممکن تھا ۔ اور جو یہ صورت ہوتی تو از روے
انصاف اس ریل اور ریل ہوائی میں زمین و آسمان کا فرق ظاہر ہوتا ۔
بہر حال حکمت اور دانائی کوئی نہیں کہ جو علم سنسکرت سے باہر ہو (دیکھو جریدہ عالم
بریلی جلد ۱۰ نمبر ۱ ۔ اکتوبر ۱۸۸۲ء صفحہ ۳)

اب ہم کچھ تازہ تحقیقات کی رو سے بھی ناظرین کی خدمت میں عرض کرتے ہیں
ایک محقق مزاج صاحب ہمیں اپنے خط میں اسطرح تحریر فرماتے ہیں ۔
جناب پنڈت صاحب ۔ نمستے ۔ ماہ دسمبر ۱۸۸۸ء کا ذکر ہے جبکہ میں تحصیل
صوابی میں ملازم تھا ۔ اوس وقت ایک صاحب بہادر واسطے دریافت حالات زمانہ
سلف اور ملاحظہ عمارات کہنہ تشریف لائے تھے جو حال اونکی زبانی اس ملک
کی ترقی اور فضیلت کا معلوم ہوا سو ذیل میں عرض کرتا ہوں اور یہ حال صاحب
بہادر کے مہمندی منشی امیر الدین صاحب تحصیلدار صوابی نے کہا تھا کہ ریل وغیرہ
کا جو ایجاد ہے کہ لوگ اس زمانہ میں دیکھکر تماشا یہ خیال کرتے ہیں کہ اسی زمانہ میں ظاہر
ہوئی ہیں لیکن یہ خیال لوگوں کا غلط ہے کیونکہ زمانہ سلف میں اس سے بڑھکر آریہ
ورت میں موجود تھیں ۔ یہ کل حال اون [illegible] ہے جو کہ [illegible]
[illegible] کہ ہماری تحصیل [illegible] ہے [illegible] بھی

موجود ہے اور ایسی قوم جو بیشتر اونکا ذخیرہ جو جہاں بھی ہیں مہیا ہیں رعایا میں داخل

استعمالات و مکانات کا نقشہ بھی تحریر ہو گئے ہیں اور اس زمانہ میں جو ایسے احکام

جاری ہوئے تھے۔ مہاراجہ رنجیت سنگھ کے تمام علاقہ داری کے خاص مقام پر نصب

کئے جاتے تھے۔ چنانچہ شہباز گڑھ کا پتھر جس پر اون احکام میں سے ایک کتبہ نصب ہے

جو کہ ایک راجہ نے جسکو چار ہزار برس گذرتا ہے جاری کیا تھا اور اوس میں بڑا حکام

کی تعمیل کیواسطے رعایا کی جانب سے لازم ہونیکو بتاکید ہر وہ ہیں۔

(اول) مہیون گاڑی میں لکڑی نہ جلائی جایا کرے بجائے لکڑی کے پتھر کا کوئلہ

جلانا چاہیے۔

(دوم) یہی تمام علاقہ داری میں انسانوں کے اسپتال دوا و شفاخانے موجود ہیں لیکن حیوانات

قسم مویشی کے واسطے کوئی شفاخانہ نہیں مویشیوں کیواسطے اسپتال قائم ہونے چاہئیں

(سوم) اگرچہ تمام علاقہ داری میں سب جگہ سرائے واسطے آرام مسافر لوگوں کی موجود ہیں

مگر اب اسقدر زیادتی ہونی چاہئے کہ جو مسافر سرائے میں جس چیز کو پسند

کرے اوسے دیا جانا چاہیے اور اسکے ساتھ بھیار لازم ہے کہ تعرض نہ کرے جو چیز مانگے اوسے

دیدینی چاہئے۔

(چہارم) سڑکون پر جو موجود ہیں اونپر درختان سایہ دار لگائے اور دیوار لگائی جاویں تاکہ

جس سے مسافروں کو بہت آرام حاصل ہو اور تکلیف کسیطرح کی نہ ملے

ماسوائے اسکے اور بہت حالات اون پتھروں کی بابت جن پر ایسے احکام کندہ ہیں

جسقدر ایام میں مفصلات میں کہاں کہاں ہیں سننے میں اور تاریخ پشاور میں بھی بہت ایسے

حالات درج ہیں۔ اگر جناب کو منظور ہو تو میں عرض کرنیکو موجود ہوں

۲۰ اگست [illegible]　　　　کمترین [illegible]

تو وہ نیست نابود نہین ہو جاتا۔ بلکہ صرف یہہ ہوتا ہے کہ ہاہم سے گاس کیحالت مین
بدل جاتا ہے اور اس سے اسکے وزن مین کچہہ فرق نہین آتا۔ جتنا تہا۔ اتنا ہی رہتا ہے
اگر اسے کعب یخ پانی ہے۔ کے اکسیجن اور ہیدروجن جدا کرین۔ تو بلاشبہہ پانی تو
غارت ہو جاویگا۔ مگر اس کا مادہ برقرار رہیگا۔ اسکے وزن مین کچہہ فرق نہ آئیگا۔
اگر پانی کا وزن ۲۵۲ر۵ گرین ہو۔ تو اس مین اکسیجن گاس ۲۲۴ر۴۵ گرین اور
ہیڈروجن گاس ۲۸ر۰۵ گرین ہوگی۔ جو کچہہ تغیر و تبدل انسان اپنی تدبیرون سے
کر سکتا ہے۔ اس سے ان گاسون کی ایک معینہ مقدار کے وزن مین کچہہ
فرق نہین آتا۔ جہانتک ہمکو معلوم ہے مفرد اجسام کا وزن تمام حالتون مین قائم
رہتا ہے۔ بدلتا نہین اور اسی سبب سے خواہ وہ کسی شکل مین ہون۔ پہچانے جا سکتے ہین
اگر یہ بات سچ ہے۔ تو اس سے ثابت ہے کہ نظام قدرت مین مادہ معدوم نہین
ہو سکتا۔ اسکی مقدار جس قدر ہے اُسی قدر ہی ہے نہ بڑہتی ہے نہ گہٹتی ہے۔
اس سے یہہ نتیجہ نکلتا ہے کہ قدرتی اور مصنوعی چیزین ایک بات مین مشابہت رکہتی
ہین یعنی یہ بات دونون پر صادق آتی ہے کہ جس مادے سے وہ مرکب ہین۔ وہ نہ
معدوم ہوتا ہے۔ نہ زیادہ ہوتا ہے پس جسطرح مصنوعات کا سلسلہ انسانی قوتون کے وسیلہ سے قدرتی اجسام
کے ملنے اور علیحدہ ہونے پر منحصر ہے اسیطرح قدرتی واقعات کا سلسلہ قدرتی قوتون کے وسیلہ سے قدرتی اجسام کے ملنے اور
علیحدہ ہونے پر مبنی ہے دیکہو مبادی العلوم سنہ ۱۸۸۳ء مطبع سرکاری لاہور صفحہ ۸۵ و ۸۶)
اسیطرح دیکہو نیچرل فلاسفی جلد ۲ مصنفہ پروفیسر گسنل صاحب انگریزی جس مین نیز
شرح مادی کے قدامت کا ثبوت مندرج ہے بائبل کی تمام بے بنیاد مادی کی
تردید بالکل تیق ہوئی مین مسٹر ٹامس وین صاحب بہادر اپنی مصنفہ کتاب ایج آف
ریزن مین کر چکے ہین۔ پس تمام بائبلی خیالات کی تردید ناظرین اوس مین دیکہہ سکتے
ہین۔ علاوہ بران ہم نے بہی علیحدہ پادری ٹاکر صاحب گنگ وڈ اکثر ہنری مارٹن کے چہہ [illegible]

کے جواب مین شرح ثابت کردیا ہے دیکھو متعصب پادریونکی نافہمی کا علاج ۔ دیکھو)
قادر مطلق کے معنے آپنے غلط سمجھے ۔ نیستی سے ہستی مین لانیوالے کی نہیں ہین ۔
بلکہ آزاد طاقت والے کے ہین یعنے جسکی طاقت کسی سے حاصل شدہ نہو ۔ اور نہ
محتاج بالغیر ہو جسکے گہر مین نیستی کبہی نہو خدا صانع عالم ہے ۔ اور کامل ۔ انسان خدا کے
بنائی ہوئی چیزون کو لیکر کچھہ تہوڑا سا تغیر تبدل کرتا ہے ۔ پرماٹون سے کچھہ نہین بنا
سکتا کیونکہ وہ اوس کی قوتون سے باہر ہین ۔ پس انسان جو کچھہ بناتا ہے گویا اوسکی
رحمت کو عمل مین لاتا ہے ۔ ورنہ خود خدا اور علم کے بغیر عاقل نہین اور نہ عالم ہے ۔
جسطرح خدا مرنے پہ جسطرح خدا پیدا ہونے پہ جسطرح خدا جہوٹ بولنے پر اور جسطرح خدا دو ۔
تین ۔ چار ہونے پر یا جسطرح خدا صلیب پر چڑہنے پر قادر نہین ۔ اسیطرح خدا نیستی سے
ہستی کرنے پر قادر نہین ۔ کیونکہ یہ ایک قسم کا دہوکا ہے ۔ اصل مین آپ علم سے نہین
بلکہ خدا باپ سے ہنسی کرتے ہو کہ اوسکو نیستی کا خدا مانتے ہو ۔ اور عدم کا مالک گردانتے ہو
حالانکہ بیوہ کا خاوند اور بانجہہ کا بچہ عدم محض سے زیادہ کچھہ نہین ۔ اور یہی حال انجیلی
خدا کا ہے کیونکہ وہ مصلوب ہوگیا ۔ افسوس

۵ ۔ خدا مارا گیا حیرت کی جا ہے شرم کے مارے ۔

اعتراض نمبر ۸ ۔ اس سوانح عمری مین جو لاہور کے دیو دہرمیون نے شایع کی ہے
پنڈت دیانند کے کسی خاص گورو کا پتہ نہین لکہا ہے ۔ گورو جنہان وسے سیکہے چیلے
جان شریپ ۔

جواب اگر دیو کی دہرمیون کو جہلی ضلالت کے سبب صداقت نظر نہین
آتی تو نہ آئے مگر ہم آپ کو بتلائے دیتے ہین کہ وید بہاشیہ کے ہر ایک اودہیا
سماپتی (اختتام) پر اور ستیارتہ پرکاش کے اخیر مین انکے گورو پورن سوامی برجانند
سرستی جی کا نام مبارک لکہا ہوا ہے ۔ رگ وید آدی بہاشیہ بہومکا مین بہی چہپا ہوا ہے ۔

متہرلکے تمام ہنوز سوسا بلکہ عوام الناس بہی اس بات سے آشنا ہین تو پہر وہ یہودیسونکو
نہ سوجہتا اونکی نظر کا کہا نا ہنین ہتے اور کیا ہے اب ہم عیسی کی بابت کمر تحقیقات کرکے
صحیح طور پر آپکی تسلی کرتے ہین یوحنا جسنے عیسی کو بپتسما دیا جو عیسی کا گورو تہا دیکہو
متی ۴/۱۲) جب یسوع نے سنا کہ یوحنا گرفتار ہوا تب خداوند مسیح جلیل کو چلا
گیا۔ اور ناصرت کو چہوڑکر کفرناحوم مین جا رہا (متی ۴/۱۳) اسیطرح جب عیسی گرفتار
ہوا۔ تو لکہا ہے کہ سب شاگرد (چیلے) اوسے چہوڑ کر بہاگ گئے۔ اور انکار کیا کہ یہ ہمارا
گورو نہین بلکہ ایک برخوردار پطرس شاگرد نے عیسی پر لعنت بہیجکر اور قسم کہا کر کہا کہ اس
شخص کو مین نہین جانتا متی (۷۰ و ۷۲ ۲۶ باب) اسی چیلے کو عیسی نے آسمان کی
کنجیان بخشی تہین افسوس (متی ۱۶/۱۹) اب ہم آپ کی طرح بیہودہ طور پر نہین۔
بلکہ سچائی سے بشہادت انجیل کہتے ہین کہ گورو دہنا ندی کہ نہ چیلے جان نثار ہے۔

**اعتراض نمبر ۹** عیسائیونکے نزدیک سکہون پیروان عیسی کے باقی کل فوج شیطان
کی ہے اس کے جواب مین ہم صرف کلام الہی کی آیت پیش کرتے ہین۔ کیونکہ طوالت
منظور نہین۔ تب پطرس نے زبان کہولکر کہا اب مجہے یقین ہوا کہ خدا کسی کا طرفدار نہین
کرتا۔ بلکہ ہر قوم مین جو اس سے ڈرتا اور راستبازی کرتا۔ وہ اسکو پسند آتا ہے (اعمال ۱۰/۳۴و۳۵)

**جواب** افسوس! آپ صاف بات سے انکار کررہے ہین اور راستی کے مقابلہ مین
جہالت سے اڑرہے ہین دیکہئے انجیل کیا کہتی ہے جسنے مسیح کو خدا کا بیٹا اور نجات دہندہ
او خدا نہین جانا اور جسنے روح القدس کو اقنوم ثالث او خدا نہین جانا او ایماندار
نہین (متی ۲۸/۱۹) وہ بے ایمانون یعنے اون چیزون کے نہ ماننے والون کی جگہہ جہنم ہے
مکاشفات ۲۱/۸ و ۲۲/۱۵ اور جو بیٹے پر ایمان نہین لاتا حیات کو نہ دیکہیگا بلکہ خدا کا قہر اوسپر
رہتا ہے (یوحنا ۳/۳۶) اسکے سوا آپ خود ہی دیکہ لین کہ جو بائبلی خدا کو نہین مانتے
اور نہ تثلیث کو مانتے ہین۔ اور نہ عیسی کو منجی او نہ خدا کا فرزند جانتے ہین اون کے

حق مین انجیل کیا کہتی ہے متی (۲۵ باب ۴۱) اور باب ۱۳ آیت ۴۰ سے ۴۲ تک اور متی ۲۵ باب ۴۶
کیا سوائے ابدی جہنم کے کوئی اور جگہ ہے اور کیا وہ شیطان کے مرید نہین مانے جاتے ہیں؟
اور کیا آپ نے نور افشان ۱۸۸۴ء کے مرد خدا کے عنوانی مضمون مین محمدیون اور
آریون کو بالیقین شیطان نہین لکھا۔ اور کیا عیسیٰ کو خدا نہ ماننے کے سوا کوئی اور
قصور بھی اونکے ذمہ ہے اگر نہین ہے تو ایمان سے بتلائے کہ آپ نے یہ سفید جھوٹ
کیون کہا فرد مسیح کیواسطے انصاف سے دل مین غور کرو۔
اعتراض نمبر ۱۰ شیطان کے انکار پر شیطان تو گیا جہنم مین آپ تو ذات الہی سے منکر ہیں
جواب عیب مت لگاؤ تاکہ تم پر عیب لگایا جاوے سو خدا جو فرعون سے فریب کرتا ہے اوسکے
دل کو ایمان لانے سے روکتا ہے (دیکھو خروج باب ۱۰) وہ خدا جو کام کرکے پچھتاتا دیگر
ہوتا الزام کرتا آیندہ کے لیے قادر مطلق بلکہتا ہے دیکھو پیدائش باب ۶ آیت ۱ سے ۸ تک)
وہ خدا جس کا الہام علم و عقل و نیچر کے خلاف ہے۔ سانپ بولا۔ گدہا بولا
گنتی ۲۲ باب ۲۸۔ سورج دن بھر ٹھہرا رہا یشوع ۱۰ باب ۱۳۔ مسیح مع جسم چڑھتے آسمان پر جا کر خدا
کے دائین ہاتھ جا بیٹھا۔ مسیح کے پھانسی ملنے سے لوگون کے گناہ معاف ہوگئے۔
بابل کا برج گرنے سے لوگون کی زبانین بدل گئین نوح کا فرضی طوفان تمام
دنیا مین آیا۔ ایک آدم سے تمام دنیا ہوئی وغیرہ نیچر اور عقل و علم کے خلاف باتین
جس کے الہامی کتاب مین درج ہین
جو ایک نہین بلکہ تین ہین۔ جو ہستی کا خدا مادہ اور روح کے علم سے نا آشنا ہو
بیشک ایسے خدا سے ہم منکر ہین ہمارا ایسے خدا سے قطعی انکار ہے اور نہ وہ
خدائی کے سزاوار ہے اور نہ اب وہ فعل مختار ہے بلکہ عدالت بیٹے کے سپرد ہے۔ اور وہ
خدائی کا حقدار بلکہ تا جدا ہے پس ایسے خدا سے ہمارا بلکہ ہر مستحق پرستو نکا انکار ہے۔
اعتراض نمبر ۱۱۔ پنڈت صاحب لکھتے ہین کہ موسیٰ آتش پرست تھا۔ آگ سے

مرادین مانگتا ہے چنانچہ موسیٰ کی چند دعائین بھی لکھی ہین ۔ اس جھوٹ کا بھی کچھ
ٹھکانا ہے ۔ اگر یہ وید کا آتشی خدا ہوتا ۔ تو فوراً اس بوٹے کو جلا دیتا ۔

**جواب** آپ بائبل سے محض ناواقف معلوم ہوتے ہین ورنہ ایسے ہرگز نہ کہتے ۔
دیکھو لکھا ہے کہ تب یہوواہ ایک بوٹے مین آگ کے شعلہ مین اوسپر ظاہر ہوا ۔ پھر موسیٰ
دیکھنے کو نزدیک آیا ۔ تو خدا نے اوسے بوٹے کے اندر سے پکارا (خروج ۳ باب ۴)
جلالی کی بابت دیکھو ۔ اور کوہ سینا پر زیر و بالا دہوان تھا کیونکہ خداوند شعلہ مین ہو کے
اوسپر اترا ۔ اور تنور کا سا دہوان اوس پر سے اوٹھا ۔ اور پہاڑ سراسر ہل گیا (خروج ۱۹ باب ۱۸)
پھر خداوند کے حضور سے آگ نکلی ۔ اور اُن اڑھائی سو کو جنہوں نے بخور گذرانا تھا
کھا گئی (گنتی ۱۶ باب ۳۵) کیونکہ پہاڑ آگ سے جل رہا تھا (استثنا ۹ باب ۱۵) اس کے ساتھ ہی مقامات
ذیل بھی ملاحظہ کرو (خروج [illegible] و [illegible] و [illegible] و [illegible] و [illegible] و [illegible] و [illegible] و [illegible])
اور گنتی [illegible] و [illegible] و [illegible]) اور استثنا [illegible] و [illegible] و [illegible]) ان
مقامات مین صاف صاف آگ اور آتشی الٰہ اور درختون جنگلون پہاڑون کو جلانے
کا ۔ اور آتشی قربانی کا مفصل ذکر موجود ہے ۔ اسکے سوا متی ۳ باب ۱۱ مین بھی صاف لکھا ہے
کہ وہ تمہین روح القدس اور آگ سے بپتسمہ دیگا ۔ یہان بھی اسی آتشی الٰہ کا اشارہ ہے
جو روح القدس کے ساتھ ساتھ دوسرا خدا موجود ہے ۔

اب پادری صاحب فرمائین کہ ہمنے موسیٰ پر جھوٹ باندھا ۔ یا بائبل نے ۔
کیا آپکو انکار کرنے سے شرم نہ آئی ؟ کیا بائبل دنیا مین موجود نہین ؟ آتشی قربانی
آتش مزاج خدا کا اونکو کھانا بھسم کرنا خیمہ کا جلانا ۔ دہوان اٹھانا تنور کی طرح جلنا ۔ آگ کی
گرمی کے سبب موسیٰ کا چہرہ سرخ ہو جانا اور مین تو پانی ڈالنے سے کم نہ ہو سکتا
دور ہونا ۔ قصاب منش اور آتش مزاج ہے ۔ اسی واسطے تمام دنیا کے جانور آگ مین ڈالے
جلانے اور مسیح کی سوختنی قربانی سے ہر طرح کے گناہون سے بریت کی امید رکھنا ۔

کیا ہندوؤں کی آتش پرستی نہیں ہے جو بیان ہوا ہے بجز اسکے کیا آتش پرستی ہو سکتی ہے ؟
کیا اب بھی آپ ہندوؤں کی ایک گھڑی تک بھی انکار کر سکتے ہیں ؟ یہ ہرگز ہونے کا نہیں۔
اسیواسطے سوامی ضرور آتش پرست تھا۔ ہر کہ شک آرد کافر گردد۔

اعتراض نمبر ۱۲ - مکتی پر۔ تمام دکھوں سے چھوٹنے کا نام مکتی ہے جس کا دوسرا نام نجات کامل ہے یہ ویدک مکتی ہے۔ ناظرین ذرہ انصاف سے دیکھیں کہ اس مکتی کے کیا معنے ہیں۔ دکھوں سے رہائی تو انسان مر کر حاصل کر لیتا ہے۔ کیا یہی نجات ہے یا امیر جنکو دنیا کی سب نعمتیں حاصل ہیں انکو بھی کوئی دکھ نہیں۔ اس کا نام مکتی ہے کیا آپکی مراد سوچ کے دکھوں سے رہائی ہے۔ اگر یہی ہے تو بھی غلطی کیونکہ بموجب عقیدہ تناسخ کے کوئی دکھوں سے رہائی نہیں پا سکتا۔ ایک سے نکلا دوسرے میں پھنسا۔ دوسرے سے تیسرے میں۔ تو پھر مکتی ندارد۔ دکھوں کا باعث آپکو معلوم نہیں یہ نجات یا ہمیشہ کی زندگی کسطرح حاصل ہو انجیل سے ظاہر ہے۔

جواب دکھوں سے رہائی ہم نے ویدک حوالہ سے مکتی بتلایا تھا اور آپ بسبب تعصب خیالات کے ناخوش ہو انکار کرتے ہیں۔ حضرت مر کر دکھوں سے رہائی نہیں ہوتی۔ اور نہ امیر ہی دکھ سے چھوٹتے ہیں۔ غریب غم نان سے امیر غم جہان میں۔ راجوں کے راج روگ مشہور ہیں۔ شہنشاہ جرمن کی حکایت ابھی تازہ ہی ہے ہماری مراد روحانی اور جسمانی دکھوں سے رہائی تھی اور ساتھ ہی راحت کامل بھی جو سوائے ایشور پراپتی کے کسیطرح ممکن نہیں۔ اور انجیل بھی اسکی شاہد ہے دیکھو ایک نے آکر اوس سے (مسیح سے) کہا اے نیک استاد میں کونسا نیک کام کروں۔ کہ ہمیشہ کی زندگی پاؤں۔ اوس نے اوسے کہا کہ تو کیوں مجھے نیک کہتا ہے نیک تو کوئی نہیں مگر ایک یعنی خدا۔ پر اگر تو زندگی میں داخل ہوا چاہتا ہے۔ تو حکموں پر عمل کر [illegible] کے دس حکموں پہ [illegible] (متی ۱۹ [illegible]) اور اسی طرح انجیل [illegible]

مین بہی اسکا بیان ہے پنڈت صاحب اس مین بہی کمزور ہین۔

جواب حضرت ہمکو اس بات سے تو انکار نہین کہ اس قسم کا اعتراض اورون نے بہی کیا ہو مگر ہم اپنی تسلی یہ کر رہے ہین کہ ہمنے سوائے اصلی قرآن یا اسلامی تفاسیر حدیث و تواریخ کے اورون مین اسکا ذکر کم دیکہا ہے بلکہ کتاب نمبر ۳ کی تو ہم نے شکل بہی نہین دیکہی۔ ہمارے اعتراض صرف قرآن پر ہین اپنی معلومات اور اسلامی تفسیرات کے مطابق۔ نہ کہ کسی کے کہنے سننے سے۔ اور آپ اگر ذرہ غور سے ہماری کتابون کو دیکہین تو بیسیون اعتراض ایسے ملینگے جو اجتک کسی کے خواب مین بہی نہین آئے ناظرین خود دیکہہ سکتے ہین مشک آنست کہ خود ببوید نہ کہ عطار بگوید۔

اعتراض نمبر ۱۴ توریت کے رو سے بہن بہائی کی شادی ہوئی تہی۔ شرم کیجئے کیون جہوٹ کے لئے ایسا سونہہ کہول رکہا ہے۔ توریت مین کہان لکہا ہے مہربانی سے پتہ دیجئے۔

جواب اول تو سب آدم کے بیٹے اپنی بہنون (خواہرون) سے بیاہے گئے ہین کیونکہ بقول بائیبل کے صرف ایک آدمی اور ایک عورت سے تمام دنیا پیدا ہوئی پس بہن بہائی کی شادی ہوئی تہی۔

دوئم ابراہیم نے سرہ کے ساتہہ جو اسکے باپ کی بیٹی تہی۔ شادی کی جس سے وہ صاف اقبال کرتا ہے کہ وہ تو سچ میری بہن ہے۔ میرے باپ کی بیٹی پر میری مان کی بیٹی نہین سو میری جورو ہوئی (پیدایش توریت $\frac{۲۰}{۱۲}$ و $\frac{۱۱}{۱۲}$)

کیون! پادریصاحب ابہی تسلی ہوئی یا نہین پتہ لگا یا نہین ورنہ کچھہ اور ثبوت دون۔ جہانتک پادریصاحب نے ریویو نمبر ۲ مین اعتراض کئے ہمنے انکو سلسلہ وار جواب دے دیا۔ باقی بہی انکی تہذیب کے معیار الاشتہار سے ملی ہوئی تشنیع انکو ہم وہ ہی نہین چاہتے وہ انکی اخلاق کا نمونہ ہے جو وقت ہمارے پیش آیا ہے۔ پادریصاحب

نے متبناد شنام وہی پڑہ و رہا ہے۔ استانہی کی بہ شیلی کے کینٹون پڑہ ہونگے جن
پرستی کی فتح ہوے تا سیہ روئے شود ہر کہ در وغش باشد۔
اب قصبہ بہرہ کے رہنے والے مولوی نورالدین صاحب نے اعتراضونکا جواب بہی
عرض کیا جاتا ہے۔
کتاب فصل الخطاب میں مولوی صاحب نے مرزا غلام احمد کی تقلید پر عیسائیونکا
جواب دیتے ہوے کہین کہین آریون پر سو نہہ زوریان کی ہین ہمنے اس کتاب
کی دونو جلدون کو بغور دیکہا۔ اکثر مقامات پر سید احمد صاحب کی تقلید اور کہین
بعض عقاید اسلامیہ کی بہی تردید ہے حالانکہ وہ قرآن مین موجود ہین۔ مرزا
غلام احمد صاحب کے اعتراضونکا کافی و وافی جواب ہم تکذیب براہین احمدیہ
و نسخہ خبط احمدیہ مین دے چکے ہین قطع النظر اونکے اب اسکے اعتراضون کا
جواب ضمیمہ مین دیتے ہین۔

| | |
|---|---|
| جلد ا صفحہ ۲۸ از فصل الخطاب | اعتراض نمبر ا۔ نیاکاری کا لفظ جہانتک مین نے پوچہا وید مین نہین ہے۔ |

جواب یہ آپکی ناواقفی کا ثبوت ہے ورنہ وید مقدس مین وہ نام موجود ہین
جنکے معنے نیاکاری کے ہیں وہ ایشر مقدس کا نام یم اور ادارییا ہین۔

यः सर्वान प्राणिनो नित्य [illegible] सयमः =

एकं सद्विप्रा बहुधा वदंत्याग्नि यमं मातरिश्वानमाहुः ॥
ऋ० मं० १ अ० २२ सू० १६४ मं० ४६

ترجمہ۔ جو سب پرانیون کے کرم پہل دینے کی بیوستہار کرتا اور سب کو نیاؤن
دغلون سے پہتک (جدا) رہتا ہے اوس پرماتما کا نام (یم) نیاکاری ہے
اور اسی کو کہاں ہے۔ جو ناتر شوا بہی کہتے لوگ ہے۔

اعتراض نمبر ۸ ختنہ کے معقول ہونے پر بہی مولویصاحب نے ایک دلیل دی ہے فرماتے ہین ایک ہندو (آریہ) مرض آتشک سے بیمار میرے پاس آیا اوسکے اندریکا چمڑہ زخمون کے سبب سے پیچہے نہین ہٹتا تہا۔ مینے اوس کا ختنہ کیا۔ اور کہا سبحان اللہ آج ختنہ کی حقیقت دریافت ہوئی۔ گویا ایک دلیل سوجہی۔

جواب ہمین مولوی صاحب کی اس دانش مندی دلیل پر ہنسی آتی ہی تو مولویصاحب کو ہم دانشمند سمجہتے تہے مگر افسوس خود بدولت آپنا پسند غلط نستعلیم جناب کیا استنجا کرنیکی فضیلت آپکی حضرت معاویہ کے بیماری استنجہ سے ثابت ہوئی ہے یا نہین جہان بچوکر لڑنے سے یزید علیہ السلام پیدا ہوتے اور کیا بانی مبانی ختنہ یعنی ابراہیم کو بہی خدانخواستہ یہی مرض پیدا ہوئی تہی یا کوئی اور حضرت اسمعیل کس مرض مین مبتلا تہے علاوہ برآن کیا مسلمانون کو آتشک یا سوزاک نہین ہوتا کیا مسلمان رنڈیان ان امراض مین مبتلا نہین ہوتین اگر ہوتی ہین تو ختنہ سے کیا فایدہ ڈاکٹر لوگ جو آتشک وغیرہ ہونے سے ناک یا انگلیون کو کاٹ ڈالتے ہین یا خود گر پڑتی ہین۔ کیا بقول آپ کے یہان بہی ختنہ کی ضرورت ہے آپکی فلاسفی سے معلوم ہوتا ہے کہ ان اعضاؤن کے ختنہ کی بہی ضرورت ہی افسوس! اتفاقیہ شما و قات قابل معلوم شد یہ اکثر شعصب محمدیونکا دستور ہی کہ جب کوئی ہندو شامت اعمال مین گرفتار انکے پاس معالجہ کا طلبگار ہوتا ہے عوض کسی عمدہ علاج کرنیکے انہین ختنہ اسلامی سوجہتا ہے ہمین ایک فاضل آریہ سے اس مرض کا ایسا مجرب نسخہ دستیاب ہوا ہے کہ اب اسکے مریضونکو بہی بقول جناب طبیونکے ختنہ کی ضرورت نرہیگی اور نہ کارخانہ الہی مین رخنہ اندازی ہوگی مصرعہ
کفر توشا خدا خدا کرکے۔

اعتراض نمبر ۹ سوامی آریہ سماج کے اصول پہ اریہ بہی آپنے اصول کے بیان مین

اس پہلی اصل مین اسلام کا ساتھہ دیتے ہیں اور کہتے ہین اصل اصل جو پدارتھہ (اشیا) ست ودیا (علم حقیقی) سے جانے جاتے ہین اُن سبکا آدی مول اُسکا اصل ایشر (خدا) ہے اور وہ اونکی دوسرے اصل میں موجود ہے۔ ایشر سرب سکتیمان ہمیا لو۔ سرستی کرتا ہے اور بے ریب یہ کاملہ صفات ہے اور اوسکی ذات پاک کو نقایص سے منزہ بہی کہتے ہین۔ مین کہتا ہون ذرات عالم جنہین پرمانو کہتے ہین اور ارواح اور اونکے خواص۔ ودیا علم سے معلوم ہوئی ہین حسب اصل دوم اعتقاد اول چاہیے تہا کہ اونکا خالق اور آدی مول ایشر ہوتا پر آریہ انکاری ہین۔

جواب۔ آپنے آریہ سماج کی مبارک و مقدس اُصول کو نہین سمجہا اس اصل کا مطلب یہہ ہے کہ ست ودیا یعنے علوم حقیقی اور اشیا ر یعنے پدارتھہ جو جگت سے مراد ہے۔ اِن سبکا آدی مول یعنے مظہر پرمیشور ہے نیستی سے ہستی کا یہان ذکر نہین۔ اور نہ خود خدا سے معاذ اللہ لطور ٹکڑہ کے دنیا بننے کا ذکر ہے کیونکہ ودیا کا ذکر ہے کیونکہ ودیا کا پرکاش کرنے والا بذریعہ الہام اور پدار یعنے دنیا کا مادہ سے بنانیوالا پرمیشور ہے دوسرا کوئی نہین۔

اعتراض نمبر ۹ دیانند نے ستیارتھہ پرکاش ۲ سمولاس میں لکہا ہے کہ اگر سوال کرے۔ پرمیشور کی تو زبان نہین قلم اور دوات اور ہاتہہ نہین رکہتا ہے اوس نے وید کسطرح بنائے اور کیسے بنائے تو اوسکا جواب یہ ہے۔ کہ وہ قادر مطلق ہے اوسکو اسباب کی ضرورت نہین۔ وہ سب کچہہ بدون آلات کر سکتا ہے ستیارتھہ پرکاش صفحہ ۲۰۵ سنہ ۱۸۸۵ء پر یہ جواب مادہ ملل میں بہول گیا۔

جواب۔ آپنے غلطی کی وہان ایسا نہین۔ بلکہ ستیارتھہ پرکاش مین ایسا ذکر مطلق نہین۔ البتہ ۷ سمولاس مین ہے مگر وہان صرف ایشور کے جسمانی ہونے سے مخالف کی اعتراضوں کا جواب دیا ہے۔ کہ وہ بن ہاتہہ پانو کے جگت بنا سکتا ہے

مفصل دیکھو دیبوسکا صفحہ ۹ نمبر ۱۳۰۹ وہان مادہ یا پرکرتی کو نہین - اوسکا علیحدہ
موجود ہے حکمت التیتی کے بیان مین - یہان صرف اتنا ہی مطلب ہے - کہ ایشور
بغیر اعضاء جسمانی کے تمام دنیا کو مادہ سے رچ سکتا ہے - اگر ذرہ کسی عالم سائنس سے مادہ عالم کے بارہ
مین دریافت کرو گے تو اچھی طرح اس غلط خیال سے باز آجاؤ گے نیستی سے ہستی کا مسئلہ سوائے امیون
یا اثر ہونے کے کوئی دانا کبھی نہین مان سکتا (مفصل دیکھو نسخہ خبط احمدیہ باب ۱)

اعتراض نمبر ۵ - اکل و شرب مین شراب اور مردار اور ایسی چیزون کا کہانا حرام کیا عقلاً کہانا
جسم اخلاق کے لئے مضر ہو مثلاً سور گندگی کا عاشق - بہیلسے کے مین ناعاقبت اندیش جانور
مین ایک ہی ایسا ہے جو نر سے جماع کرے اور لواطت کا مرتکب ہو اور جسکے گوشت مین کرم دوا
مادہ ہے - اور کتنا ہی پچاس مین سوار کے پاس ایسی بہتوم کو شہ آنے دی [illegible] اوسکی ضرورت سے
زیادہ موجود ہے - (صفحہ ۵۰)

جواب - شراب کیواسطے اغذ - یہ کا قرآن مین نہین لکہا - آپ جسم یا اخلاق کے لئے مضر بتلاتے
ہین اور قرآن شریف[1] منافع للناس ٹھہراتا ہے ہم کس کو سچا مانین - دنیا تو دنیا بہشت مین بہی
شراب کی سبیل لگا دی نہرین جاری کر دین - پس مولوی صاحب حرام نہین یہ آپکی غلطی ہے
سور تو گندگی کا عاشق اسواسطے حرام ہے - مگر گوسفند - بہیڑ - بکری - خروس - جو گندگی
کے عاشق - اپنی ماؤن بہنون سے زنا کرنے والے - بزدل مخنث مزاج ناعاقبت اندیش
کیون حلال و طیب ہو گئے؟ سور کا نر سے جماع - آپ حکیم ہین - آپکا تجربہ ہوگا -
ذرہ علت المشائخ کے معنے کسی لغات مین دیکہ لو - لاکہون مسلمان - بخارا شریف
کابل شریف اور ایران شریف مین ان مرضون کے مریض ہین لواطت - اور لوطی کی
نسبت حضرت لوط کے نام سے نکلی ہے - اور اسی کے متعلق انگریزی کا لفظ سیڈمی -
سدوم سے جو لوط کا شہر ہے منسوب ہے - پس سور اس اشرف المخلوقات انسان کی
تقلید سے کسی طرح بھی حرام نہین ٹھہر سکتا -

[1] قرآن سورۃ النحل رکوع ۸ -

گائی کی گوشت مین ہیضہ کی بیماری ہے عکاریہ ہین گواہ ہین سے الندہرا نبالہ
کا معاملہ شاہد ہی - اور علاوہ بران بواسیر پیدا کرنیوالا ہے وہ کم عقل بہی ہے جو گندگی بہی
کم و بیش کہاتی ہے کدو دانے کی بیماری بہی اس مین ہے مگر بعلمی نے حلال کر دی -
ہم نے اس بات کی تحقیقات کیواسطے کہ آیا سور دفعہ ۳۷۷ کا مجرم ہوتا ہے چند ساسینون نے
یعنی سور چرانیوالے لوگون سے دریافت کیا - اونہون نے صاف انکار کیا کہ ایسا ہرگز نہین
ہے بلکہ نہایت غیرت والا جانور ہے - اور قانون قدرت کا نہایت خوبی سے پابند
بلکہ متقی پرہیزگار ہے - جبتک سوری طالب مباشرت نہ ہو ہرگز اوسکے نزدیک
مثل بیل یا آدمی یا گدہے یا گہوڑے کے نہین جاتا بلکہ نہایت عقلمندی سے صرف اولاد
پیدا کرنیکے واسطے صحبت کرتا ہے - اپنی عورت سے کمال محبت رکہتا ہے رقیب سے عداوت
رکہتا ہے - مولوی صاحب وہ سور جسکا گوشت مقوی باہ مقوی ہے شجاعت بخشنے والا
ہے وہ حرام - افسوس -
کتا - جیسے وفادار جانور کو حرام جاننا - اور اوسکے شکار اور لعاب لگے گوشت کو حلال ماننا
اعراب کی عقلمندی ہے مگر قرآن کی زبان بندی خدا کو یاد نہین رہا ورنہ ضرور
لکہدیتا - قرآن مین ذکر تک نہین اگر کہین قرآن مین ہے تو مولوی صاحب نشان دو -
حلالے سے بہی مولوی صاحبکو انکار ہے مگر وہ کعبہ شریف کی اسرار سے خبردار نہین
جہان پر یہ حلالہ حلال ہے - اور باعث ترقی و اقبال - قرآن و حدیث پر عمل جاری ہے - اور
ہر ایک مولوی اقراری - ہم اسکی شہادت بہی ایک فاضل مسلمان کی تحقیقات سے دیتے ہین جناب
حاجی مولوی محمد زین اللہ صاحب اپنی سفر عرب کا حال لکہتے ہوے فرماتے ہین اکثر یہہ بہی
عقد مطلاق اور حلالہ کا بہی جو عرب مین جاری ہے - بظاہر ناپسند معلوم ہوتا ہے لیکن فی الحقیقت
مین شرع کی رو سے اوسمین بہت سے فواید دینی اور دنیوی متصور ہین - علاوہ بریں بتقابلہ
علماء عرب کے ہندوستانیون کی کہان مجال اور طاقت مقابلہ جو ہدہ برابری کی دعوی کرسکین

اون لوگونسے۔ کہ کوئی کسی طرحپر اعتراض کر سکے بڑے بڑے علماء عرب اور قاضی اور مفتی جمع ہوکر ریطو بکونسل نواب سلطان روم مامور مقرر ہین دیکھو توشیحاج صفحہ ۴۸ مطبوعہ نظامی کانپور ۱۲۹۶ہجری) اور قرآن کو سمجھی یہ جائز ہے سورہ بقر فَاِنْ طَلَّقَهَا فَلَا تَحِلُّ لَهُ مِنْ بَعْدُ حَتَّى تَنْكِحَ زَوْجًا غَيْرَهُ فَاِنْ طَلَّقَهَا فَلَا جُنَاحَ عَلَيْهِمَا اَنْ يَتَرَاجَعَا ترجمہ پس اگر طلاق داد یعنی سوم بار پس ہرگز حلال نمیشود این زن آنمرد را بعد ازین تاوقتیکہ در آید بہ نکاح شوہری دیگر یعنی وا ودخول کند پس اگر طلاق داد ش این شوہر دیگر پس گناہ نیست بران ہردو بار آنکہ بازگردند بنکاح باہم (صفحہ ۳۵)

جسقدر رسولو نیصاحب نے اشارتًا اعتراض کیئے تھے اونکے جواب ہمنے عرض کردیئے ایک دو مولوی صاحبون نے تکذیب کا جواب بھی اشتہار دیا تھا۔ مگر ابتک نہیں نکلا قبل از وقت ہم کچھ نہیں کہتے مگر صرف یہکہ ہمارے پاس بھی قرآن کے متعلق بہت سامان موجود ہے العاقل تکفیۃ الاشارۃ

## یادداشت

تکذیب براہین احمدیہ کی جسقدر مختلف مذاہب کے لوگون نے قدردانی کی وہ ہمارے بیان کے محتاج نہین۔ بار اول کی چھپی ہوئی ایکہزار جلد کو فروخت ہوئے ایکسال ہوگیا۔ عرصہ سے کوئی کاپی فروختنی ہمارے پاس نہین رہی بہت سے غیر متعصب مسلمانون کو اس کتاب نے راہ راست دکھلایا۔ کئی محمدیون کو دین احمدی سے تائب کرا کے آریہ بنایا۔

دہلی۔ لکھنو کے چند واعظون نے اس کے جوابات پر اعتراض کئے مگر جواب پہنچنے پر مطلق خاموش ہوگئے۔ سردار باوقار۔ علم دوست۔ راستی پسند۔ سردار بھگوت سنگھ جی بہادر والئی بہڑا پچ ملک اودھ نے دہرم اُنتی کے خیال سے تکذیب براہین احمدیہ کے مضامین کو پسند فرما کر باظہار خوشنودی مبلغ ۵ عنایت فرمائے۔

اور اسیطرح ایک علم دوست فاضل نے جو اپنا نام ظاہر کرنا نہین چاہتے مبلغ ۵۰ روپیہ

عطا کئے۔ اِن دونو مہاتماؤن نے جو کچھ مبارک کام کیا۔ وہ ست دہرم کی اُنتی کیواسطے بہت عمدہ ذریعہ ہے۔ پرماتما اونکی دونک ہمت کو برکت دیوے

---

تکذیب براہین احمدیہ مین اس مرتبہ یہ آخری مضمون زیادہ کیا گیا اور بہ نسبت پہلے کی صحت کا خیال زیادہ کیا گیا پرنما اوس سے ست دہرم کی اُنتی کرے۔

---

## فہرست مضامین تکذیب براہین احمدیہ

تمام شد ضمیمہ تکذیب براہین احمدیہ

# غلطنامہ تکذیب براہین احمدیہ

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۴ | ۲۱ | ہوتی | روتی | ۲۹۴ | ۱۱ | سرشتہ | سرشتہ | ۳۵۴ | ۱۲ | رہائی | رہائی کو |
| ۵ | ۱۵ | صرف | صرف انعام | ۳۰۸ | ۶ | عدم | عدم وجود | 〃 | ۱۴ | ناں سے | ناں میں |
| 〃 | ۱۸ | یہاں بعیش | جہاں بعیش | 〃 | ۱۸ | وہ | × | ۳۵۶ | ۱۲ | بہنو | بہنوں |
| ۸ | ۱ | قران | قران ہے | ۳۱۱ | ۷ | کرے | کرنے | ۳۵۸ | ۵ | واسق انیر | × |
| 〃 | ۱۲ | وہشت | بہشت | ۳۱۴ | ۱۳ | سے | مگر سے | 〃 | ۶ | افسوس | افسوس سے |
| ۱۴ | ۱ | گئی | کسی | ۳۱۵ | ۲۱ | یا | تا | 〃 | ۱۵ | قابل | کابل |
| ۲۵ | ۱۸ | لے | کے | ۳۲۷ | ۷ | توجرد | توجہ | ۳۵۹ | ۳ | نے | کے |
| ۴۹ | ۱ | اپنی | اسی | ۳۲۹ | ۱۳ | پڑا | پڑھا | 〃 | ۱۲ | کیونکہ | اور |
| ۸۰ | ۲۰ | سکندریہ | سکندریہ کے | ۳۳۲ | ۱۲ | ہم | ہم ناظرین | 〃 | 〃 | بہار | بہارتھ |
| ۸۱ | ۶ | اودھیان | اودھیاؤں | ۳۳۶ | ۱۸ | آن | قران | 〃 | ۱۴ | اگر | اگر کوئی |
| ۱۰۸ | ۱ | حقاق | اتفاق | ۳۳۹ | ۸ | سرپا | سرتاپا | ۳۶۰ | ۱ | پرکرشنکا | پرکرتی کا |
| ۱۲۵ | ۲۱ | نتیجہ | جو نتیجہ | ۳۴۱ | ۲۰ | سال | صاحب | | | تدکرونہیں | تذکرہ نہیں |
| ۱۵۰ | ۶ | کتابیں | باتیں | ۳۴۳ | ۳ | عالم | علم | | | اسکا علیحدہ | اسکا حال |
| 〃 | ۱۳ | یہاں | جہاں | 〃 | ۲۰ | گھونسکی | × | | | | علیحدہ |
| ۱۷۷ | ۱۷ | کرنا | نکرنا | 〃 | ۲۱ | صفاعان | صناعان | ۳۶۰ | ۷ | بیجا | بیحیا |
| ۱۸۲ | ۱۸ | سود | حسود | ۳۴۴ | ۴ | صدقع | صدق | 〃 | ۸ | کسودلنے | کسودلنے کا |
| ۱۸۵ | ۵ | گر | مگر | ۳۴۵ | ۱۲ | میں ایک | ہیں ایک | 〃 | ۱۹ | سیدہی | سیڈہی |
| ۲۰۲ | ۲ | صورتیں | سوتیں | ۳۴۶ | ۶ | طبیعتہ تاکید | تاکیدی | ۳۶۱ | ۲۱ | جرم | مجرم |
| ۲۱۲ | ۱۰ | گواہ | گناہ | 〃 | ۷ | جانا | جلانا | ۳۶۲ | ۹ | تکذیب کا | تکذیب کے |
| ۲۱۳ | ۷ | جام | جام سے | ۳۴۷ | ۷ | سوائے | سری | | | جواب | جواب کا |
| ۲۲۶ | ۲۱ | ردیف ب | (ردیف الف) | 〃 | ۸ | جگدیشر | گلدستہ | ۳۶۳ | ۴ | پرتا | پرہاتا |
| ۲۶۳ | ۱ | آتفاق | اتفاق | ۳۴۸ | ۲۰ | مقدور | مقدار | | | | |
| ۲۶۸ | ۲۳ | لے | لئے | ۳۴۹ | ۱۹ | ماسوین | ناسوتین | | | | |
| ۲۷۳ | ۳ | آدم | آدمی | ۳۵۰ | ۱۰ | علم | ہم | | | | |
| ۲۸۵ | ۱۳ | کو | گو | ۳۵۱ | ۱۵ | استی | ناستی | | | | |
| ۲۸۶ | ۱۴ | غیب | عیب | 〃 | ۱۷ | اور ایماندار | وہ ایماندار | | | | |
| ۲۸۸ | ۱ | غاہر | ظاہر | ۳۵۲ | ۹ | دیگر | دگیر | | | | |
| ۲۹۲ | ۸ | [illegible] | [illegible] | ۳۵۳ | ۱۳ | آلہ | اللہ | | | | |